


فارسی سے اردو ڈکشنری

لالہ گلاب چند کپور نے پنجاب آرٹ پریس لاہور میں باہتمام
بابو پیارے لال بہار گو مینجر چھپوا کر شائع کی ہ



# دیباچہ

لغاتِ نادرہ صحیح معنوں میں اسم بامسمیٰ ہے۔ ضخامت کے لحاظ سے تو یہ بہت چھوٹی معلوم ہوتی ہے اور اس کی قیمت بھی بہت قلیل رکھی گئی ہے لیکن الفاظ کی تعداد اور معانی کی جامعیت کے لحاظ سے یہ آٹھ دس روپے کی لغات کا مقابلہ کرتی ہے۔ جو الفاظ آپ کو فارسی کی بہت بڑی لغات سے نہیں مل سکیں گے وہ آپ کو اس چھوٹی سی لغات سے دستیاب ہو سکیں گے۔ فارسی زبان کا مشہور مقولہ "ہر چہ بقامت کہتر بقیمت بہتر" اس پر خوب راست آتا ہے ؛

یہ صرف فارسی زبان کے الفاظ کی لغات ہی نہیں بلکہ آپ کو اس میں عربی اور ترکی زبان کے وہ الفاظ بھی ملیں گے۔ جو فارسی کی درسی کتب میں مستعمل ہیں۔ کتاب کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس میں جدید فارسی کے دو ہزار سے زیادہ الفاظ بھی جمع کر دئیے گئے ہیں ؛

مؤلّف

# لُغاتِ نادرہ

## الف ممدودہ

آب۔ پانی۔ عزت۔ آبرو۔ خوبی۔ قدر و قیمت۔ تلوار کی چمک۔

آب آتشیں۔ سُرخ شراب۔ عمدہ شراب۔

آب انبار۔ پانی کا خزانہ۔

آب بردن۔ بے عزت کرنا۔

آب بطری۔ سوڈا واٹر۔

آب باز۔ پانی میں تیرنے والا۔

آب بقا - آب حیات۔ اشعار کیلئے بھی استعمال ہوتا ہے۔
آب پاشی - پانی چھڑکنا سینچنا
آب تابہ - لوٹا۔
آب جو - شراب۔
آب جوش - سوڈا واٹر۔
آب چشم - آنسو۔
آب چین - تولیہ۔
آب حیات - وہ پانی جسکے پینے سے موت نہ آئے اور انسان ہمیشہ زندہ رہے
آبخوار - موچھوں کی لبیں۔
آبخور - دانہ پانی۔
آبخورہ - پانی پینے کا برتن۔
آبدار - پانی رکھنے والا نوکر ہوٹلوں یا میسوں میں شراب دینے والا
آبدار باشی - کمسریٹ کا افسر۔
آب دوزک - پچکاری۔
آب ریختن - بے عزت کرنا۔ ذلیل کرنا۔
آب کشیدن - سیر ہوکر پانی پینا۔
آب راہ - پانی کی بدررو۔ موری۔
آب زیر کاہ - بگلا بھگت۔
آب نشان - ایک قسم کا پودا۔
آبشیں کردن - سُلانا۔
آب و تاب - شان و شوکت رونق۔ چمک۔
آب نقرہ - پارہ۔
آبائ - جمع اب - باپ دادے۔ بزرگ۔
آباد - سرسبز - بسا ہوا۔
آباداں - بسا ہوا - آباد۔
آبار - جمع بیر کنویں
آبار - جلا ہوا سیسہ۔
آبان - ایرانیوں کا آٹھواں مہینہ جسمیں سورج برج عقرب میں ہوتا ہے

آبداری۔ کھانے پینے کا سامان رکھنے کی جگہ۔
آبرو۔ عزّت۔
آبستن۔ حاملہ۔
آبستگی۔ حمل۔
آبشار۔ پانی کا اونچی جگہ سے نیچی جگہ پر گرنا۔ پانی کا چشمہ۔
آبکار۔ شراب فروش۔
آبگی پھیکی۔ رقیق یا پتلی چیز۔
آبگیر۔ گڑھا۔
آبگینہ۔ کانچ۔
آبلہ۔ پھپھولہ۔
آبلہ کوبیدن۔ چیچک کا ٹیکہ لگانا۔
آبی۔ انکار کرنیوالا۔
آتش۔ آگ۔
آتش کشتن۔ } آگ بجھانا۔
آتش نشاندن }
آتش تر۔ شراب۔
آتش دادن۔ بھڑکانا۔
آتش دان۔ انگیٹھی۔
آتش زبان۔ سخت گو۔ بدمزاج۔
آتشی۔ آگ کا بنا ہؤا۔
آتش گیر۔ دست پناہ۔ چمٹا۔
آتوں۔ معلمہ۔ لڑکیوں کی اُستانی۔
آتمہ سفور۔ کرّہ ہوا۔
آثار۔ نشان۔
آثم۔ گنہگار۔
آجر۔ اینٹ۔
آجستن۔ لگانا۔
آجل۔ غصّے۔ اخروٹ۔
آجودان۔ ایڈی کانگ۔ ایڈجوٹنٹ۔
آختہ۔ نامرد کیا ہؤا۔ تلوار کھینچی ہوئی۔
آخذ۔ لینے والا۔
آخرت۔ قیامت۔ دوسری دنیا۔ اگلا جہان۔
آخرالامر۔ آخرکار۔

آخور۔ گھوڑوں کی آرامگاہ۔ چرنے کی جگہ۔
آخور سر۔ طویلہ کا سردار۔
آداب۔ جمع ادب۔
آدرس۔ ایڈریس۔
آدرخش۔ بجلی۔
آدرفش۔ چمڑے میں سوراخ کرنیکا آلہ۔
آدم۔ خلقت کا باپ۔ سب سے پہلا انسان اور پہلا پیغمبر۔
آدم آبی۔ جل مانس۔
آدم ثانی۔ حضرت نوح علیہ السلام
آدینہ۔ جمعے کا دن۔
آذر۔ آگ۔ عشق۔
آذر۔ ایک مہینہ کا نام اور حضرت ابراہیم کے باپ یا چچا کا نام۔
آذر آبادگان۔ ایک شہر کا نام۔
آذربائی جان۔ ایک صوبہ یا علاقہ کا نام
آذر گشسپ۔ بجلی۔ ایک آتشکدہ کا نام
آر۔ لا۔

آرا۔ جمع رائے۔
آرائی۔ آراستہ کرنا۔
آراستن۔ سنوارنا۔ سجانا۔
آرامیدن۔ آرام پانا۔
آرائش۔ سجاوٹ۔ زیبائش
آرام۔ خاموش۔ چپ رہو۔
آرامنہ۔ ارمنی لوگ۔
آرائیدن۔ آراستہ کرنا۔
آرد۔ آٹا۔
آرزم۔ جنگ
آرزو۔ امید
آرزن (ارزن) چینا۔ ایک مشہور اناج۔
آرمن۔ ایک ملک کا نام۔
آرمیدن۔ آرام کرنا۔
آرنج۔ کہنی۔
آرندہ۔ لانے والا۔
آروغ۔ ڈکار۔
آروغیدن۔ ڈکار لینا۔
آرے۔ ہاں۔
آز۔ حرص لالچ۔ طمع۔

آزادگان ۔ آزاد لوگ ۔
آزار ۔ دُکھ ۔ تکلیف بیماری
آزاردن ۔ ستانا ۔
آزدن ۔ سوئی چبھونا ۔
آزردگی ۔ ناراضگی ۔
آذر ۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے باپ کا نام ۔ بعض کا خیال ہے کہ یہ اُن کے چچا تھے ۔ حقیقی باپ نہ تھے یہ بُت تراش تھے ۔
آزرم ۔ شرم ۔ صلح ۔
آزما ۔ آزمانے والا ۔
آژنگ ۔ بڑھاپے کی جھُرّیاں ۔
آس ۔ تاش کا اِکا ۔
آس ۔ ایک درخت کا نام ۔
آس ۔ آٹا پیسنے کی چکّی ۔
آسا ۔ مانند ۔
آسامی ۔ نام ۔ اسم کی جمع الجمع ہے ۔
آسائش ۔ آرام ۔ راحت ۔
آستان ۔ چوکھٹ ۔ دہلیز

آستانہ ۔ دہلیز ۔
آسمانہ ۔ مکان کی چھت ۔
آسمانی تیر ۔ ٹوٹنے والا تارہ ۔
آسودن ۔ آرام پانا ۔
آسی ۔ بہت غمگین ۔
آسیا ۔ چکّی ۔
آسیا ۔ ملک ایشیا ۔
آسیاب ۔ پن چکّی ۔
آسیمہ ۔ پریشان ۔
آسیہ ۔ فرعون مصر کی بیوی کا نام جو حضرت موسےٰ علیہ السلام پر ایمان لائی تھی ۔ اسکو فرعون نے قتل کر دیا تھا ۔
آش ۔ شوربا
آش کردن ۔ پکانا ۔
آش ہمہ کاسہ ۔ جو شخص ہر کام میں کچھ معمولی واقفیت رکھتا ہو ۔ ہر مصالح پیپلا مول ۔

آتش ہمہ اجیل ۔ ہر بات میں دخل دینے والا ۔
آتش پز ۔ باورچی ۔
آتش پز خانہ ۔ باورچی خانہ ۔
آشاق ۔ غلام ۔
آشامیدن ۔ پینا ۔
آشتا ۔ جلدی ۔
آشتی ۔ صلح ۔ دوستی ۔
آشفتن ۔ پریشان ہونا ۔
آشفتہ حال ۔ پراگندہ دل ۔
آشکار ۔ آشکارا } ظاہر ۔ واضح ۔
آشنا باز ۔ تیراک ۔
آشنائی دادن ۔ تعارف کرانا ملاقات کرانا ۔
آشوب ۔ گھبراہٹ ۔ فتنہ ۔
آشوردن ۔ خمیر کرنا ۔
آشیاں ۔ گھونسلہ ۔
آصال ۔ جمع اصل رات کا وقت
آغا ۔ صاحب ۔ مالک ۔ آجکل عورتوں کیلئے استعمال ہوتا ہے ۔

آغاز ۔ شروع ۔
آغازیدن ۔ شروع کرنا ۔
آغافتن ۔ اکٹھا کرنا حاصل کرنا
آغال ۔ بھڑکانا ۔ بھڑوں کا چھتہ ۔
آغالیدن ۔ جنگ کیلئے تیار کرنا جوش دلانا ۔
آغشقہ ۔ ایسا دروازہ جس کے اوپر کے حصہ میں شیشے لگے ہوں ۔
آفات ۔ جمع آفت مصیبتیں ۔
آفاق ۔ جمع اُفق ۔ جہاں زمین اور آسمان ملے ہوئے دکھائی دیتے ہیں ۔
آفت ۔ مصیبت ۔ تکلیف ۔
آفتاب ۔ آفت آب ۔ پانی کی آفت ۔ سورج ۔
آفتاب پرست ۔ گرگٹ ۔
آفتاب گیر چھتری ۔ سائبان
آفتاب گرداں چھوٹی چھتری چھوٹا خیمہ ۔

آفتاب سایہ ۔ ٹوپی کا چھجا ۔
آفتابہ ۔ لوٹا
آفتابی شدن ۔ ظاہر ہونا ۔
آفتابی نمودن ۔ اعلان کرنا ۔
آفریدگار ۔ پیدا کرنیوالا ۔ خدا
آفریدن ۔ پیدا کرنا ۔
آفرینندہ } پیدا کرنیوالا ۔ خدا ۔
آفریا
آفل ۔ نیچے جانے والا ۔
آفندی ۔ بڑا رگ ۔ رئیس آقا
آقا ۔ مالک ۔
آقایہر ۔ چینی چائے ۔
آقازادہ باشی ۔ حوالدار ۔
آگاہ ۔ واقف ۔
آگاہیدن ۔ خبردار ہونا ۔ واقف ہونا ۔ آگاہد مضارع ۔
آلا ۔ نعمتیں ۔
آلات ۔ جمع آلہ ۔ ہتھیار ۔
آلاف ۔ جمع الف ۔ ہزارہا ۔
آلام ۔ جمع الم ۔ مصیبتیں ۔
آلان ۔ ابھی ۔ اسی وقت ۔

آلائیدن ۔ بتھڑنا ۔ آلاید مضارع
آلت ۔ ہتھیار ۔ ذریعۂ کار ۔
آل تمغا ۔ شاہی فرمان ۔
آلش کردن ۔ تبدیل کرنا ۔
آلوچہ ۔ ایک مشہور میوہ ۔
آلوچہ سبز ۔ رس بھری ۔
آلودن ۔ آلودہ ہونا ۔ آلاید مضارع
آلوس ۔ ناراضگی سے دیکھنا ۔
آلہ پاچہ ۔ سفید پاؤں والا گھوڑا
آلہ حفظ صوت ۔ } فونوگراف
آلہ حبس صوت } باجہ ۔
آمادن ۔ آمادہ کرنا ۔ آماید مضارع ۔
آماج ۔ نشانہ
آماس ۔ ورم
آماسیدن ۔ ورم ہونا ۔ آماسد مضارع ۔
آمد ۔ آیا ۔ آمدنی ۔
آمدن ۔ آنا ۔ آید مضارع ۔
آمد و شد ۔ آنا جانا ۔

آمرزگار۔ بخشنے والا۔
آمرزش۔ بخشش۔
آمرزیدن۔ گناہ کا بخش دینا
آمرزد مضارع
آموختن۔ سیکھنا۔ سکھانا۔
آموزد مضارع۔
آمودن۔ بھرنا۔ آماید مضارع۔
آموزش۔ سیکھنا۔ سکھانا۔
آموزگار۔ سکھلانے والا۔
آمیختن۔ ملانا۔ آمیزد مضارع
آمین۔ ایسا ہی ہو۔
آن۔ وقت۔
آن۔ ملکیت۔
آوار۔ کھنڈرات۔ پہاڑ کا گرنا
آوازہ۔ شہرت۔
آوردن۔ لانا۔ آورد مضارع
آویختن۔ لٹکنا۔ آویزد مضارع
آویزہ۔ لٹکاؤ۔
آویزش۔ لٹک۔
آویزہ۔ لٹکا ہوا۔ بالی۔
آویزہ۔ لٹکنے والا لیمپ۔

آہک۔ چونا۔
آہن۔ لوہا۔
آہنگ۔ وقت۔
آہنگر۔ لوہار۔
آہو۔ ہرن۔
آہو۔ عیب۔
آہو برہ۔ ہرن کا بچہ
آہو گرفتن۔ نکتہ چینی کرنا۔
آیا۔ کیا۔ کاش۔
آئندہ۔ آنیوالا۔
آئین۔ قاعدہ۔ طریقہ۔ دستور
آئینہ۔ منہ دیکھنے کا شیشہ۔
آئینہ دار۔ حجام۔ حجامی۔
آئینہ دار۔ حقیقت کو ظاہر کرنیوالا۔ خوبی یا نقص ظاہر کرنیوالا۔

## الف مقصورہ

اَب۔ باپ۔
ابا۔ انکار کرنا۔

اباحت۔ مباح سمجھنا۔ جائز خیال کرنا۔

اباریق۔ جمع ابریق۔ صراحیاں۔

ابتدا۔ شروع۔ آغاز۔

اِبتداع۔ نئی چیز یا نیا کام کرنا

اِبتذال۔ ذلیل سمجھنا فضول خرچ کرنا۔

ابتسام۔ پھول کا کِھلنا۔ مسکرانا۔

ابتکار۔ صبح کو چلنا۔ ابتدا کو لینا۔

ابتلا۔ آزمائش۔ بلا میں ڈالنا۔

ابتنا۔ بنیاد ڈالنا۔

اِبتہاج۔ خوشی۔ کِھلنا۔

اِبتہال۔ دعا کرنا۔ آہ و زاری کرنا۔

ابحار۔ جمع بحر۔ سمندر۔

ابد۔ ہمیشہ۔ ہمیشگی جسکی انتہا نہ ہو۔

ابداع۔ نئی بات کا نکالنا۔

اَبدال۔ فقیروں کا ایک گروہ جو بہت برگزیدہ خیال کیا جاتا ہے۔

ابدال۔ حرفوں کا ایکدوسرے سے تبدیل ہونا۔

ابر۔ بادل۔

ابر آذر۔ بہار کا بادل۔

اَبرار۔ نیک لوگ۔

ابراز۔ ظاہر کرنا۔

ابراق۔ بجلی گرنا۔

ابرام۔ تنگ کرنا مضبوط کرنا۔

ابراء۔ پاک کرنا۔ درست کرنا۔

ابرق۔ سفید یا کالے داغوں والا۔

ابرص۔ چتکبرا۔ کوڑھ۔

ابرق۔ چمکدار

ابریشم۔ ریشم۔

اِبطال۔ باطل کرنا۔

اِبعاد۔ جمع بُعد۔ دوری۔

اَبکار۔ جمع بکر۔ کنواری عورتیں۔

ابلاغ۔ پہنچانا۔
ابلق۔ چتکبرا۔
ابلہ۔ بیوقوف۔ نادان۔
ابلہی۔ بیوقوفی۔ حماقت۔
ابلیس۔ شیطان۔
ابن۔ بیٹا۔
ابنا۔ جمع ابن بیٹے۔
ابن السبیل۔ مسافر۔
ابو۔ باپ
ابواب۔ جمع باب۔ دروازے
کتاب کے حصے۔
ابو البشر۔ آدم علیہ السلام۔
ابوجہل۔ رسول مقبول صلعم کے
چچا کا نام۔
ابوبکرؓ۔ خلیفہ اول کا نام جو
رسول صلعم کے خسر بھی
تھے۔
ابہام۔ انگوٹھا۔ ایسا لفظ یا
عبارت جسکے ایک سے
زیادہ معانی لئے جا
سکیں۔

اُبہت۔ بزرگی۔ سرداری۔
ابیات۔ جمع بیت۔ شعر۔ گھر
ابیض۔ بہت سفید۔
اتابک۔ شیراز کے حاکموں کا
لقب تھا۔
اتازونی۔ ریاستہائے متحدہ
امریکہ۔
اتباع۔ پیروی کرنا۔
اتجار۔ تجارت کرنا۔
اتحاد۔ ایک ہونا۔ اتفاق کرنا
اتحاف۔ تحفے بھیجنا۔
اتراب۔ مٹی میں ملانا۔
اتسار۔ آسان کرنا۔
اتساع۔ وسیع کرنا۔ کھلا کرنا۔
اتساق۔ درست کرنا۔
اتسام۔ نشان کرنا۔
اتصاف۔ وصف بیان کرنا۔
اتصال۔ ملانا۔
اتقا۔ بچنا۔ پرہیزگاری کرنا۔
اتقیا۔ جمع تقی۔ پرہیزگار۔
اتکا۔ تکیہ کرنا۔ اعتماد کرنا۔

اُتگہ ۔ اَنّا کا خاوند
اِتلاف ۔ تلف کرنا ۔ ضائع کرنا ۔
اِتلال ۔ جمع تل ٹیلے ۔
اتم ۔ پورا ۔ مکمل ۔
اِتمام ۔ تمام کرنا ۔ پورا کرنا ۔
اُتو کردن ۔ استری کرنا ۔
اتہاب ۔ ہبہ کرنا ۔
اتہام ۔ تہمت لگانا ۔
اَثاث } گھر کا اسباب
اثاثہ }
اِثبات ۔ ثابت کرنا ۔
اُثقال ۔ بوجھل کرنا ۔ بھاری کرنا
اِثم ۔ گناہ
اثمار ۔ جمع ثمر ۔ پھل
اثنا عشری ۔ شیعوں کا فرقہ جو بارہ اماموں کو مانتا ہے ۔
اثنین ۔ دو ۔
اثواب ۔ جمع ثوب ۔ کپڑے ۔
اثیل ۔ اعلے نسل ۔
اثیم ۔ گناہ گار ۔

اجارت ۔ پناہ دینا
اجابت ۔ قبول کرنا
اجادت ۔ نیکی کرنا
اجارہ ۔ ٹھیکہ
اجازت نامہ ۔ پاسپورٹ ۔
اجاق ۔ چولہا
اجتبار ۔ جبر کرنا ۔ سختی کرنا ۔
اجتبا ۔ پسند کرنا ۔ چننا ۔ برگزیدہ کرنا ۔
اجترا ۔ دلیر ہونا ۔
اجتماع ۔ جمع ہونا ۔ اکٹھ
اجتناب ۔ پرہیز کرنا ۔
اجتہاد ۔ کوشش کرنا ۔
اجداد ۔ جمع جد ۔ باپ دادے ۔
اجذم ۔ ہاتھ کٹا ۔
اجر ۔ ثواب ۔ جزا
اجرا ۔ جاری ہونا
اجرام ۔ جمع جرم یعنی جسم
اجزا ۔ جمع جزو ۔ حصے
اجزا ۔ جزا دینا
اجساد ۔ جمع جسد یعنی بدن ۔

اجفان - جمع جفن پلکوں کے بال۔
اجل - موت - تقدیر
اِجلاس - بیٹھنا - کچہری لگنا جلسہ ہونا۔
اِجلال - بزرگی - شان -
اجلا - جمع جلیل - بزرگ
اجلاف - ظالم - کمینے
اجماع - اکٹھا ہونا -
اجمال - مختصر کرنا
اجمعین - تمام
اجمل - بہت جمیل یا خوبصورت
اجنب - اجنبی - پردیسی
اِجناد - جمع جند - لشکر
اِجنحہ - جمع جناح بازو
اَجنّہ - بچے جو ماں کے پیٹ میں ہوں۔
اُجودان - ایڈی کانگ ایڈجوٹنٹ
اجوبہ - جمع جواب
اِجورہ - اُجرت - مزدوری
اَجوف - کھوکھلا -
اجیر - مزدور -
آجاز - پیچ کش
احباب - جمع حبیب - دوست
اِحبا - محبت کرنیوالے دوست
اِحبار - عقلمند
احتباس - روکنا - عورتوں کے خون بند ہونے کی بیماری۔
احتراز - پرہیز کرنا
احتراس نگہبانی کرنا
احتراق - جلنا - جلانا -
احترام - عزت کرنا
احتساب - حساب کرنا
احتشام - حشمت - شان و شوکت۔
احتظاظ - حظ اٹھانا - لطف اٹھانا
احتمال - بوجھ اٹھانا -
احتکاک - رگڑنا - گھسنا
احتیال - حیلہ کرنا - بہانہ بنانا
احجار - جمع حجر - پتھر
احد - ایک

احدیت۔ ایک ہونا
احداث۔ نئی بات نکالنا
اَحداق۔ جمع حدقہ۔ آنکھ کی پُتلیاں
احرار۔ جمع حُرّہ۔ آزاد
احراز۔ بچانا۔ گھیرنا
احراق۔ جلانا
احراض۔ کسی کے عشق میں دُبلا ہونا۔
احرام۔ مکہ معظمہ کے قریب حج کی نیت کرنا اور غیر سِلے کپڑے پہننا۔
اِحزان۔ غم میں ڈالنا۔
اَحزان۔ جمع حُزن۔ غم
اَحزاب۔ جمع حزب۔ گروہ
احزم۔ بہت ہوشیار۔
احسن۔ بہت نیک اچھا
احسنت۔ تونے بہت اچھا کیا۔ شاباش۔
احشار۔ انتڑیاں
احشام۔ جمع حشم۔ نوکر چاکر
اَحصار۔ شمار کرنا
احصاص۔ حصّہ دینا
احضا۔ حاضر کرنا
اَحفاد۔ جمع حفد۔ پوتے نواسے
احقاد۔ حسد۔ کینہ
احقر۔ بہت حقیر
احکام۔ جمع حکم
اِحکام۔ مضبوط کرنا
اَحلاف۔ حلف اُٹھانا۔
احلیٰ۔ میٹھا۔ شیریں
اِحمال۔ بوجھ اُٹھانا
اَحمر۔ بہت سرخ
احمض۔ کھٹا۔ ترش
اَحوَل۔ بھینگا
اَحیا۔ جمع حی۔ زندہ
اِحیا۔ زندہ کرنا۔
اَحیان۔ جمع حین۔ وقت
احیاناً۔ اتفاقاً۔ شاید
اَخ۔ بھائی
اخ۔ کلمۂ تاسف
اَخبار۔ جمع خبر

اِخبار۔ خبر دینا
اخبار رسمی۔ سرکاری گزٹ
اُخت۔ بہن
اخت افتادن۔ بروقت واقع ہونا
اختر۔ ستارہ
اختراع۔ نئی بات نکالنا
اختراق۔ پھاڑنا
اختصار۔ مختصر کرنا
اختصاص۔ خاص کرنا
اِخفا۔ چھپانا۔
اختلاط۔ گفتگو میل جول
اختلاع۔ عورت کا مرد کو کچھ دیکر طلاق حاصل کرنا
اختلال۔ خلل ڈالنا
اختلاج۔ پھڑکنا
اختناق۔ گلا بند ہونا
اختناق الرحم۔ عورتوں کی ایک مخصوص بیماری
اختفا۔ چھپانا
اِخداع۔ اکسانا۔ فریب دینے پر آمادہ کرنا

اِخدام۔ خدمت کرنا۔ خدمتگار دینا
اَخذ۔ لینا۔ اختیار کرنا
اخراب۔ ویران کرنا
اخرس۔ گونگا۔
اُخسرو کردن۔ منہ بنانا
اخسا۔ جمع خسیس۔ کمینے۔
اخشیک۔ ایکدوسرے کا ضد
اخص۔ خصوصیت
اخضر۔ سبز
اخضع۔ عاجز۔ پست گردن۔
اخطب۔ اچھا خطیب
اِخطار۔ خطرہ میں ڈالنا
اِخطار۔ جمع خطرہ
اخف۔ بہت ہلکا۔ خفیف
اخفش۔ چھوٹی آنکھ والا۔ علم نحو کے امام کا نام۔
اخگر۔ چنگاری
اِخلاص۔ خالص محبت
اخلاف۔ جمع خلف۔ نیک لڑکے
اَخلاق۔ خلقت
اِخلاق۔ عمدہ عادتیں۔ پرانا ہونا۔

اِخِلّا۔ جمع خلیل۔ دوست
اخم ریختن۔ تیوڑی چڑھانا
اخمال۔ گمنام کرنا
اخوات۔ جمع اُخت۔ بہنیں
اخوان۔ جمع اخ۔ بھائی
اخوند۔ اُستاد
اخوال۔ جمع خال بمعنی ماموں
اخیار۔ نیک لوگ
اخی } میرا بھائی
اخومی }
اخید۔ قیدی۔ مسافر
ادا۔ پورا کرنا
ادات۔ ہتھیار
ادارہ۔ محکمہ۔ آفس
ادارہ بلدیہ۔ میونسپلٹی
ادارہ قلمی۔ محکمہ سول
ادارہ نظامی۔ فوجی محکمہ
ادارہ دادن۔ انتظام کرنا
ادام۔ سالن
ادامت۔ ہمیشگی
ادانتہ۔ سُستی۔ کمینہ پن

ادانی۔ ادنے لوگ
ادب شکستن۔ بے ادبی کرنا
اِدبار۔ بدبختی۔ نحوست
اِدجا۔ رات کا تاریک ہونا
اِدخال۔ داخل ہونا۔
ادخان۔ دانہ کا پکنا۔ دھواں نکلنا۔
ادخنہ۔ جمع دُخان دھواں
ادراج۔ راہیں
اِدرار۔ روزینہ۔ پیشاب جاری ہونا۔
ادراک۔ سدھ بافت کرنا سمجھنا۔
اِدّعا۔ دعوے کرنا۔
ادعیہ۔ جمع دعا
اِدغام۔ بغیر چبائے کھاجانا۔ ایک حرف کو دوسرے حرف میں ملانا۔
اِدفا۔ گرم کرنا۔
ادفان۔ دفن کرنا۔ گاڑنا
اِدقاق۔ باریک کرنا۔ آٹا بنانا

ادق۔ بہت باریک۔ بہت مشکل۔
اِدلال۔ ناز و غمزہ
ادل۔ بہت اچھا رہنما
اَدلہ۔ جمع دلیل۔ رہنما
اِدمال۔ غم کا اچھا ہونا
اِدمان۔ ہمیشہ رہنا
اِدنا۔ نزدیک کرنا۔
ادنےٰ۔ بہت نزدیک۔ کم رتبہ لوگ
ادوات۔ جمع ادات۔ ہتھیار
اَدوار۔ جمع دَور۔ گردشیں
اُدوِن۔ بہت کمینہ
ادویہ۔ جمع دوا۔ مصالحہ جات
ادھم۔ سیاہ ناگ۔ ابراہیم بن ادھم علاقہ بلخ کے مشہور صوفی گذرے ہیں۔
ادیان۔ جمع دین۔ مذہب۔
ادیحہ دوختن۔ کچا کرنا۔ لڑھانا
ادیم۔ کچا چمڑا۔ ادھوری
اذان۔ آواز۔ نمازیوں کو بلانے کی آواز۔

اُذان۔ جمع اُذن۔ کان
اذی۔ تکلیف۔ دُکھ۔ درد
اِذخار۔ ذخیرہ کرنا
اِذعان۔ فرمانبرداری۔ اطاعت
اَذفر۔ تیز بُو
اذقان۔ جمع ذقن۔ ٹھوڑی
اذکیٰ۔ بہت ذکی۔ ذہین
اذکار۔ جمع ذکر
اِذکار۔ ذکر کرنا
اذکیا۔ جمع ذکی۔ ذہین۔
اِذلال۔ ذلیل کرنا۔
اَذل۔ بہت ذلیل
اِذن۔ اجازت
اُذن۔ کان
اِذناب۔ گناہ کرنا
اذوقہ۔ خوراک
اِذہاب۔ لے جانا۔ سونے کا ملمع کرنا۔
اَذہان۔ جمع ذہن
اذیت۔ دُکھ۔ ایذا
اذین۔ آراستگی۔

ار۔ اگر
ارابہ۔ گاڑی۔ چھکڑا
ارابجی۔ کوچوان
اراجیف گفتن۔ بیہودہ بکنا
ارادت۔ ارادہ کرنا۔ مرید ہونا
ارادی۔ اختیاری
اراک۔ درخت پیلو۔ قطعۂ زمین
اراذل۔ جمع رذیل۔ کمینے۔
ارامل۔ جمع ارملہ۔ عاملہ عورتیں
ارباب۔ جمع رب۔ مالک۔ صاحب
ارباب نشاط۔ گانے بجانے والے۔
اربع۔ چار
اربعون۔ چالیس
ارتباط۔ ملنا جلنا
ارتجک۔ بجلی گرنا۔ جلدی کرنا
ارتجال۔ سوچنے کے بغیر فوری جواب دینا۔
ارتحال۔ کوچ کرنا۔ رحلت کرنا
ارتداد۔ ایک مذہب کو چھوڑ کر دوسرا اختیار کرنا۔

ارتشا۔ رشوت لینا
ارتضا۔ راضی ہونا۔ خوش ہونا
ارتضاع۔ دودھ پلانا
ارتعاب۔ رعب میں آنا۔
ارتفاع۔ بلند کرنا۔ بلندی۔
ارتقا۔ چڑھنا۔ ترقی کرنا
ارتقاب۔ نگہبانی کرنا۔ امید کرنا۔
ارتکاب۔ اختیار کرنا۔ سوار ہونا۔
ارتنگ۔ مانی نقاش کی کتاب کا نام۔
ارتیاب۔ شک کرنا۔
ارتیاد۔ تلاش کرنا
ارث۔ ورثہ
ارج۔ قیمت۔ مرتبہ۔ قدر
ارجاع۔ رجوع کرنا
ارجمند۔ صاحب قیمت۔ صاحب مرتبہ۔
ارجل۔ وہ گھوڑا جسکا ایک پاؤں سفید ہو اسے منحوس خیال کیا جاتا ہے۔

ارجوحہ۔ بچوں کا ایک کھیل
ارچند۔ ہرچند
ارحام۔ جمع رحم۔ پیٹ
ارحم۔ بہت رحم کرنیوالا
ارخا۔ پشت۔ پیٹھ۔
ارخالق۔ ایک قسم کا لمبا کوٹ
اردبیل۔ آذربائی جان کا ایک شہر۔
اردشیر۔ ارد بمعنی غصہ۔ یعنی شیر کے غصے والا۔ بہت بہادر۔ اسفندیار کے بیٹے کا لقب ہے۔
اردو۔ چھاؤنی۔ لشکر۔
اردی بہشت۔ موسم بہار کے ایک مہینے کا نام۔
ارذل۔ بہت ذلیل۔ کمینہ
ارزاق۔ جمع رزق
ارزیدن۔ قیمت پانا۔ لائق ہونا
ارزن۔ چینا۔ مشہور اناج ہے۔
ارز۔ قیمت
ارزیر۔ رانگ۔ قلعی
ارژنگ۔ مشہور مصور مانی کا نقاش خانہ۔
ارسطاطالیس۔ یونان کے مشہور حکیم ارسطو کا نام جو سکندر کا اُستاد اور وزیر تھا۔
ارسلان۔ غلام۔ درندہ
ارسی ساز۔ بڑھئی
ارشاش۔ باریک بوندیں پڑنا۔
ارشاد۔ ہدایت کرنا۔
ارش۔ کہنیوں سے انگلیوں تک کا درمیانی فیصلہ۔
ارشد۔ بہت ہدایت یافتہ۔
ارض۔ زمین
ارضہ۔ دیمک
ارغل۔ وہ شخص جسکا ختنہ نہ کیا ہو۔
ارغنون۔ ارگن باجہ

ارتفع - بہت بلند
ارقالی - دد
ارقام - لکھنا
ارقم - کالا سانپ
ارکان - جمع رُکن - ستون
ارکانِ دولت - امرا وزرا
ارگجہ - ایک قسم کی خوشبو -
ارم - شدّاد کی بنائی ہوئی بہشت -
ارمل - بغیر بیوی کے
ارمغان - تحفہ
ارنب - خرگوش
ارواح - جمع روح
اروپہ - یورپ
اروشی - گرگابی - فل سلیپر
اروسی - شیشہ دار کھڑکی -
اروغ - ڈکار
اردین - آزمائش - امتحان
اروند - الوند پہاڑ
اریب - عقلمند
اریکہ - چھپرکھٹ - مسہری -

اری - شہد
ازاء - برابر
آزار - دُکھ - بیماری
ازارہ - زیارت پر آمادہ کرنا -
ازالت - زائل کرنا - اثر کا دور کرنا -
ازانتہ - زینت دینا
ازبر - زبانی حفظ ہونا -
از بکار افتادن - بیکار ہونا
ازدحام - انبوہ
ازدجار - ڈرانا
ازدواج - نکاح کرنا
ازدیاد - زیادہ ہونا
ازرق - نیلا - گربہ چشم
ازکیا - پاک لوگ
ازل - جس کا ابتدا نہ ہو -
ازلاق - پھسلانا - بال منڈانا -
ازمان - زمانے
ازمّہ - جمع زمام - باگیں -

ازواج۔ جمع زوج۔ جوڑا۔ خاوند اور بیوی۔
ازوقہ۔ خوراک
ازہار۔ جمع زہر۔ غنچے۔ کلیاں۔
انہاق۔ ہلاک کرنا
ازہر۔ بہت روشن
ازیرا۔ اسوجہ سے
اژدر۔ اژدھا
اژدہام۔ بھیڑ
اژہان۔ پہ آنا
آژنگ۔ جھریاں
اسابع۔ جمع سبوع۔ ہفتے
اساس۔ بنیاد
اساطیر۔ کہانیاں۔ قصّے
اساطین۔ جمع اسطوانہ۔ ستون۔ کھمبے
اسافل۔ کمینہ۔ گھٹیا آدمی
اسالیب۔ جمع اسلوب۔ ڈھنگ طریقے۔
اسامی۔ جمع اسما۔ نام۔

اُساریٰ۔ جمع اسیر۔ قیدی
اسادہ۔ تکیہ
اساتذہ۔ استاد
اسب۔ گھوڑا
اسباخ۔ تیراتا
اسباط۔ جمع سبط۔ بیٹے پوتے۔
اسباع۔ پورا کرنا۔ کمل کرنا۔
اسبال۔ مینہ کا برابر جاری رہنا۔
اسبق۔ بہت بڑھا ہوا۔ بہت آگے۔
اُسپد۔ سپہ سالار
اسپ شرط۔ گھوڑ دوڑ کا گھوڑا۔
اسپرک۔ ایک قسم کی گھاس
اسپتن۔ ایک قسم کے کیڑے۔
اسپک۔ بڑا خیمہ
اِسْت۔ کھڑا ہوا

اُستا۔ آتش پرستوں کی مقدس کتاب۔ اوستا
استادن۔ کھڑا ہونا۔ ایستد مضارع
استار۔ جمع ستر۔ پردے
اِستار۔ چھپانا۔ ایک وزن جو ساڑھے چار مثقال کے برابر ہوتا ہے۔
استارہ۔ سطر
اُستاکار۔ ماہر
اُستاگر۔ ماہر۔ کاریگر
اُستامیون۔ سٹیشن
استانیدن۔ روکنا
استباحت۔ مباح یا جائز سمجھنا۔
استبداد۔ استقلال۔ ظلم۔ ہٹ۔ ظالمانہ حکومت۔
استبداع۔ نادر اور بے مثل جاننا۔
استبدال۔ تبدیل کرنا
استبر۔ رہائی چاہنا۔ بری ہونے کی خواہش کرنا۔
استبرق } زربفت۔ بانات
استبرق }
استبشار۔ بشارت چاہنا
استبصار۔ بصیرت چاہنا
استبعاد۔ دوری چاہنا
استبغا۔ تلاش کرنا
استبقا۔ زندہ چھوڑنا
استتنار۔ چھپانا
استبہاج۔ خوش ہونا
استتابت۔ توبہ پر راغب ہونا۔
استثمار۔ میوہ چننا
استجابت۔ منظور کرنا
استجارہ۔ اجازت چاہنا
استجماع۔ جمع ہونا
استحالت۔ حالت تبدیل کرنا۔
استحبان۔ نیکی طلب کرنا۔

استحداث۔ خبر پانا
استحضار۔ حاضر کرنا
استحقار۔ حقیر یا ذلیل سمجھنا
استحکام۔ مضبوطی چاہنا
استحلاف۔ حلف اٹھانا
استخارہ۔ خدا سے نیکی چاہنا۔ کسی چیز سے آگاہ ہونے کی درخواست کرنا۔
استخبار۔ خبر چاہنا
استخدام۔ نوکری طلب کرنا
استخر۔ ایک شہر جو پہلے فارس کا دارالخلافہ تھا۔
استخراج۔ نکالنے کی خواہش کرنا۔
استخفاف۔ حقارت سے دیکھنا۔
استخوان۔ ہڈی
استدارہ۔ دور کرنا
استدامت۔ ہمیشگی ہمیشگی چاہنا۔
استدانت۔ قرض لینا

استدراج۔ آہستہ آہستہ چاہنا وہ خلاف قیاس باتیں جو کسی کافر یا کاہن سے ظاہر ہوں۔
استدراک۔ دریافت کرنا
استدلال۔ دلیل طلب کرنا
استادن۔ کھڑا ہونا
استذکار۔ یاد کرنا
استذلال۔ کسی کو ذلیل خیال کرنا۔
استراحت۔ آرام
استراق۔ چھپ کر سننا۔ چوری کرنا۔
استرخا۔ بدن کے اعضا کا سست ہونا۔
استرخاص۔ رخصت چاہنا
استرداد۔ واپسی چاہنا۔ دشمن کو دھوکا دینا۔
استردن۔ صاف کرنا۔ مونڈنا۔

استرشاد۔ راہ راست چاہنا۔
استرضا۔ رضامندگی چاہنا۔
اسٹرلاب } ستاروں کا حال
اصطرلاب } معلوم کرنیکا آلہ۔
استردن۔ بانجھ عورت
استسخار۔ مسخراپن
استسعاد۔ سعادت یا نیکی طلب کرنا۔
استسقا۔ جلندھر کی بیماری۔ بارش طلب کرنا۔
استسلام۔ سلامتی طلب کرنا
استیشن۔ اسٹیشن
استشارہ۔ مشورہ طلب کرنا۔
استشعار۔ پوشیدہ دل ہی دل میں ڈرنا۔
استشفاع۔ شفاعت کی خواہش کرنا۔
استشمام۔ سونگھنے کی خواہش کرنا۔
استشہاد۔ گواہی طلب کرنا۔

استشہاد نامہ۔ ڈپلومہ
استشہار۔ شہرت چاہنا
استصواب۔ نیک خیال کرنا
استطاعت۔ طاقت
استطلاق۔ قید سے چھوٹنا
استظہار۔ مدد چاہنا۔
استعارہ۔ عارضی طور پر مانگ لینا۔ اصلی معنی چھوڑ کر مجازی معنی لینا۔
استعانت۔ مدد چاہنا
استعجاب۔ تعجب کرنا
استعجال۔ جلدی کرنا
استعطاف۔ مہربانی چاہنا
استعفا۔ معافی چاہنا۔ نوکری چھوڑنا۔
استعلا۔ ترقی۔ بلندی
استغاثہ۔ فریاد کرنا۔ داد خواہی چاہنا۔
استغراب۔ تعجب میں ڈالنا۔

استغراق ۔ محو ہونا۔ ڈوب جانا۔

استغفار ۔ مغفرت چاہنا۔ گناہ بخشوانا۔

استغنا ۔ لاپرواہی۔

استفادہ ۔ فائدہ حاصل کرنا

استفاضہ ۔ فیض حاصل کرنا۔ برکت چاہنا۔

استفتا ۔ فتویٰ پوچھنا۔ مسئلہ دریافت کرنا۔

استفراغ ۔ فراغت چاہنا

استفسار ۔ پوچھنا۔ معلوم کرنا۔

استقامت ۔ سیدھا ہونا۔ سچائی۔ مضبوطی۔ قدم

استقباح ۔ بُرا سمجھنا۔

استقدام ۔ استقبال کرنا۔ پیشوائی کو جانا۔

استقراء ۔ جستجو کرنا۔

استقرار ۔ ٹھہرنا۔ قرار پکڑنا

استقراض ۔ قرض مانگنا۔

استقسام ۔ اپنا حصہ طلب کرنا

استقصا ۔ کسی چیز کی انتہا کو پہنچنا سخت کوشش کرنا۔

استکاک ۔ بہرہ ہونا۔ چپ ہو جانا۔

استکانت ۔ عاجزی کرنا۔ مسکین ہونا۔

استکبار ۔ تکبر کرنا۔ بڑا سمجھنا۔

استکثار ۔ بڑھانا۔

استکراہ ۔ کراہت کرنا۔ نفرت کرنا

استکساب ۔ حاصل کرنا۔ اپنی طاقت سے کسی چیز کو پانا

استکشاف ۔ کشف چاہنا۔ ظاہر ہونا۔

استلال ۔ تلوار نکالنا۔

استلام ۔ سنگ اسود کو بوسہ دینا۔

استلذاذ ۔ لذت چاہنا۔

استلزام ۔ لازم ہونا۔

استلقا ۔ دیکھنے کی خواہش کرنا

استماع ۔ سننا۔

استمالت ۔ دلجوئی کرنا۔

استمتاع - پھل حاصل کرنا - فائدہ اُٹھانا -
استمداد - مدد چاہنا -
استمرار - ہمیشگی -
استمزاج - مزاج پوچھنا -
استمساک - مضبوط پکڑنا
استن - ستون -
استنباط - کسی بات سے مطلب حاصل کرنا -
استنجا - پاک کرنا - دھونا -
استنشار - ناک جھاڑنا - چھینکنا -
استلخ - تالاب -
استنشاق - ناک کی راہ سے کھینچنا -
استنطاق - بات پوچھنا - عدالت کی جرح -
استنکاف - انکار کرنا - شرم کرنا
استوا - برابر - ہموار - دوپہر - خط استوا وہ فرضی خط ہے جو قطبین کے درمیان کھینچا گیا ہے -

استوان - مضبوط
استودان - قبرستان
استور - باربرداری کا چوپایہ -
استہ - گٹھلی -
استہانت - توہین کرنا -
استہزا - ہنسی اُڑانا - مذاق کرنا -
استیشار - تنہا رہنا -
استیذان - اذن چاہنا - اجازت مانگنا -
استیزہ - لڑائی - جنگ
استیصال - جڑ سے اُکھاڑنا
استیفا - پورا کرنا - چھوڑنا -
استیلا - غلبہ پانا -
استیناس - نسبت ہونا - اُنس ہونا - محبت ہونا -
استیناف - ابتدا سے شروع کرنا -
اسحار - جمع سحر - جادو -
اسحاق - حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بیٹے کا نام ہے -

اسخیا - جمع سخی -
اسد - شیر - آسمان کے ایک برج کا نام بھی ہے
اسداد - جمع سد - روک دیوار
اسرار - جمع سر - بھید
اسراف - فضول خرچی
اسرا - جمع اسیر - قیدی
اسرافیل - ایک فرشتہ کا نام ہے جو قیامت کے دن صور پھونکیں گے اور دنیا تباہ ہو جائیگی -
اسرائیل - خدا کا بندہ حضرت یعقوب علیہ السلام کا لقب ہے -
اسطر - موٹا
اسطبل - اصطبل - طویلہ
اسطخر - ایک شہر کا نام ہے جو پرانے زمانہ میں فارس کا دارالخلافہ تھا -
اسطرلاب - آفتاب کی پستی اور بلندی معلوم کرنیکا آلہ -

اسطوانہ - ستون
اسطورہ / اسطیر - افسانہ - کہانی قصہ
اسعاد - خوش کرنا - نیک بخت بنانا -
اسعاف - حاجت روائی کرنا
اسعد - بہت نیک -
اسفار - جمع سفر - ایلچی
اسفار - سحری - چمکیلا -
اسفر - خارپشت
اسف - رنجیدگی
اسفاناخ - پالک کا ساگ
اسفل - سب سے نیچا -
اسفل السافلین - دوزخ کا سب سے نیچے کا طبقہ -
اسفند - سپند - کالا دانہ
اسفندار - ایک شمسی مہینہ
اسفندیار - گشتاسب بادشاہ کے بیٹے کا نام تھا -

اسفید باج۔ گوشت کا شوربا بغیر مصالح کے۔
اسقاط۔ جمع سقط۔ اسباب
اِسقاط۔ گرانا
اَسقام۔ جمع سقم۔ بیماری
اُسقف۔ پادری
آسک۔ ہاتھ کی چکی
اسکاف۔ موچی
اسکلہ۔ گھاٹ
اسکدار۔ ڈاک چوکی۔
اسکناس۔ روپوں کا نوٹ
اسکنہ۔ سوراخ کرنیکا آلہ برما۔
اسکیرہ۔ گھوڑے کا دولتی مارنا۔
اسلاح۔ کھال کھینچنا
اسلاف۔ بزرگ
اسلحہ۔ جمع سلاح۔ ہتھیار
اسلوب۔ طریقے۔ ڈھنگ
اسمار۔ جمع سمر۔ کہانی۔
اسماع۔ جمع سمع کان
اسماع۔ سننا۔ گانا۔
آسمانہ۔ مکان کی چھت
آسمانی تیر۔ ٹوٹنے والا تارا
اسمر۔ گندمی رنگ
اسمندر یا سمندر۔ ایک قسم کا کیڑا جو آگ میں رہتا ہے۔
اسمی۔ برائے نام
اسناد۔ جمع سند
اسنان۔ جمع سن۔ سال برچھی۔ دانت۔
اسواد۔ شہر کی دیواریں
اسواط۔ جمع سوط۔ تازیانے
اسواق۔ جمع سوق۔ بازار
اسود۔ کالا۔ کالا سانپ
اسہال۔ پیٹ کا چلنا۔ دست آنا۔
اسہل۔ زیادہ آسان
اسہم۔ جمع سہم۔ تیر
اسیر۔ قیدی
اشاعت۔ مشہور کرنا۔ چھاپنا۔

اشباب ۔ بڑھنا
اشباخ ۔ جمع شبخ
اشباع ۔ پیٹ بھرنا ۔ کسی لفظ کی ضمہ ۔ فتحہ یا کسرہ کو کھینچ کر پڑھنا ۔
اشباہ ۔ شکلیں ۔ صورتیں
اشتات ۔ پراگندہ
اشتباک ۔ درختوں کی شاخوں کا مل جانا ۔
اشتباہ ۔ شک و شبہ
اشتداد ۔ سختی کرنا ۔
اشترا ۔ خریدنا
اشتراط ۔ شرط کرنا
اشتراک ۔ شرکت
اشتردل ۔ بزدل
اشتعال ۔ شعلہ مارنا ۔ جوش میں آنا ۔
اشتغال ۔ مشغول ہونا ۔
اشتقاق ۔ لکڑی چیرنا ۔ ایک لفظ سے دوسرا لفظ نکالنا ۔

اشتکا ۔ شکایت کرنا ۔
اشتلم ۔ ظلم ۔ زبردستی
اشتمال ۔ شامل کرنا
اشتمام ۔ سونگھنا
اشتہار ۔ مشہور کرنا ۔ اعلان کرنا ۔
اشجار ۔ جمع شجر ۔ درخت
اشجر ۔ بہت درختوں سے بھرا ہوا ۔
اشجع ۔ بہت بہادر
اشحم ۔ موٹا
اشحال ۔ کوڑہ کرکٹ
اشد ۔ مضبوط
اشرّ ۔ بہت شریر
اشرار ۔ جمع شریر
اشراع ۔ کھولنا
اشراق ۔ چمکنا ۔ سورج کا نکلنا ۔
اشراقات ۔ سورج کی کرنیں ۔
اشراقیاں ۔ حکما کا ایک گروہ جو مکاشفہ سے تعلیم حاصل کرتے ہیں ۔

اشراک - حصہ دار
اشربہ پینے کی چیزیں -
اشعار - جمع شعر - آگاہ کرنا
اشعال - آگ بھڑکانا
اشعہ - جمع شعاع
اشعری - بالوں والا - ایک شخص
کا نام ہے جس کے بدن
پر پیدائش کے وقت
بال تھے -
اشغال - جمع شغل - کام
اشفاق - جمع شفقت
اِشفاق - رحم کھانا - ڈرانا
اَشفی - موچیوں کا آلہ جس سے
سوراخ کرتے ہیں -
اشق - بہت مشکل
اشقر - سرنگ گھوڑا
اشقیا - جمع شقی - بدبخت
اشکال - مشکل کرنا -
اشکباری - رونا - آنسو گرانا -
اشکبوس - ایک پہلوان کا نام
جسکو رستم نے مارا تھا -

اشکل - بہت مشکل
اشکنج - کلائی - ہاتھ
اشگرف - عجیب - عمدہ
اشل - ٹُنڈا - جسکا ہاتھ خشک
ہوگیا ہو -
اشمام - سونگھنا
اُشنان - ایک قسم کا گھاس جسکو
جلا کر سجی بناتے ہیں -
اشنع - بہت برا
اشنوسہ - چھینکنا
اشواق - جمع شوق
اشہاد - جمع شاہد - گواہ
اِشہاد - حاضر کرنا - گواہ بنانا
اَشہب - سبزہ گھوڑا سفیدی
مائل سیاہ -
اشہر - بہت مشہور
اشہل - زردی مائل سیاہ
آنکھ -
اشیاع - جمع شیعہ
اصابت - پہنچنا - درست
ہونا -

اصابع۔ جمع اصبع۔ انگلیاں
اصاحب۔ جمع صاحب۔ مالک
اصاغر۔ جمع صغیر۔ چھوٹا
اصالت۔ جڑ۔ اصل
اصباح۔ صبح اُٹھکر کام کرنا۔
اصباغ۔ رنگ
اصبغ۔ وہ گھوڑا جسکی دُم یا پیشانی سفید ہو۔
اصح۔ بہت صحیح
اصحاب کہف۔ صاحبانِ غار۔ یہ سات بزرگ تھے جو دقیانوس نامی ظالم بادشاہ کے خوف سے ایک غار میں جا چھپے تھے اور اب تک وہیں سوتے ہوئے ہیں۔ اسکے ہمراہ ایک کتا بھی ہے۔
اصحاب الشمال۔ بائیں طرف والے دوزخی لوگ۔

اصداد۔ روکنا
اصدار۔ صادر کرنا
اصداغ۔ جمع صدغ۔ کنپٹی
اصداف۔ جمع صدف
اصدقا۔ جمع صدیق
اصراح۔ صراحت کرنا۔
اصراف۔ پھیر دینا۔ الٹ پلٹ کرنا
اصطبار۔ صبر کرنا
اصطباغ۔ غوطہ دینا۔ رنگنا
اصطخر۔ فارس کے ایک پرانے شہر کا نام ہے۔
اصطفا۔ چھانٹنا
اصغار۔ جمع صغیر۔ چھوٹے
آصف۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کے وزیر کا نام
اصفار۔ جمع صفر۔ خالی
اصفار۔ مفلس لوگ
اصفر۔ زرد رنگ
اصفہان۔ ایران کا ایک شہر۔

اصفی۔ زیادہ صاف
اصفیا۔ برگزیدہ لوگ
اصلا۔ ہرگز نہیں
اصلاب۔ جمع صلب۔ پشت
اصلب۔ کمر۔ پہلو
اصلع۔ گنجا آدمی
اصمام۔ بہرا ہونا
اصم۔ بہرا
اصناف۔ جمع صنف۔ قسم
اصنام۔ جمع صنم۔ بُت
اصنع۔ بہت کاریگر
اصوات۔ جمع صوت۔ آوازیں
اصول ثقیل۔ موسیقی کے
ستر اصول
اصول خفیف۔ موسیقی کے
دو اصول
اصیاف۔ جمع صیف۔ گرمی
اصیل۔ شریف۔ نیک۔ شام
کا وقت۔
اضاعت۔ ضائع کرنا
اضافت۔ لگانا

اضافہ۔ زیادہ کرنا
اضافی۔ تعلق والا
اضائت۔ روشنی
اضحی۔ صاف۔ قربانی
اضداد۔ جمع ضد۔ خلاف
اضرار۔ نقصان۔ ضرر
اضراس۔ ڈاڑھیں
اضراط۔ نقصان پہنچانا
اضراع۔ گڑگڑا کر معافی مانگنا
عاجزی کرنا۔
اضطرار۔ لاچار
اضعاف۔ دوچند
اضعف۔ بہت ضعیف
اضغاث احلام۔ پریشان
خواب۔
اضلّ۔ بہت گمراہ
اضلاع۔ پسلیاں۔ اطراف
اضلال۔ راستہ بھلانا۔ گمراہ
ہونا۔
اضمار۔ جمع ضمیر۔ چھپانا۔
اضمحلال۔ نیست و نابود کرنا۔

اضیاف۔ جمع ضیف۔ مہمان۔
اضیق۔ بہت تنگ
اطابت۔ خوش کرنا
اطاحت۔ برباد کرنا۔ تباہ کرنا۔
اطارت۔ اڑانا
اطاق۔ کمرہ
اطاق پذیرائی۔ ملاقات کا کمرہ۔
اطاق مبرک۔ سونے کا کمرہ۔
اطبا۔ جمع طبیب۔
اطباق۔ جمع طبق۔ تھال حصہ۔
اطبال۔ جمع طبل۔ ڈھول
اطراق کردن۔ سفر میں ٹھہرنا۔
اطریش۔ آسٹریا
اطعمہ۔ جمع طعام۔ کھانا
اطفا۔ آگ بجھانا۔
اطفال۔ جمع طفل۔ لڑکے
اطلاق۔ چھوڑنا۔ آزاد کرنا

اطلس۔ ریشمی کپڑا۔
اطلس۔ اٹلس
اطماع۔ طمع دینا۔ لالچ ڈالنا
اطناب۔ خیمہ کی رسیاں
اِطناب۔ کسی بات کو لمبا کرنا۔
اطوار۔ جمع طور۔ ڈھنگ طریقے۔
اطہار۔ جمع طاہر۔ پاک
اطیاب۔ جمع طیب۔ خوشبو
اظفار } جمع ظفر۔ ناخن
اظافر }
اظلال۔ جمع ظلّ۔ سایہ
اظلام۔ تاریک ہونا۔
اظہار۔ ظاہر کرنا
اظہار تحریری۔ تحریری بیان
اظہار سلامی۔ اجرت جو بیان لکھنے والے کو دی جائے۔
اظہر۔ بہت ظاہر۔ بالکل واضح۔

اظہر من الشمس۔ سورج سے زیادہ ظاہر۔
اعاجیب۔ جمع اعجوبہ۔ عجیب چیز
اعادت۔ واپس لوٹنا
اعادی۔ جمع عدو۔ دشمن
اعاذت۔ پناہ میں لینا
اعارت۔ عاریتاً لینا۔ مانگ کر لینا۔
اعاظم۔ جمع اعظم۔ بڑا۔
اعالی۔ جمع اعلےٰ۔
اِعانت۔ مدد کرنا
اِعانہ۔ چندہ۔ امدادی رقم
اعتاق۔ غلام آزاد کرنا
اعتبار نامہ۔ سرٹیفکیٹ
اعتداد۔ گننا۔
اعتذار۔ عذر کرنا
اعتراف۔ اقرار کرنا۔ ماننا
اعتراک۔ جمع ہونا
اعتزاز۔ عزیز ہونا۔ بڑھ جانا
اعتزال۔ الگ ہونا۔ گوشہ نشینی اختیار کرنا۔
اعتساف۔ ظاہر کرنا
اعتصام۔ چنگل مارنا۔ گناہ سے بچنا۔
اعتضاد۔ مدد چاہنا
اعتقاد۔ یقین رکھنا
اعتلا۔ بلند ہونا
اعتلال۔ بہانہ کرنا۔ علیل ہونا۔
اعتماد۔ بھروسہ
اعتنا۔ توجہ۔ تکلیف اُٹھانا
اعتناق۔ گلے ملنا
اعتیاد۔ عادی ہونا
اعجاز۔ عاجز ہونا۔ معجزہ ظاہر کرنا۔
اعجال۔ جلدی کرنا
اعجوبہ۔ انوکھی بات۔ عجیب چیز
اعدا۔ جمع عدو۔ دشمن
اعدل۔ بہت عادل
اِعذار۔ عذر کرنا۔ ختنہ کرنا
اَعذب۔ بہت میٹھا
اعراب۔ صحرا نشین

اِعراب۔ ظاہر کرنا۔ زبر۔ زیر اور پیش کی حرکتیں
اِعرابی۔ صحرانشین۔ بدو
اَعراض۔ بیماریاں
اِعراض۔ منہ پھیر لینا۔ وہ چیز جو بذات خود ظاہر ہو
اعراف۔ وہ مقام جو بہشت اور دوزخ کے درمیان ہے
اِعراق۔ جڑ پکڑنا۔ شراب میں پانی ملانا۔
اِعزاز۔ عزت کرنا
اعزب۔ کنوارا۔ بغیر بیوی کے۔
اعزل۔ بغیر ہتھیار کے۔ نہتہ
اعزّہ۔ جمع عزیز
اعسار۔ فقیر۔ تنگ حال ہونا
اعسر۔ بہت مشکل
اعشار۔ جمع عشر۔ دسواں حصّہ
اعشیٰ۔ ایک عربی شاعر کا نام ہے۔
اعصاب۔ جمع عصب۔ پٹھے۔
اَعصار۔ جمع عصر۔ زمانہ
اِعصار۔ دباتا۔ بگولہ
اعضائے رئیسہ۔ دل۔ دماغ گردہ۔ جگر۔
اعطا۔ بخشش کرنا
اعطاش۔ پیاسا ہونا
اعطاف۔ مہربانیاں
اعظام۔ بزرگ ہونا۔ عزت کرنا۔
اعفا۔ جمع عفیف۔ پاکدامن
اِعفا۔ گناہ معاف کرنا
اَعقاب۔ پچھلی اولاد
اعلام۔ جمع عَلَم۔ نشان جھنڈا
اِعلام۔ خبر دینا۔
اَعلان۔ ظاہر کرنا
اعم۔ نہایت عام چیز
اَعماد۔ جمع عمد۔ ستون۔ کھمبہ
اَعمار۔ جمع عمر
اعمال۔ جمع عمل۔ کام
اعمیٰ۔ اندھا
اعناق۔ جمع عنق۔ گردنیں۔

اعنب۔ بڑی ناک والا
اعنق۔ لمبی گردن والا
اعنہ۔ جمع عنان۔ باگ
اعنی۔ یعنی۔ میں قصد کرتا ہوں
اعوام۔ جمع عام
اعوان۔ جمع عون۔ مدد۔ مددگار۔ سپاہی۔
اَعْوَر۔ یک چشم۔ کانا
اعیاد۔ جمع عید
اعیان۔ جمع عین۔ آنکھ امیر۔
اعیانِ حضرت۔ شاہی درباری۔
اَعین۔ فراخ چشم
اغامت۔ آسمان پر ابر چھانا
اغانی۔ راگ
اغبر۔ غبار آلود
اغتسال۔ غسل کرنا۔ بدن دھونا۔
اغزوق۔ خیمہ۔ کیمپ۔
اغزتلغ۔ کوہ ارارٹ
اغذیہ۔ جمع غذا۔ کھانا

اغرا۔ لڑائی کیلئے آمادہ کرنا
اغراس۔ پودا لگانا
اغراض۔ جمع غرض
اغریرث۔ افراسیاب بادشاہ کے بھائی کا نام۔
اغلاط۔ غلطیاں
اغلاق۔ بند کرنا
اغلال۔ گلے کے طوق
اغلظ۔ بہت غلیظ۔ گاڑھا
اغلمش۔ ایک بادشاہ کا نام ہے۔
اغمازہ۔ چغلی کھانا
اغماض۔ چشم پوشی کرنا۔
اغنام۔ جمع غنم۔ بھیڑیں۔
اغندہ۔ روئی کا گولا۔
اغنیا۔ جمع غنی۔ مالدار
اغوا۔ بہکانا
اُغور۔ شگون
اَغول۔ بھیڑوں کا باڑہ
اغیار۔ جمع غیر
اُف۔ افسوس

افاحت۔ جوش مارنا
افارق۔ خون بہانا
افادہ۔ فائدہ اٹھانا
افاریق۔ فرقے
افازہ۔ کامیاب ہونا۔ بامراد ہونا۔
افاضل۔ جمع افضل
افاعی۔ جمع افعی۔ کالا سانپ
افاعیل۔ جمع افعال
افاغنہ۔ جمع افغان۔ پٹھان
افاقت۔ فرصت پانا۔ بیماری یا کام سے فرصت پانا
افتا۔ فتویٰ۔ حکم دینا۔
افتادگی۔ عاجزی کرنا
افتادن۔ گرنا
افتتاح۔ شروع کرنا
افتخار۔ فخر کرنا
افتدا۔ فدیہ دینا
افترا۔ بہتان باندھنا تہمت لگانا۔
افتراش۔ غالب ہونا صحبت کرنا

افتراص۔ فرصت حاصل کرنا
افتراغ۔ پانی بہانا۔ نہانا
افتراق۔ جدائی ڈالنا
افتعال۔ تہمت۔ بہتان
افتقار۔ عاجزی کرنا
افتکار۔ فکر کرنا
افتکاک۔ جدا ہونا
افخام۔ بزرگ ہونا
افرا۔ واہ واہ کرنا
افراح۔ جمع فرحت۔ خوشی
افراحن۔ بلند کرنا
افراد۔ جمع فرد
افرار۔ بھاگنا
افراز۔ بلند کرنا۔ چوٹی
افرارہ۔ شعلہ
افراس۔ جمع فرس۔ گھوڑے
افراسیاب۔ توران کے بادشاہ کا نام ہے۔
افراختن۔ بلند کرنا
افراض۔ فرض کرنا مقرر کرنا
افراط۔ بہت زیادہ

افراغ۔ خالی کرنا
افراق۔ جمع فرق
افروختن۔ روشن کرنا
افروزہ۔ چراغ کی بتی
افروغ۔ کرنیں
افرینده۔ پیدا کرنیوالا
افرینش۔ پیدا کرنا
افراع۔ جمع فروع۔ شاخ خوف۔
اِفزا۔ بڑھانا۔ زیادہ کرنا
افزار۔ اوزار
افزانیدن۔ بڑھانا۔ زیادہ کرنا
افزودن۔ بڑھنا۔ بڑھانا
افزوں۔ زیادہ
افزونی۔ زیادتی
افسار۔ باگ
افساردن۔ دبانا
افساں۔ وہ پتھر جس پر تلوار تیز کرتے ہیں۔
افسانیدن۔ قصے بتانا۔
افسر۔ حاکم۔ تاج۔ ٹوپی۔
افسرانیدن۔ جمانا
افسُردن۔ ٹھٹھرنا
افسردہ۔ ٹھٹھرا ہوُا۔ مرجھایا ہوُا۔
افسوں۔ جادو
اِفشا۔ ظاہر کرنا
اِفشار } دبانا۔ نچوڑنا
اِفشاردن }
افشاں۔ چھڑکنا۔ بوندیں پڑنا
افشاندن۔ جھاڑنا
افشردن۔ نچوڑنا
افشرہ۔ آب شورہ
افشرہ گر۔ تیلی۔ تیل نکالنے والا
افصح۔ زیادہ فصیح۔
افضل۔ بڑھیا
افطار۔ روزہ کھولنا
افعال۔ جمع فعل۔ کام
افعی۔ کالا سانپ
افغاں۔ افغانستان کا رہنے والا۔ فریاد کرنا۔

اُفق ۔ وہ جگہ جہاں زمین اور آسمان ملے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔
افقار ۔ فقیر بنانا
افقاع ۔ حال بُرا ہونا
افقاہ ۔ علم و حکمت سکھانا
افقہ ۔ بڑا عالم
افکار ۔ فکر کی جمع ہے
افگار ۔ گھائل ۔ زخمی
افگندن ۔ ڈالنا
افلاج ۔ فالج کا مرض ہونا۔
افلاح ۔ بہبودی ۔ بھلائی
افلاس ۔ غریبی
افلاطون ۔ ایک مشہور حکیم کا نام ہے جو کہ ارسطو کا اُستاد تھا
افلاطونی کردن ۔ کسی پر زور یا دباؤ ڈالنا۔
افلاق ۔ جمع فلق
افلاک ۔ جمع فلک ۔ آسمان

افلاک شناس ۔ نجومی
افنا ۔ مرنا ۔ فنا ہونا۔
افنان ۔ جمع فن ۔ درختوں کی شاخیں۔
افند ۔ لڑائی
اَفندی ۔ سردار ۔ شریف
افواج ۔ جمع فوج
افواہ ۔ جمع فوہ ۔ منہ ۔ مشہور بات۔
اَفہام ۔ جمع فہم
اِفہام ۔ سمجھانا ۔ سکھانا
اَفیال ۔ جمع فیل ۔ ہاتھی
آقا ۔ مالک
آقا پر ۔ چینی چائے
اقارب ۔ قریبی رشتہ دار
اقاسی ۔ داروغہ توپخانہ
اقاسیم ۔ جمع قسم
اقاصی ۔ جمع اقصیٰ ۔ بہت دُور۔
اقالت ۔ قول کو توڑنا۔
اقالیم ۔ جمع اقلیم

اَقامت۔ قائم ہونا
اَقامت شہود کردن۔ گواہی دینا۔
اَقانیم۔ لوگ
اَقادم } جمع قوم
اَقادیم }
اَقبح۔ بہت قبیح۔ بُرا
اَقتار۔ کنارے
اَقتال۔ ساتھی۔ مخالف
اِقتِال۔ قتل ہونا
اِقتباس۔ بتی روشن کرنا کسی کے کلام کا انتخاب کرنا۔
اِقتدا۔ پیروی کرنا۔ چمچہ سے شوربا لینا۔
اِقتدار۔ طاقت۔ قدرت ہونا
اِقترا۔ مہمانی کرنا
اِقتراب۔ نزدیک ہونا۔ قریب ہونا۔
اِقتراح۔ مانگنا۔ سوال کرنا
اِقتراض۔ قرض لینا
اِقتران۔ نزدیک ہونا۔ کسی کا مددگار ہونا۔
اِقتسار۔ کسی سے زبردستی کام لینا
اِقتسام۔ تقسیم کرنا۔ بانٹ لینا
اِقتصاد۔ سیدھی راہ چلنا
اِقتصار۔ بس کرنا۔ ایک بات پر ٹھہرنا۔
اِقتضا۔ خواہش کرنا
اِقتناع قناعت کرنا۔
اَقداح۔ جمع پیالہ ہجو کرنا
اِقدلح۔ کسی کی ہجو کرنا۔
اَقدام۔ جمع قدم
اِقدام۔ قدم رکھنا۔ ارادہ کرنا
اَقدم۔ سب سے اوّل
اَقذار۔ ناپاکیاں
اِقراب۔ تلوار کو میان میں کرنا۔
اِقراض۔ قرض دینا
اَقران۔ جمع قرن۔ صدیاں
اَقرب۔ بہت قریب
اَقربا۔ قریبی رشتہ دار۔

اُقرع۔ گنجا
اِقسا۔ دل سخت ہونا
اَقساط۔ جمع قسط
اَقصیٰ۔ بہت دُور
اقطاب۔ جمع قطب۔ مرکز
اقطار۔ جمع قطر۔ کنارے
اقطاع۔ جمع قطع۔ ٹکڑے
اقطع۔ چور۔ رہزن۔ جس کا ہاتھ کٹا ہُوا ہو۔
اقفال۔ جمع قفل
اقل۔ بہت تھوڑا
اقلا۔ کم از کم
اقلاب۔ لوٹنا۔ واپس ہونا
اقلاع۔ جڑ سے اکھڑنا۔
اقلال۔ قلیل ہونا۔ کم ہونا۔
اقلام۔ قلمیں
اقلف۔ جس کا ختنہ نہ کیا ہو
اقلیدس۔ جیومیٹری کی کتاب اسکے مصنف کا نام بھی یہی تھا۔
اقلیم۔ ولایت۔ دنیا کے فرضی حصّے
اقلیما۔ حضرت آدم علیہ السلام کی بیٹی کا نام۔ ایک دھات جو چاندی سونا ملا کر تیار ہوتی ہے۔
اقمار۔ جمع قمر۔ چاند
اقمشہ۔ جمع قماش۔ اسباب سامان۔
اقویا۔ جمع قوی۔ طاقتور
اکابر۔ جمع اکبر۔ بہت بڑے
اکارم۔ جمع اکرام بہت بزرگ
اکاسرہ۔ جمع کسریٰ
اکاکیا۔ ببول کا درخت
اکباب۔ اوندھا کرنا
اکٹ۔ ایکٹ
اکتتاب۔ لکھنا
اکتناب۔ کسی سے راز کی بات کہنا۔
اِکتتام۔ چھپانا۔ خضاب لگانا۔
اکتساب۔ حاصل کرنا۔ کمانا
اکتفا۔ کافی ہونا۔

**اکتمان** ۔ چھپانا
**اکتنا** ۔ اشارہ کرنا
**اکتناز** ۔ ذخیرہ کرنا ۔ جمع رکھنا
**اِکتناف** ۔ احاطہ کرنا ۔ پناہ لینا ۔
**اِکتناہ** ۔ کسی چیز کی اصلیت کو پہنچنا ۔
**اِکثار** ۔ زیادہ ہونا
**اکحل** ۔ سرگیں آنکھوں والا
**اکدر** ۔ بہت میلا
**اِکدش** ۔ مخلوط نسل کا گھوڑا
**اکذب** ۔ بہت جھوٹ بولنے والا ۔
**اکرام** ۔ بخشش
**اکراہ** ۔ زبردستی ۔ جبر ۔ نفرت
**اکرم** ۔ بہت بخشنے والا
**اکسپوزیشن** ۔ نمائش
**اکسوں** ۔ ایک قسم کا سیاہ رنگ کا ریشمی کپڑا ۔
**اکسیر** ۔ وہ خاک جو معمولی دھات سے سونا چاندی بنا دیتی ہے کیمیا
**اکسیری** ۔ کیمیاگری
**اکفال** ۔ سپرد کرنا
**اکل** ۔ کھانا
**اکلیل** ۔ جڑاؤ تاج
**اکلیوں** ۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا ۔
**اکمل** ۔ بہت کامل
**اکناف** ۔ کنارے ۔ طرفین
**اکنوں** ۔ ابھی
**اکوسی** ۔ سکاٹ لینڈ کا رہنے والا ۔
**اکول** ۔ اسکول
**اکون** ۔ جمع کون ۔ موجودات ۔ ایک دیو کا نام جسکو رستم نے قتل کیا تھا ۔
**اکیاد** ۔ مکر یا فریب میں آنا
**اَلا** ۔ خبردار
**اِلّا** ۔ مگر ۔ نہیں تو
**الاچیق** ۔ صحرا نشین قبائل کے خیمے ۔
**الاغ** ۔ گدھا ۔

الانگ - لمبا
الامان - دھاوا
الہ - خدا تعالیٰ
الباس - کپڑے
البرز - ایک پہاڑ کا نام ہے
الپ ارسلان - بہادر شیر - ایک بادشاہ کا نام ہے -
التباس - شبہ ہونا -
التجاج - جھگڑنا
التذاذ - لذت اُٹھانا
التزاق - چپکنا
التزام - ہاتھ گردن پر رکھنا لازم ہونا -
التساق - ملنا
التصاق - چمٹنا
التظا - شعلہ اُٹھنا - آگ بھڑکنا -
التفات - توجہ
التقا - ملنا - پیش ہونا -
التمام - الٹی میٹم

التوا - ملتوی کرنا
التہاب - آگ بھڑکنا
التیام - زخم کا بھرنا
الجبر - جبر و مقابلہ
الجہ کردن - ڈاکہ مارنا
الحاح - عاجزی کرنا - زاری سے کچھ مانگنا -
الحاق - ملانا - شامل کرنا
الحان - آواز - سریلی آواز
الدنگ - اُجڈ
السنہ - جمع لسان - زبانیں
اُلش - بچا ہوا کھانا - پس خوردہ
الطاف - جمع لطف - مہربانی
اُلغ - بزرگ
الغاز - پہیلیاں
الغیاث - فریاد
الفاف - باہم لپٹنا - الفت کرنا -
الفت - محبت
الفتہ مست - پاگل
الف گرفتن - عادی ہونا

اِلقا۔ ڈالنا۔ غیبی طور پر کوئی چیز معلوم ہونا۔
القاب۔ جمع لقب
القان۔ سکھانا۔ تعلیم دینا
الک۔ باریک تار چھلنی
الکتر لیتیہ۔ بجلی
الکچی۔ چھلنی بیچنے والا
الکن۔ توتلا۔
الکوس۔ ایک پہلوان کا نام جسکو رستم نے قتل کیا تھا۔
الکول۔ الکوحل
الم۔ رنج
المارح۔ چوری سے دیکھنا۔ آنکھ چرا کر دیکھنا۔
الماس۔ ہیرا
المان۔ جرمنی
اُلنگ۔ سبز میدان۔ چمن
اُلنگو۔ کانچ کی چوڑی
الواث۔ آلودگی
الواح۔ جمع لوح تختیاں

الوالامر۔ ارباب حکومت ارباب علم۔
الوار۔ رخسار کا گڑھا
الوا۔ بدمعاش۔ گنڈا
الوان۔ جمع لون۔ رنگ
اُلوف۔ جمع الف۔ ہزاروں
الوہیت۔ خدا ہونا۔ خدائی طاقت۔ خدائی شان
الہام۔ دل میں خدا تعالےٰ کی طرف سے کسی بات کا آنا۔
الٰہی۔ اے خدا۔ علم الٰہی
الیاس۔ ایک پیغمبر یا ولی جو تری کے منتظم ہیں۔
الیس۔ دلیر
الیم۔ رنج دینے والا
اِلی الآن۔ اب تک
اُم۔ ماں
اُم الجیش۔ لشکر کا نشان
ام الخبائث۔ برائیوں کی ماں شراب۔

اُم الصبیان ۔ بچوں کی بیماری مرگی ۔
اُم القریٰ ۔ مکہ معظمہ
اُم الکتاب ۔ قرآن مجید کی پہلی سورہ یسورہ فاتحہ
اماثل ۔ ساتھی ۔ ہمسر
اماجد ۔ جمع امجد ۔ بزرگ
امارت ۔ سرداری ۔ حکومت
امارت ۔ نشان ۔ وقت
اماکن ۔ مکانات
اَمال ۔ امیدیں
اِمالت ۔ مائل کرنا
امام ۔ پیشوا
اِمامت ۔ پیشوائی
اماں ۔ امن ۔ پناہ
امانی ۔ امیدیں ۔ آرزوئیں
امپراطور ۔ شہنشاہ
امپراطیس ۔ ملکہ
امپرباق ۔ اشرفی
اُمت ۔ گروہ جو کسی سردار یا بانئے مذہب کا فرمانبردار ہو

امتاع ۔ نفع پہنچانا
امتہ ۔ لونڈی
امتثال ۔ حکم ماننا ۔ فرمانبرداری کرنا ۔
امتداح ۔ مدح کرنا
امتداد ۔ لمبا ہونا ۔ طول پکڑنا
امتزاج ۔ باہم ملانا
امتعہ ۔ جمع متاع ۔ اسباب
امتلا ۔ پُر ہونا ۔ پیٹ بھر جانا ۔
امتنان ۔ احسان رکھنا
اَمتیاز ۔ تمیز کرنا ۔ ٹھیکہ
امتیاز نامہ ۔ لائسنس
اَمثال ۔ جمع مثل
اِمثال ۔ مثلہ کرنا ۔ عضو کاٹ دینا ۔
امثل ۔ بہت اچھا
امثلہ ۔ جمع مثال
امجد ۔ بزرگ
امر ۔ کام ۔ حکم
اُمرا ۔ جمع امیر
امراۃ ۔ عورتیں

اَمراض۔ بیماریاں
امرو۔ نو ریش لڑکا
امرمعروف۔ نیک کام
امروز۔ آج
امریک۔ امریکہ
امس۔ کل کا دن
امسا۔ شام کرنا
امساس۔ چھونا۔ مس کرنا۔
امساک۔ روکنا۔ بخل کرنا
اِمسال۔ اس سال
اِمشب۔ آج رات
امصار۔ جمع مصر۔ شہر
امضا۔ جاری ہونا
امضا۔ دستخط
امضا شدہ۔ جس پر دستخط ثبت ہوں۔
امطار۔ بارش کا گرنا
امعا۔ آنتیں
امعان۔ گہرا سوچنا
اُمّ غیلان۔ ببول کے درخت۔

امکان۔ ممکن ہونا
امکنہ۔ جمع مکان
امل۔ امید
اِملا۔ لکھنا۔ تحریر
اِملاک۔ جمع ملکیت
اَملال۔ رنجیدہ ہونا
امم۔ جمع امت۔ گروہ
امن۔ چین
امنا۔ جمع امین
امنیت۔ آرام پانا۔ آرزو
اُمور۔ جمع امر۔ کام
اموی۔ خاندان بنو امیہ سے تعلق رکھنے والا
اُمہات۔ مائیں
امہات سفلی۔ اربعہ عناصر
امہال۔ نرمی کرنا
اُمی۔ ان پڑھ۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا لقب۔
امیر۔ سردار۔ رئیس
امیر آل۔ امیر بحر

امیر پنج ۔ پانچہزار کا سردار
امین ۔ امانت دار
امینِ خلوت ۔ پرائیویٹ سیکرٹری
امین لشکر ۔ فوج کا بخشی
انا ۔ برتن
انابیت ۔ بوریاں ۔ نلیاں
اناث ۔ عورتیں
انابت ۔ توبہ
انارت ۔ روشن کرنا
اناسی ۔ جمع انس ۔ انسان
انامل ۔ انگلیاں
انام ۔ عام لوگ
انانیت ۔ خودی ۔ تکبّر
انبا ۔ جمع نبا ۔ خبر ۔ خبر دینا ۔ دُور کرنا ۔
انبار ۔ ڈھیر ۔ کوٹھڑی
انباردن ۔ بھرنا ۔ ڈھیر کرنا
انباز ۔ ساتھی
انبازی ۔ ساتھ
انباشتن ۔ بھرنا ۔ ڈھیر کرنا
انباغ رسوت
انبان ۔ چمڑا
انبانہ ۔ چمڑے کا تھیلہ
انبساط ۔ خوشی
انبر ۔ چمٹا ۔ سنی جس سے گرم لوہا پکڑتے ہیں
انبعاث ۔ اٹھنا
انبغا ۔ لائق ہونا
انبوب ۔ کھوکھلی نے
انبودن ۔ ایک دوسرے پر رکھنا
انبوہ ۔ گروہ
انبیا ۔ جمع نبی
انتباہ ۔ خبردار کرنا
انتخاب ۔ چننا
انتر ۔ لنگور
انتزاع ۔ روکنا ۔ کھینچ لینا
انتساب ۔ نسبت کرنا
انتساخ ۔ تسخیر کرنا ۔ مطیع کرنا
انتساق ۔ انتظام یا بندوبست کرنا ۔
انتشار ۔ پھیلنا

انتشا۔ بڑھنا
انتظار۔ راہ دیکھنا
انتظام۔ لڑی میں پرونا
انتعاش۔ بلند ہونا۔ اوپر جانا
انتفا۔ کھو جانا۔ مٹ جانا
انتفاخ۔ نفخ ہونا۔ پھول جانا
انتفاع۔ نفع ہونا۔ فائدہ پہنچنا۔
انتقاد۔ نقد لینا
انتقال۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا۔
انتقام۔ بدلہ لینا
انتکاس۔ اوندھا ہونا
انتما۔ نمو پانا۔ بڑھنا
انتہا۔ اخیر
انتہاض۔ کوچ کرنا
انتیکہ۔ نادر
اُنثی۔ مادہ
انجاح۔ مطلب پورا کرنا
انجاز۔ وعدہ پورا کرنا
انجاس۔ نجاستیں۔ پلیدیاں

انجامیدن۔ پورا ہونا
انجلا۔ روشن کرنا
انجم۔ جمع نجم۔ ستارے
انجمن۔ مجلس
انجیل۔ خوشخبری۔ وہ کتاب جو حضرت عیسےٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی تھی۔
انحا۔ جمع نحو۔ اطراف
انحا۔ ہٹا دینا
انحداب۔ جھک جانا۔ پیٹھ کا جھکنا۔
انحراف۔ پھر جانا
انحصار۔ احاطہ کرنا۔ گھیر لینا
انحطاط۔ گرنا
انداختن۔ پھینکنا۔ ڈالنا
انداد۔ برابر کے لوگ
اندام۔ بدن۔ جسم
اندباغ۔ چمڑے کا رنگنا
اندراج۔ درج کرنا
اندراس۔ پرانا ہونا
اندرخور۔ لائق

اندرز۔ نصیحت
اندرون۔ اندر
اندک۔ تھوڑا
اندمال۔ زخم کا بھر جانا۔
اندوختن۔ جمع کرنا
اندودن۔ پوتنا۔ ملنا
اندوز۔ جمع کیا ہوا
اندونہ۔ اُلٹ پلٹ
اندوہگیں۔ غمگین
اندیشیدن۔ سوچنا
انزال۔ اُترنا۔ نیچے آنا
اَنزال۔ جمع نُزل۔ دسترخوان کھلنے۔
انزعاج۔ جگہ سے ہٹنا
انزوا۔ زاویہ میں بیٹھنا۔ گوشہ نشینی۔
انس۔ انسان۔ آدمی
اُنس۔ محبت
انسا۔ بھول جانا
آنسا۔ جمع انیس۔ ہمدرد
انساب۔ جمع نسبت۔ رشتہ داریاں

انسب۔ بہت مناسب
انسداد۔ روکنا۔ بند کرنا
انشا۔ عبارت لکھنا۔ کوئی بات دل سے پیدا کرنا
انشاد۔ ڈھونڈنا۔ شعر پڑھنا
انشراح۔ کھولنا۔ ظاہر ہونا
انصاب۔ پتھر۔ بُت۔ کعبہ کے گرد کے وہ پتھر جن پر اسلام سے پہلے قربانی کی جاتی تھی۔
انصات۔ چپ رہنا
انصار۔ جمع ناصر۔ مددگار
انصاف۔ نصف کرنا۔ دو حصّے کرنا۔ عدل کرنا۔
انصراف۔ پھیر دینا
انصرام۔ بندوبست کرنا
انضباط۔ ضبط کرنا
انطفا۔ بجھ جانا۔ ٹھنڈا ہونا
انعام۔ جمع نعم۔ چوپائے۔ قرآن مجید کی ایک سورہ کا نام بھی ہے۔

انف۔ ناک۔ قوم کا سردار۔ مطیع فرمانبردار۔
انف المطر۔ پہلی بارش جس سے گھاس اگنی شروع ہوتی ہے۔
انفاد۔ معدوم ہونا
انفاس۔ جمع نفس۔ آدمی
انفاق۔ نفقہ دینا۔ روزی
انفصال۔ جدا کرنا
انفعال۔ شرمندہ ہونا
انقباض۔ سکڑ جانا۔ قبض کرنا
انقضا۔ گزر جانا
انقضاب۔ الگ ہونا۔ تاروں کا اپنی جگہ سے ہٹ جانا
انقطاع۔ جدا ہوا۔ منقطع ہونا۔
انقع۔ بہت پیاس بجھانیوالا
انقلاب۔ زمانہ کا الٹ پلٹ
انقلاع۔ اُکھڑ جانا
انقیاد۔ قید ہونا۔ ماتحت ہونا
اُنک۔ سیسہ۔ ٹین
انگاردن۔ معلوم کرنا
انگارہ توپ۔ توپ کا ڈھانچہ
انگارہ زدن۔ خاکہ کھینچنا۔
انگاشتن۔ معلوم کرنا
انگبیں۔ شہد
انگیختن۔ بھڑکانا
انکسار۔ عاجزی
انکشاف۔ کھولنا
انگشت۔ کوئلہ
انگشت۔ انگلی
انگلہ۔ گریبان گھنڈی
انگلیس۔ انگریز
انگلیز۔ انگریز
انگوزہ۔ ہینگ
انموذج۔ نمونہ
انوار۔ جمع نور۔ روشنیاں
انواع۔ جمع نوع۔ قسم
انورس۔ قلعہ اینٹ ورپ
انوشہ۔ خوشحال
انہا۔ خبر دینا
انہاک۔ دُبلا۔ کمزور
انہدام۔ گرا دینا۔ ڈھا دینا۔

انہزام۔ شکست کھانا
انہضام۔ ہضم کرنا۔ گوارا کرنا۔
انہلال۔ آنسو بہنا۔ مینہ برسنا
انہماک۔ کسی کام میں بے حد کوشش کرنا۔ بہت مصروف ہونا۔
انیس۔ دوست
انیقہ۔ نادر۔ عجیب
اواخر۔ جمع آخر
اواسط۔ جمع اوسط
اوامر۔ جمع امر۔ حکم
اوان۔ جمع آن۔ وقت
اوائل۔ جمع اول۔ ابتدا
اوباش۔ بدمعاش
اوبہ۔ گاؤں
اوپال۔ دودھیا پتھر
اوتاد۔ جمع وتد۔ میخیں
اوتاد البلاد۔ شہر کی میخیں۔ رئیس۔
اوتاق۔ بڑا خیمہ۔

اوثان۔ جمع وثن۔ بت
اوج۔ بلندی
اوجارع۔ جمع وجع۔ درد
اوجاغ۔ چولھا
اوخ۔ آہ۔ افسوس
اوراجہ۔ رجسٹر۔ بہی
اوراد۔ جمع ورد۔ وظیفے
اوراق۔ جمع ورق
اورام۔ جمع ورم
اورچین۔ کمند
اورمزد۔ ستارہ مشتری
اورک۔ جھولا
اورنگ۔ تخت
اوزار۔ ہتھیار
اوزلغ۔ آدمیوں کی جماعتیں
اوزان۔ جمع وزن
اوسط۔ درمیانی
اوشار۔ خدمتگار
اوشاق۔ لڑکا
اوشین۔ تھپکنا
اوصاف۔ جمع وصف۔ تعریف

اوصیا۔ جمع وصی کی۔ جسکے لئے وصیت کیجائے۔
اوضاع۔ وضع
اوطان۔ جمع وطن
افتادن۔ گرنا
اوفق۔ بہت موافق
اوقاف۔ جمع وقف
اوقع۔ پہاڑ کی راہ
اوقیہ۔ ایک درم کا وزن
اولیٰ۔ بہت بہتر
اولی الاجنحہ۔ بازووں والے فرشتے۔
اولاغ۔ گدھا
اولہ۔ چیچک
اولیا۔ جمع ولی
اولیائے دولت۔ صاحبان سلطنت۔
اوہام۔ جمع وہم
اہار۔ نشاستہ۔ کلف
اہالی۔ رہنے والے
اہانت۔ برا جاننا۔ توہین ہونا۔

اہتدا۔ ہدایت کرنا
اہتزاز۔ گھاس کا بڑھنا
اہتمام۔ بندوبست۔ کوشش
اہجار۔ فحش بکنا
اہدا۔ ہدیہ بھیجنا
اہرام۔ بہت بوڑھا۔ مصر کے قدیم مینار۔
اہرمن۔ شیطان۔ دیو
اہل۔ رہنے والا۔ گھر کے لوگ
اہلال۔ نیا چاند دیکھنا
اہلیت۔ قابلیت
اہلیہ۔ بیوی
اہم۔ بہت مشکل۔ بہت ضروری
اہمال۔ چھوڑنا
اہوازہ۔ ایک شہر کا نام ہے
ایادت۔ طاقت
ایادی۔ جمع ید۔ ہاتھ
ایار۔ رومیوں کا ایک مہینہ
ایارہ۔ کنگن
ایاز۔ محمود غزنوی کے غلام کا نام ہے۔

ایاغ۔ شراب کا پیالہ
ایالت۔ حکومت۔ سرداری
ایام۔ جمع یوم۔ دن
ایبک۔ بُت
ایتام۔ جمع یتیم
ایتار۔ کسی کے نقش قدم پر چلنا۔
ایتلاف۔ جمع ہونا۔ محبت کرنا
ایثار۔ اپنے فائدہ کو دوسرے کے لئے قربان کرنا۔
ایثام۔ گناہ کرانا
ایجاب۔ منظور کرنا
ایجاد۔ نئی چیز پیدا کرنا
ایجاز۔ مختصر کرنا
ایدر۔ اسجگہ
ایدوں۔ اب
ایدوں۔ اسجگہ۔ اسطرح
ایذا۔ تکلیف۔ دُکھ
ایراد۔ وارد کرنا
ایران۔ فارس
ایرج۔ فریدوں کے بیٹے کا نام
ایزد۔ خدا تعالےٰ
ایزدی۔ خدائی
ایساب۔ لقمان
ایسار۔ دولتمند ہونا
ایستہ کردن۔ کوچے میں ٹھہرنا
ایست گاہ۔ ریلوے سٹیشن
ایستادن۔ کھڑا ہونا
ایسر۔ بہت آسان
ایشک آقاسی۔ میر حاجب
ایصال۔ مطلب حاصل کرنا۔ پہنچنا۔ پہنچانا۔
ایضاً۔ ویسا ہی
ایضاح۔ واضح کرنا
ایطا۔ پائمال کرنا۔ روندنا
ایطار۔ تباہ کرنا
ایطان۔ وطن بنانا
ایعاد۔ وعدہ کرنا
ایفا۔ وفا کرنا۔ پورا کرنا
ایکہ۔ درختوں کا جھنڈ
ایل۔ جماعت۔ دوست۔

ایلات۔ صحرانشین قبیلے
ایلام۔ الم یا دُکھ دینا
ایلچی۔ قاصد۔ پیغامبر
ایلخی۔ نسل دینے والا گھوڑا۔ گھوڑوں کے رہنے کا مقام۔
ایل ساق۔ دریا کا سنگم جنکشن
ایلغار۔ چڑھائی۔ دھاوا حملہ
ایلول۔ رومیوں کے ایک مہینہ کا نام ہے۔
ایما۔ اشارہ
ایمن۔ بے خوف
اینان۔ جمع این۔ یہ
اینت۔ حکم تحسین۔ بہت خوب
آئندہ۔ آنے والا
اینگریز۔ انگریز
ایوان۔ شاہی محل
ایوان زحل۔ زحل کا مکان آسمان ہفتم۔
ایوب۔ ایک پیغمبر کا نام ہے۔ جو اپنے صبر کیوجہ سے مشہور ہیں۔
ایوڈین۔ آیوڈین
ایہام۔ وہم میں ڈالنا۔ غلطی میں ڈالنا۔ اشعار میں ایسے لفظ کالانا جن کے دو معنی ہوں اور حقیقی معنی چھوڑ کر دوسرے معنی مراد ہوں۔

## باب البا

با۔ ساتھ
باب۔ دروازہ۔ کتاب کا حصہ
باب۔ علی محمد باب۔ مذہب بابی کا بانی۔
باب زن۔ کباب بھوننے کی سیخ
بابا۔ باپ۔ دادا۔ بزرگ
بابک۔ ایک بادشاہ کا نام ہے مضبوط۔
بابل۔ ایک شہر کا نام ہے
باب القوم۔ قوم کا سردار
باباقوری۔ سنگ سلیمانی۔

باج ۔ ٹیکس
باجاقلو ۔ انگریزی سکہ ۔
باجدار ۔ ٹیکس وصول کرنے والا ملازم ۔
باجگذار ۔ خراج دینے والا ۔
باجگیر ۔ خراج لینے والا ۔
باجل ۔ باعزت
باجی ۔ خراج دینے والا ۔ بہن
باحث ۔ بحث کرنیوالا ۔ زمین کھودنے والا ۔
باحور ۔ موسم گرما میں سخت گرمی کے آٹھ دن ۔
باختر ۔ پچھم ۔ ایک ملک کا نام ہے
باختن ۔ ہارنا ۔ کھیلنا
باختہ ۔ ہارا ہوا
باد ۔ ہوا
باد آبستنی ۔ وہ ہوا جو درختوں کو پھلدار کر دے ۔
باد افرہ ۔ بدلہ ۔ سزا
باد آورد ۔ خسرو پرویز کے ایک خزانہ کا نام ۔ جس کے
متعلق خیال ہے کہ وہ ملک روم سے مخالف ہوا کے ذریعے سے اسکے پاس پہنچ گیا تھا ۔
بادبدک ۔ پتنگ
بادبزن ۔ پنکھا
بادپا ۔ تیز رفتار گھوڑا
بادبروت ۔ مونچھوں کا تاؤ ۔ غرور ۔
بادپیما ۔ بکواسی
بادپرقا ۔ ہوا کے لئے جو کھڑکی رکھی جاتی ہے ۔
بادپیمودن ۔ بے فائدہ کام کرنا
بادخستہ سگ ۔ گوز
باددست ۔ فضول خرچ ۔ غریب
بادریش ۔ غرور ۔ گپ
بادبزن ۔ پنکھا
بادخوال ۔ خوشامدی
بادخورک ۔ ابابیل
باددادن ۔ جھونکا دینا
بادرنج ۔ بیہودہ باتیں کرنیوالا

بادشرط۔ موافق ہوا
بادصبا۔ صبح کی ٹھنڈی ہوا
بادفروش۔ خوشامدی بیہودہ گو
بادگرد۔ بگولا
بادتیک۔ ابابیل
بادکردن۔ مغرور ہونا
بادکوبہ۔ باکو کا شہر
بادنجان۔ بینگن
بادہ۔ شراب
بادی۔ شروع کرنیوالا
بادی النظر۔ ظاہراطور پر
بادیان۔ سونف
بادیہ۔ جنگل
بار۔ بوجھ۔ پھل۔ حمل
بار۔ بہت نیک
باراں۔ مینہ
بارانی۔ ایک قسم کا لباس جو مینہ کے وقت پہنتے ہیں۔
بار انداز۔ پشتہ
باربد۔ خسرو پرویز کے گویئے کا نام ہے۔

باربردار۔ بوجھ اُٹھانیوالا
باربک۔ امیراعظم
بارجہ۔ ایک قسم کی کشتی
بارخانہ۔ اسباب رکھنے کا مکان
بارخدایا۔ یاخدا
باردان۔ برتن۔ سامان رکھنے کا تھیلہ یا صندوق۔
بارد۔ سرد۔ ٹھنڈا
بارز۔ ظاہر۔ واضح۔ چمکیلا
بارفش۔ شیشہ جس سے لیمپوں کے گلوب بنتے ہیں۔
بارق۔ چمکنے والا
بارقہ۔ بجلی۔ تلوار کی چمک
بارگاہ۔ کچہری
بارکش۔ بوجھ اُٹھانیوالا۔ مزدور چھکڑا۔
بارگیر۔ لدّو جانور۔ مثلاً اونٹ وغیرہ۔
بارو۔ قلعہ کا بُرج
بارہ۔ قلعہ کی دیوار
باریجہ۔ ہینگ

بارے ایک دفعہ
باری - پیدا کرنیوالا - خدا
باریاب - دخل پانا - پہنچنا
باریدن - برسنا
بازہ - پھر - ایک شکاری پرندہ کا نام ہے۔
بازار - خرید و فروخت کی جگہ
بازار زدن - نفع حاصل کرنا
باز دید رفتن - ملاقات کے لئے جانا۔
بازارِ عام میلہ
بازار عمومی - تماشاگاہ
بازخواست - مطالبہ
باز خوردن - ملاقات کرنا
بازرگان - تاجر - سوداگر
بازرگانی - تجارت
بازغہ - چمکیلا - ایک خوبصورت عورت کا نام ہے جس نے دلی ہونیکا دعوےٰ کیا تھا
بازکردن - کھولنا - علیحدہ کرنا
بازگشت - واپس آنا

بازندہ - کھیلنے والا
بازکشادن - ہمت کرنا - بخشش کرنا۔
بازوری - ایک خونخوار پرندہ
بازی - کھیل
باز یافتن - پھر واپس لینا۔
بازیدن - کھیلنا - ہار جانا
بازیچہ - کھلونا
بازی در آوردن یا ایکٹر کا پارٹ کرنا۔
بازی موش - کھلاڑی
باژ - خراج
باس - خوف - دکھ
باشان پراتا
باسط - فرش بچھانیوالا - روزی کھولنے والا۔
باسق - اونچا
باسک - جمائی لینا
باسل - بہادر - دلیر
باسلیق - ایک رگ کا نام ہے
باسم - مسکرانے والا

باسیسان قلعہ کا برج
باسچک ۔ ننگے سر ۔ ایک قوم جس
کے فرد ننگے سر رہتے
ہیں ۔
باش جنگلی ۔ داروغہ جنگلات
باش چاؤش ۔ سارجینٹ میجر
باش قنات ۔ چڑیا جو باز کے
پنجہ میں دی جاتی
ہے ۔
باشہ ۔ ایک پرندہ کا نام ہے ۔ جو
چڑیوں کا شکار کرتا ہے ۔
باشی ۔ سردار
باشیدن ۔ رہنا ۔ ہونا
باصر ۔ دیکھنے والا
باصرہ ۔ دیکھنے کی قوت بینائی
باطالیون ۔ پلٹن
باطری ۔ بیٹری
باطلاق ۔ کیچڑ
باطل ۔ جھوٹ
باطن ۔ اندرونی
باع ۔ دونو ہاتھوں کی لمبائی

باعد ۔ دور رہنے والا
باغ سبز نمودن ۔ فریب دینا
باغ بدیع ۔ آسمان
باغ رفیع ۔ آسمان
باغ وحش ۔ چڑیا گھر
باغستان ۔ باغ کی جگہ
باغندہ ۔ روئی کا گالہ
باغی ۔ حاکم سے پھرا ہوا ۔ حاکم کا
نافرمان ۔
بافتن ۔ کپڑا بُننا
بافہ ۔ پختہ اناج کا پولا
بافتہ ۔ بُنا ہوا
باقر ۔ بڑا عالم
باقری قراہ ۔ جنگلی چڑیا
باقل ۔ ترکاری بیچنے والا
باقلہ ۔ تسبیح کا دانہ
باک ۔ خوف ۔ ڈر
باکرہ ۔ کنواری عورت
باکورہ ۔ پہلا میوہ
باکی ۔ ڈسنے والا ۔ رونیوالا
بال ۔ دل ۔ عظمت

بال ۔ بازو ۔ چڑیوں کے پر
بال ۔ انگریزی ناچ
بالا ۔ اوپر ۔ بلند
بالامان ۔ بڑا ڈھول
بالاپوش ۔ اوور کوٹ
بالائی ۔ بلندی
باللہ ۔ اللہ کی قسم
بالجملہ ۔ حاصل کلام
بالش ۔ تکیہ
بالعشی والابکار ۔ صبح و شام
بالغدو والآصال ۔ صبح و شام
بالغ ۔ جوان
بالغہ ۔ کاملہ
بال ماہی ۔ ویل مچھلی کا پر
بالفعل ۔ اس وقت
بالمرۃ ۔ ایک ہی دفعہ
بالمشافہ ۔ رو برو ۔ سامنے
بالوس ۔ جو خالص نہ ہو
بالون ۔ غبارہ
بالوعہ ۔ چوبچہ ۔ حوض
بالی ۔ پرانا

بالیدگی ۔ بڑھنا ۔ نشو و نما پانا ۔
بالیدن ۔ بڑھنا
بالین ۔ تکیہ
بالین پرست ۔ بیمار جو بستر پر بیٹھا رہے ۔
بام ۔ چھت
بامداد } صبح
بامدادں }
بامہ ۔ لمبی ڈاڑھی والا
بامیل چیدن ۔ کروشیہ سے کاڑھنا
بان ۔ ایک خوشبو کا نام ، رنگ
بانگ ۔ بگل
بانگ ۔ آواز
بانو ۔ بیگم
بانوا ۔ خوش قسمت ۔ مالدار
بانی ۔ بنانے والا ۔ بنیاد رکھنے والا ۔
باور ۔ یقین
باوصف ۔ باوجود

باؤلی ۔ بڑا کنواں
باویں ۔ چھوٹی ٹوکری
باہ ۔ قوت مردمی
باہ باہ ۔ واہ واہ
باہت ۔ جھوٹا بولنے والا
باہر ۔ روشن ۔ واضح
باہل ۔ بیکار ۔ نکما
بایر ۔ بنجر زمین
بایزید ۔ ایک بزرگ کا نام ہے
بایستن ۔ چاہنا
بایستہ ۔ لائق
بایع ۔ بیچنے والا
بایل ۔ پیشاب کرنیوالا
باین ۔ جدا ہونیوالا
بایہ گوش ۔ ایک قسم کا اُلو
ببر ۔ شیر
ببر بیان ۔ ایک قسم کی زرہ جو شیر کی کھال سے بنائی جاتی ہے ۔
بہ پوست افتادن ۔ عیب نکالنا ۔

بہ پوست گفتن ۔ پردہ میں بات کہنا ۔
بَت ۔ کانٹا
بَتَر ۔ بدتر
بُتَر ۔ دُم کٹا ۔ جس کی اولاد نہ ہو
بتکدہ ۔ بت خانہ
بتول ۔ دنیا سے کنارہ کرنیوالی ۔ حضرت محمد صلعم کی بیٹی کا لقب ۔
بتیل ۔ کنارہ کرنیوالی
بتیلہ ۔ فتیلہ ۔ چراغ کی بتی
بَث ۔ غم ۔ بیماری
بثر ۔ آبلے ۔ پھنسیاں
بُثرہ ۔ چھوٹا آبلہ
بجان آمدن ۔ تنگ آنا
بجر انداختن ۔ برافروختہ کرنا
بجل ۔ الزام دینا ۔ ہڈی
بجنس ۔ ویسا ہی
بجشک ۔ طبیب
بچراغ رسیدن ۔ دولت پانا ۔

بچگان دیدہ۔ آنسو
بچہ ہائے۔ مُعلم
بچہ گرداں۔ انا۔ دایہ
بچہ ہا۔ کوئی ہے۔ نوکرو!
بچہ نو۔ کلی۔ نتیجہ
بحاث۔ جمع بحث۔ تحقیقات
بحار۔ جمع بحر۔ سمندر۔ دریا
بحت۔ خالص
بحث۔ کھودنا۔ کسی بات کی تحقیق کرنا۔
بحر۔ دریا۔ سمندر
بحران۔ نازک وقت۔ بیماری کا تغیر۔
بحر القریم۔ بحر کریمیا
بحر لوط۔ بحر مردہ
بحر معلق۔ آسمان
بحل۔ معاف کیا ہؤا
بحوث۔ بہت بحث کرنیوالا
بحور۔ جمع بحر۔ شعر کا وزن
بحریہ۔ خطرناک اور گہرا سمندر۔

بحری۔ سمندری
بخار۔ بھاپ
بخارا۔ شہر کا نام
بخار در کردن۔ سٹیم نکالنا
بخاری۔ آتش دان
بخاری فرنگی۔ اسٹوو
بخاریہ۔ انجن
بخت۔ نصیب
بخت سفید۔ اچھی قسمت
بخت نصر۔ ایک بادشاہ کا نام ہے۔
بختیار۔ بختاور، قسمت والا
بختی۔ بڑا اونٹ
بخش۔ حصہ
بخشائش۔ بخش دینا۔ مہربانی کرنا۔
بخشودن۔ بخشنا
بخشیدن۔ بخشنا
بخشی۔ تنخواہ تقسیم کرنے والا ملازم۔
بُخل۔ کنجوسی

تنبیہ۔ سزا دینا۔ واقف کرنا۔
تنجیم۔ علم نجوم جاننا۔ ستارہ شناسی۔
تنخواہ۔ محنتانہ
تند۔ تیز۔ سخت
تند باد۔ آندھی
تند خو۔ سخت مزاج۔ بدمزاج
تندرست۔ جس کو کوئی بیماری نہ ہو۔
تن در دادن۔ قبول کرنا
تندر۔ بجلی کی آواز۔ کڑک گرج۔
تندو۔ مکڑی
تنذیر۔ ڈرانا۔ احکام الہی سے ڈرانا۔
تنزل۔ اُترنا۔ کم ہونا
تنزہ پاک ہونا۔ بے عیب ہونا خوشی۔
تنزیب۔ ایک قسم کا سوتی کپڑا۔
تنزیل۔ نازل کرنا۔ قرآن مجید

تنزیہ۔ دُور کرنا۔ پاک کرنا۔
تنسق۔ منتظم ہونا
تنسک۔ خدا پرستی۔ پارسائی
تنسکوب۔ ٹیلسکوب۔ دُوربین
تنسل۔ نسل جاری کرنا
تنسیق۔ انتظام کرنا
تنشیط۔ خوش کرنا
تنصر۔ نصاری بننا۔ عیسائی ہونا
تنصیف۔ آدھا آدھا کرنا۔ نصف کرنا۔
تنظیر۔ نظیر لانا۔ مثال لانا
تنظیف۔ پاک کرنا
تنظیم۔ سوئی میں تاگا ڈالنا انتظام کرنا۔
تنعیش۔ عیش میں رہنا۔ آرام کرنا۔
تنعیم۔ ناز و نعمت سے پرورش کرنا۔
تنفیر۔ نفرت کرنا
تنفس۔ سانس لینا
تنفیذ۔ حکم جاری کرنا

تنقل۔ نقل کرنا۔ کھانا
تنقید۔ نقد دینا
تنقیح۔ پاک وصاف کرنا
تنقیص۔ گھٹانا۔ کم کرنا
تنقیہ۔ پاک صاف کرنا
تنک۔ باریک۔ کم۔ پتلا
تنکیر۔ عام کرنا۔ بھیس بدلنا
تنگ۔ درہ۔ سکڑا ہوا
تنگ۔ کونڈہ جس کا پیٹ بڑا ہو۔
تنگار۔ سہاگہ
تنگبار۔ ایسا مقام جہاں کسیکو دخل نہ ہو۔
تنگ چشم۔ حریص۔ کنجوس
تنگدست۔ مفلس
تنگدل۔ بخیل۔ کنجوس
تنگنائے۔ کوچہ۔ تنگ گلی
تنگہ۔ ایک قسم کا سکہ
تنگہ۔ چمڑے کا جانگیا
تنگی۔ تکلیف۔ مفلسی۔ غریبی تنگدستی۔

تنمیہ۔ درخت یا جاندار کا بڑھنا چغلی کرنا۔
تنور۔ روٹی پکانے کی جگہ۔ روشن ہونا۔
تنوع۔ پانی نکلنے کی جگہ۔ قسم قسم کا۔
تنوم۔ سونا۔ رویائے دیکھنا
تنومندی۔ قوی وفربہ ہونا
تنویر۔ روشن کرنا۔ نور حاصل کرنا۔
تنوین۔ نون پیدا کرنا۔ دو زبروں یا زیروں یا پیشوں کا پڑھنا۔
تنہ۔ درخت کا دھڑ
تنیدن۔ تننا
تنین۔ اژدہا۔ بڑا سانپ
تواب۔ توبہ قبول کرنیوالا
توابل۔ گرم مصالح
تواتر۔ لگاتار۔ پےدرپے
توارد۔ ایک جگہ اترنا۔ دو شخصوں کا مضمون آپسمیں لڑجانا۔

تواری۔ غائب ہونا
توازی۔ باہم برابر ہونا
تواصل۔ ملنا
تواصی۔ ایک دوسرے کو وصیت کرنا
تواضع۔ فروتنی۔ عاجزی
تواضع سمرقندی۔ جھوٹی خاطرداری
توافر۔ کثرت۔ وافر ہونا
توافق۔ موافقت کرنا
توافی۔ پورا کرنا۔ کنبے کا زیادہ ہونا۔
توالد۔ اولاد پیدا کرنا
توالی۔ متواتر
توام } توامان } جڑواں بچے جو ایک ساتھ پیدا ہوں۔ برج جوزا۔
توان۔ طاقت
توانستن۔ سکنا
توانگر۔ دولتمند
توب۔ توبہ کرنا
توبرہ۔ تھیلا

توبہ۔ خدا کیطرف رجوع کرنا۔ آئندہ گناہوں سے بچنے کا عہد کرکے سابقہ گناہوں کی معافی چاہنا۔
توبیخ۔ جھڑکنا
توپ۔ فوج۔ ایک بندوق کی قسم کا لیکن بہت بڑا جنگی اوزار۔
توپ۔ تھان
توپ زن۔ توپچی
توپہ۔ اسلحہ خانہ۔ خزانہ۔ میگزین
توت۔ تود۔ مشہور میوہ دار درخت شہتوت۔
توتیا۔ سرمہ
توثیق۔ مضبوط کرنا۔ حکم
توجع۔ درد پیدا کرنا
توجہ۔ خیال۔ غور
توجیہ۔ معنے بیان کرنا۔ حسن بیان۔
توحد۔ واحد ہونا۔ یکتائی
توحید۔ خدا کو ایک ماننا

توختن - جمع کرنا
تودّد - دوستی - محبت
توده - ڈھیر
تودیع - وداع کرنا - رخصت کرنا
توریدہ - درخت کا پھولنا یا خساروں پر سُرخی آنا -
تورع - پرہیزگاری
تور - فریدوں شاہ ایران کے سب سے بڑے بیٹے کا نام -
تورہ - قانون سلیبس - کاہل
توریت - حضرت موسےٰ کی آسمانی کتاب -
توریہ - اصل کے خلاف ظاہر کرنا
تُوز - بھوج پتر - مشہور پتہ
توزّر - وزیر کا کام کرنا -
توزک - انتظام - آرائش
توزیدان - جمع کرنا
توزین - دو چیزوں کا باہم وزن کرنا -
توس کردن - یکیکا جام صحت پینا

توسّط - اعتدال - واسطہ کرنا
توسّل - وسیلہ کرنا - ذریعہ
توسن - گھوڑا
توسیع - وسیع کرنا - کشادہ کرنا
توش - طاقت - قوت
توش دان - سفر کی خوراک رکھنے کا برتن -
توشک - بچھونا
توشمال - خانساماں
توشہ - اخراجاتِ راہ
توشیع - بدھی - ہنسلی گلے کی - زیبائش کرنا - ایک علمی صنعت -
توصیف - وصف بیان کرنا تعریف کرنا -
توضیح - واضح بیان کرنا - مفصل بیان کرنا -
توطن - وطن اختیار کرنا -
توطیہ - پاؤں سے ملنا - آسان کرنا - تمہید -
توظیف - وظیفہ مقرر کرنا -

توعد۔ ڈرانا
توغ۔ ترکی فوج کا جھنڈا
توغل } کامل مشق کرنا۔ مہارت
کردن } حاصل کرنا۔
توفق۔ موافقت کرنا
توفی۔ وفا کرنا۔ پورا کرنا
توفیر۔ وفور۔ زیادتی
توفیق۔ موافق کرنا۔ طاقت
توق } غلبۂ شہوت
توقان }
توقد۔ آگ بھڑکانا
توقف۔ دیر کرنا۔ وقفہ دینا
توقی۔ محافظت
توقیر۔ وقار ماننا۔ عزت کرنا
توقیف۔ وقف کرنا۔ روکنا
توکل۔ بھروسہ
توکن۔ تمکین ہونا۔ کسی جگہ قرار پکڑنا۔
توکیل۔ وکیل کرنا۔
توگوشی۔ طمانچہ
تول۔ تھالے

تولاّ۔ محبت۔ دوستی
تولیت۔ بلا
تولد۔ پیدا کرنا
تولی۔ بھر جانا۔ چھا جانا۔ حاکم ہو جانا۔
تولید۔ پیدا کرنا۔ جنانا
تولیر۔ پیرس کے ایک محل کا نام۔
توما۔ ٹامس
توں۔ سوراخ۔ شطرنج۔ حمام
توں تاب۔ بھڑبھونجا
تونل۔ ٹنل
توہج۔ آگ کا روشن ہونا۔ جواہر کا چمکنا۔ خوشبو کا پھیلنا۔
توہم۔ وہم کرنا۔ خام خیالی
توہین۔ اہانت کرنا۔ ذلیل و بے عزت کرنا۔
توے۔ اندر
تہ۔ نیچے۔ تلے
تہ دن۔ بیلن

تہ سکّہ۔ سکّہ کی پشت
تہ گیری۔ کھُرچن
تہادی۔ تحفہ بھیجنا
تہالک۔ باہم ہلاک ہونا
تہامہ۔ ارضِ مکّہ
تہاون۔ خوار و ذلیل رکھنا
تہبند۔ دھوتی۔ چادر جو بجائے پاجامہ استعمال ہوتی ہے
تہتک۔ رسوائی۔ ہتک کرنا۔ بے عزتی کرنا۔
تہجّی۔ ہجے کرنا۔ مفرد حروف کا پڑھنا۔
تہجّد۔ رات کو جاگنا۔ رات کی نماز۔
تہجین۔ بے عزت کرنا
تہ خانہ۔ مکان کے نیچے کا زمین دوز کمرہ۔
تہدید۔ ہدایت کرنا۔ ڈرانا
تہذیب۔ آراستہ کرنا۔ پاک کرنا۔ عقلمندی
تہلکہ۔ ہلاک ہو جانا۔ مٹ جانا۔
تہلل۔ چہرہ کا خوشی کے وقت کھِل جانا۔ بجلی کا روشن ہونا۔ چمکنا۔
تہلیل۔ لا الہ الا اللہ کہنا
تہمت۔ جھوٹا الزام لگانا۔ عیب لگانا۔
تہمتن۔ دلاور۔ رستم پہلوان کا لقب۔
تہ نشین۔ تہ پر بیٹھنے والا۔ تلچھٹ۔
تہنیت۔ مبارکبادی
تہ و بالا۔ زیر و زبر۔ نیچی اونچی
تہوّر۔ مردانگی۔ قوت غضب
تہوّع۔ ابکائی کا بہانہ کرنا۔ قے۔
تہویل۔ خوف دلانا۔
تہی۔ خالی۔
تہیدست۔ مفلس۔ قلاش
تہیگاہ۔ کمر۔ پیٹ
تہی مغز۔ کم عقل۔ بے وقوف
تہیہ۔ تیاری۔ ارادہ

تیاتر۔ تھیٹر
تیار۔ موجزن۔ جلد رفتار آمادہ
تیب۔ قطار۔ صف
تیپہ زدن۔ ٹھوکر لگانا
تیت پیت۔ تتر بتر
تیر۔ مشہور آلۂ حرب
تیرانداختن۔ بندوق چلانا
تیرپشت۔ خارپشت
تیرتفنگ۔ کارتوس
تیر پرتاب۔ ایک قسم کا تیز تیر۔ جہاں تیر گرے۔
تیرو تختہ۔ بیلن
تیر چرخ۔ بدھ کا ستارہ
تیردستی۔ عصا۔ لاٹھی
تیرماہ۔ شمسی مہینہ جب آفتاب برج سرطان میں ہو۔
تیرہ۔ تاریک۔ سیاہ۔ پہتیہ
تیرہ روزگار۔ بدنصیب
تیز۔ چالاک چست۔ اچھی کاٹ کرنیوالی دھار۔
تیسیر۔ آسان کرنا
تیسک۔ جنڈ ول
تیشہ۔ بسولا
تیغ۔ تلوار۔ خنجر
تیغا۔ چھوٹی تلوار
تیغ دلاکی۔ اُسترہ
تیغ کوہ۔ پہاڑ کی چوٹی
تیغوس۔ ایک قسم کا بخار
تیقن۔ یقین کرنا
تیقون۔ سفید باز
تیماج۔ بھیڑ بکری کی کھال
تیمار۔ بیمار کی خدمت
تیمچہ۔ چھوٹی دکان
تیمم۔ پانی نہ ملے یا کوئی اور عذر ہو تو وضو کی بجائے پاک مٹی پر وضو کی نیت سے ہاتھ مار کر ہاتھ منہ پر پھیر لیتے ہیں۔
تیمن۔ یُمن و برکت حاصل کرنا۔ داہنی طرف سے کام کرنا۔
تین۔ انجیر۔ ایک مشہور میوہ
تیول۔ جاگیر
تیہ۔ جنگل۔ بیابان۔ غرور کرنا
تیہو۔ تیہوج۔ تیتر۔ بٹیر

# باب الثاء

ثابت ۔ قائم ۔ مضبوط
ثاوۃ ۔ موٹے بدن کی عورت
ثاوق ۔ برسنے والا بادل
ثار ۔ قصاص ۔ دشمنی
ثاقب ۔ روشن ۔ چمکدار
ثاقل ۔ ثقیل ۔ بھاری
ثالث ۔ تیسرا ۔ فیصلہ کرنے والا ۔ منصف ۔
ثالثون ۔ تیسواں حصہ ۔ $\frac{1}{30}$
ثالثہ ۔ لمحہ ۔ سیکنڈ
ثالیل ۔ مسّہ ۔ مہاسہ
ثامر ۔ میوہ دار درخت
ثامل ۔ زنگ کھائی ہوئی تلوار
ثامن ۔ آٹھواں حصہ ۔ $\frac{1}{8}$
ثانوی ۔ دوئمی ۔ دوسرا
ثانی ۔ دوسرا
ثانیہ ۔ دقیقہ ۔ منٹ
ثائر الراس ۔ پریشان بالوں والا

ثبات ۔ پائداری ۔ مضبوطی ۔ قیام
ثبت ۔ تحریر کرنا ۔ لگانا
ثبور ۔ ہلاک ہونا ۔ عذاب
ثرا ۔ دولت ۔ مال
ثروت ۔ دولت و مال
ثری ۔ خاک ۔ نمناک مٹی ۔ دولت ۔
ثریا ۔ پروین ۔ وہ چھ ستاروں کا مجموعہ جو آپس میں تفاوت نہیں کرتا ۔
ثرید ۔ شوربا میں بھگوئے ہوئے روٹی کے ٹکڑے ۔
ثعابین ۔ جمع ثعبان ۔ اژدھا ۔ بڑا سانپ ۔
ثعال ۔ مادہ لومڑی
ثعالب ۔ جمع ثعلب لومڑیاں ایک دوائی کا نام ۔
ثعبان ۔ بہت بڑا سانپ ۔ اژدھا
ثعلب ۔ لومڑی ۔ رویا ۔ ایک دوائی
ثغر ۔ اگلے دانت ۔ کنارے ملک کی سرحد ۔

ثغور۔ جمع ثغر۔ کفار کی ملک کی سرحد
ثقات۔ جمع ثقہ۔ معتبر آدمی
ثقالت۔ گرانی۔ بھاری پن
ثقب۔ جمع ثقبہ۔ سوراخ
ثقبہ۔ سوراخ۔ درز
ثقبہ عینیہ۔ آنکھ کے اندر روشنی جانے کا سوراخ۔
ثقل۔ بوجھ
ثقلین۔ دو گروہ (جن اور انسان)
ثقہ۔ معتمد آدمی
ثقیل۔ بھاری۔ نہ ہضم ہونیوالی
ثلاث۔ تین
ثلاثا۔ منگل کا دن
ثلاثی۔ وہ صیغہ جس میں تین حرف ہوں۔
ثلب۔ عیب۔ برائی
ثلث۔ تیسرا حصہ $\frac{1}{3}$
ثلثان۔ تین حصوں سے دو۔ $\frac{2}{3}$
ثلثون۔ تیس۔ ۳۰
ثلج۔ برف
ثلم۔ سوراخ کرنا۔

ثم۔ پس۔ پھر
ثمان۔ آٹھ۔ ۸
ثمانین۔ اسی۔ ۸۰
ثمر۔ پھل۔ نتیجہ
ثمرہ۔ بدلہ۔ نتیجہ
ثمن۔ قیمت۔ قدر
ثمن۔ آٹھواں حصہ۔ $\frac{1}{8}$
ثمین۔ قیمتی۔ گراں
ثنا۔ تعریف
ثنایا۔ سامنے کے چار دانت
ثنائی۔ دوحرفی۔ دو اگلے دانت۔ ثناء کرنیوالا۔
ثواب۔ نیکی کا بدلہ۔ اچھا عوض
ثوابت۔ ستارے جو حرکت نہیں کرتے
ثواقب۔ روشنی دینے والی چیزیں
ثوب۔ کپڑا
ثور۔ بیل۔ آسمان کا دوسرا برج۔ مکہ معظمہ میں ایک پہاڑ کا نام۔
ثوران۔ گرد و غبار اٹھنا۔ فساد ہونا
ثوم۔ لہسن۔ سیر
ثیاب۔ جمع ثوب۔ کپڑے
ثیبتہ۔ شوہر دیدہ عورت

# باب الجیم

جا۔ جگہ
جابر۔ جبر کرنیوالا۔ ظالم ولیہ پر ظلم کرنے والا۔ مجازاً اللہ تعالےٰ کا ایک نام۔
جابلسا۔ مغرب۔ مغرب میں ایک شہر
جابلق۔ مغبرّ۔ خواب کی تعبیر بتانے والا۔
جابلقا۔ مشرق۔ مشرق میں ایک شہر کا نام۔
جانبتہ۔ حوض۔ پانی کا گڑھا
جاثلیق۔ نصرانیوں کا مذہبی سردار
جاجم۔ ایک قسم کا فرش
جاحِد۔ انکار کرنیوالا۔ صحیح کرنے والا۔ جلدی کرنیوالا
جاحِظ۔ ایک عالم کا نام
جادا۔ مالیت۔ ملکیت
جادہ۔ جادہ۔ راہ راست۔ طرز
جادل۔ جدال کرنے والا۔ جنگ کرنیوالا۔
جادی۔ طالب۔ بخشش۔ جداۃ + جمع
جاذب۔ جذب کرنیوالا۔ کشش کرنیوالا۔ قوت جاذبہ
جار۔ پڑوسی۔ پناہ مانگنے والا کھینچنا۔
جار۔ منادی۔ ڈھنڈورہ
جارحہ۔ جرّاح۔ زخم کرنیوالا
جارچی } جارزن } منادی کرنیوالا
جاروب۔ جھاڑو۔
جاری۔ رواں۔ چلتا ہوا
جاری مجریٰ۔ قائم مقام
جاریہ۔ کشتی۔ آفتاب۔ لونڈی آب رواں۔
جارغ۔ بے قرار وبے صبر
جازم۔ مضبوط کرنیوالا۔ ساکن کرنیوالا۔
جازی۔ بدلہ دینے والا۔ کافی

جاسِد۔ جما ہؤا۔ منجمد خون
جانشین۔ اعلیٰ مرتبہ
جاسوس۔ راز جاننے والا۔ پوشیدہ طور پر حالات دریافت کرنے والا۔
جاکوح۔ ہتھوڑا
جافی۔ جفا کرنیوالا۔
جاگیر۔ قطعہ زمین جو سرکار سے عطا ہو۔
جاگیردار۔ وہ شخص جس کو جاگیر ملی ہوئی ہو۔
جالس۔ بیٹھنے والا
جالع۔ بے حیا آدمی
جالہ۔ جھار
جالی۔ جلا دینے والا۔ صاف کرنے والا۔
جالینوس۔ یونان کے نامور حکیم و طبیب کا نام تھا۔
جام۔ شراب کا پیالہ۔ ایک شہر کا نام۔
جامِ جہاں نما۔ } کیخسرو بادشاہ کا
جامِ جہاں بین } علم نجوم سے بنایا ہؤا جام جس میں سے دنیا کے تمام حالات معلوم کئے جاتے تھے
جامدان۔ کپڑوں کا صندوق
جامح۔ سرکش
جامد۔ جما ہؤا پتھر۔ وہ لفظ جو نہ تو خود مشتق ہوا ور نہ اس سے کوئی مشتق بن سکے۔
جامعیت۔ جامع ہونا۔ سب خوبیاں جمع کرنے والا ہونا۔
جابوس } بھینسا۔ نر بھینس
جاموس }
جامہ۔ کپڑا۔ شراب کا پیالہ
جامہ دار۔ حمام میں جس شخص کو کپڑے سپرد کئے جاتے ہیں۔
جامہ وجیرا۔ روئی کپڑا

جامہ کن۔ حمام کا ایک حصہ جہاں کپڑے اُتار کر رکھے جاتے ہیں۔
جامی۔ شہر جام کا باشندہ۔ ایک شاعر کا تخلص۔
جان۔ روح۔ زندگی۔ طاقت
جان آزاری۔ دُکھ دینا
جاناں۔ معشوق
جانب۔ طرف
جانباز۔ جان پر کھیلنے والا بہادر گھوڑوں کے سوداگر۔
جاں بلب۔ قریب المرگ
جانبین۔ طرفین۔ دونو طرف۔
جانشین۔ قائم مقام۔ گدی نشین
جانفشانی۔ سخت محنت وسعی
جان کاہ۔ جان کو گھٹانیوالا۔ سخت تکلیف دہ۔
جان کندن۔ نزع کا وقت۔ جان نکلنے کی تکلیف
جاں گداز۔ جان کو کاٹنے والا۔ سخت تکلیف دہ۔

جاں نواز۔ معشوق۔ جان کو بڑھانے والا۔
جانی۔ مخلص دوست۔ میری جان
جانی۔ گنہگار
جاوداں۔ ہمیشہ
جاورس } ایک قسم کا غلہ۔
جاویدن } باجرا۔
جاوید }
جاویدان } ہمیشہ۔ برقرار
جاہ۔ مرتبہ۔ عزت
جاہل۔ بے علم۔ کم عقل
جاہلیت۔ جاہل ہونا۔ اسلام سے پہلے بُت برستی کا زمانہ۔
جائے۔ جگہ
جائداد۔ مال واسباب و نقدی
جائر۔ جور کرنے والا۔ ظالم۔ حق سے باطل کی طرف جانے والا۔
جائز۔ مطابق شرع۔ صحیح
جائزہ۔ انعام۔ بدلہ۔ امتحان
جائع۔ بھوکا۔ گرسنہ

جایفنہ۔ ٹیلہ۔ نہایت گہرا زخم۔
جوائف جمع۔
جائگاہ۔ جگہ۔ مقام
جُب۔ گہرا کنواں
جُبا۔ خراج۔ باج
جبّار۔ جابروں پر جبر کرنے والا
ٹوٹے کو جوڑنے والا۔ خدا کا
نام۔
ال۔ جمع جبل۔ پہاڑ۔
جبان۔ نامرد۔ ڈرپوک۔
جباہ۔ جمع جبہ۔ پیشانیاں۔
جبائت۔ خراج جمع کرنا۔ مال و
دولت اکھٹا کرنا۔
جُبر۔ ہڈی۔
جبروت۔ عظمت۔ غرور
جبرو مقابلہ۔ ایک علم جس سے معلوم
مقدار میں معلوم کرتے
ہیں۔
جبرئیل } خدا کا بندہ۔ روح الامین
جبرائیل } فرشتہ مقرب جو خدا کیطرف
سے وحی لانے پر مامور ہے۔

جَبَل۔ پہاڑ۔ کوہ
جبلت۔ پیدائش۔ طبیعت۔ ذات
جبلی۔ ذاتی۔ طبعی
جَبَلی۔ پہاڑی۔ پہاڑ کا رہنے والا۔
جُبن۔ دودھ کو پھاڑ کر سفیدی
کو الگ کیا ہوا پنیر۔
جبوں۔ بزدل
جبہ۔ پیشانی
جبین۔ پیشانی
جبیرہ۔ موچ
جتنک۔ گوند
جُثہ۔ جسم۔ بدن
جچہ۔ زچہ۔ بچہ جننے والی عورت۔
جحد۔ انکار کرنا
جحس۔ ایک اصحابی کا نام گھوڑے
کا بچھیرا۔ غصہ۔
جحف۔ گیند کھیلنا۔ پاؤں سے مارنا
جحم۔ آگ بھڑکانا۔ تیز کرنا
جحمرش۔ بدصورت عورت۔ بڑھیا
خرگوش۔ سانپ۔
جحیم۔ دوزخ کے چھٹے طبقہ کا نام

جَدّ۔ باپ دادا۔ بزرگی۔ خوش بختی
جُہد۔ کوشش۔ سعی
جداً۔ کوشش کی روسے
جدار۔ دیوار۔ بھید
جدال جدل۔ جنگ
جداول۔ جدول کی جمع۔ نہریں صفحہ کی سطریں۔
جدائی۔ دوری۔ جدا ہونا۔
جدّت۔ تیز فہمی۔ تازگی
جدث۔ قبر
جَدَد۔ ہموار زمین
جَدَر۔ آبلے کا نشان
جُدُر۔ جمع جدار۔ دیواریں
جُدَری۔ چیچک۔ ایک مشہور و عالمگیر بیماری۔
جدول۔ نہر۔ تھائی صفحہ کے حاشیہ کی لکیریں۔
جدہ۔ دادی (باپ کی والدہ) عرب کی مشہور بندرگاہ۔
جدی۔ بزغالہ بچھڑا۔ برج کا نام جس کو بکر کہتے ہیں۔

جدّی۔ ایک دادا کی اولاد
جدید۔ نیا
جدید۔ رنگروٹ
جدیر۔ لائق۔ سردار
جذام۔ کوڑھ۔ خرابی خون کی ایک مشہور اور بدتر مرض۔
جذاہر۔ بیوفا۔ عہد شکن۔ جھوٹا۔
جذان۔ کنکریاں
جذانتہ۔ جمع جذان۔ کنکری
جذب۔ کشش کرنا۔ کھینچنا
جذبہ۔ دل کا جوش۔ سخت کشش۔
جذر۔ جڑ سے اکھیڑنا۔ علم حساب میں جس عدد کو فی نفسہ ضرب کریں اسکو جذر اور حاصل ضرب کو مجذور کہتے ہیں۔
جذر اصم۔ طاق عدد۔ جن کا پورا پورا جذر نہ حاصل ہوسکے۔
جزبزہ۔ لیاقت

جَرِّ ثقیل ۔ ایک آلے اور ایک علم کا نام جس میں بھاری چیزوں کے کھینچنے کے قاعدے ہوتے ہیں ۔
جرجرہ ۔ چڑچڑا
جرجرک ۔ ایک قسم کا کپڑا
جرذہ ۔ نالی
جرذہ ۔ ایک قسم کا بگلہ
جرخبتی ۔ خاکی رنگ کا تیتر
جرجیس ۔ ایک پیغمبر صاحب کا نام ہے جن کو انکی اُمت قتل کر دیتی تھی لیکن وہ پھر زندہ ہو ہو کر احکام الہی سناتے تھے ۔
جرنگ ۔ دھات کی جھنکار
جذع ۔ درخت کا تنہ
جذل ۔ اُس درخت کی جڑ جس کی شاخیں کاٹ ڈالی گئی ہوں ۔
جذم ۔ جڑ
جذوت ۔ کھینچنا
جذوع ۔ جمع جذع ۔ شاخیں
جذوہ ۔ آگ کی چنگاری
جذی ۔ جڑ
جَذبہ ۔ کشش ۔ کھینچنا ۔
جراب ۔ موزہ ۔ گائے کا پوست
جرأت ۔ دلیری ۔ بہادری
جرّاح ۔ زخم کرنیوالا ۔ پھوڑا پھنسی چیرنے والا ۔
جراحت ۔ زخم
جراد ۔ ٹڈی
جرّار ۔ بہادر ۔ بھائی ۔ کثیر
جرارۃ ۔ ایک سخت زہریلا بچھو ۔ بہادر لشکر ۔
جرائد ۔ جمع جریدہ ۔ دفتر ۔ جرائخار دست چپ ۔
جرائم ۔ جمع جرم ۔ گناہ خطائیں
جرب ۔ کھجلی ۔ خارش
جُرع ۔ گھاو ۔ زخم
جُرع ۔ گواہی میں خستہ کرنا تحقیق کرنا ۔
جرز ۔ بیابان ۔ صحرا ۔ بنجر زمین ۔

جرس ۔ زنگولہ گھنٹی کی آواز
جرع ۔ پینا ۔
جرعب ۔ بدخو آدمی ۔
جرعہ ۔ گھونٹ ۔
جِرم ۔ تن ۔
جُرم ۔ گناہ ۔
جرہ ۔ دلیر ۔ باز ۔ گھوڑا ۔
جرّہ جنگالی کی گھاس
جری ۔ بہادر ۔ دلیر ۔
جریان ۔ پانی کا رواں ہونا مردوں کی ایک بیماری ۔
جریب ۔ زمین کو ماپنے کا ایک پیمانہ ۔
جریث ۔ بارماہی ۔ گرگوجھ
جریح ۔ زخمی ۔ گھائل
جرید ۔ قاصد ۔ جاسوس
جریدہ ۔ دفتر ۔ کتاب ۔ رسالہ
جریرہ ۔ گناہ ۔ قصور
جریم ۔ گنہگار ۔ خشک خرما ۔ جمع کرنے والا ۔
جریمانہ ۔ جُرمانہ

جریمہ ۔ گناہ ۔ جُرم ۔ تاوان
جُز ۔ سوائے ۔ بغیر
جُزہ بُزہ ۔ چھن چھن کی آواز
جزا ۔ بدلہ ۔ عوض ۔
جزائر ۔ جمع جزیرہ
جزائل ۔ جمع جزیلہ مضبوط چیز
جزر ۔ گاجر ۔ زردک
جزّر ۔ (مدوجزر) ۔ سمندر میں پانی کا اُتر جانا میوہ توڑنا
جزرسی ۔ کفایت شعاری ۔
جزرومد ۔ سمندر کے پانی کا اتار چڑھاؤ ۔ جوار بھاٹا ۔
جَزَع ۔ بے صبری ۔ ناشکیبائی
جزم ۔ ساکن کرنا ۔ پکا ۔ مضبوط
جزو ۔ حصہ ۔ ٹکڑا
جزوکش ۔ جُزدان
جزولایتجزی ۔ نہایت چھوٹا ۔ جس کے حصے نہ ہو سکیں ۔
جزوی ۔ تھوڑا ۔ حصہ کا
جزویات ۔ افراد ۔ حصے ۔

جزیرہ۔ ٹاپو۔ خشکی کا وہ قطعہ جس کے چاروں طرف پانی ہو۔
جزیل۔ بڑی اور محکم چیز۔ بہت
جزیہ۔ تاوان۔ وہ تاوان جو کفار سے لیا جاتا ہے۔

جسارت۔ دلیری۔ مردانگی
جسامت۔ جسم ہونا۔ حجم
جستجو۔ تلاش۔ ڈھونڈنا
جستن۔ ڈھونڈنا۔ تلاش کرنا
جسد۔ جسم۔ بدن
جسدی۔ جسمی
جسر۔ پل
جسم۔ بدن۔ وجود
جسمانی۔ جسم والا۔ جسم کا
جسم تعلیمی۔ طول۔ عرض بلندی گہرائی۔
جسور۔ جمع جسر
جسوم۔ جمع جسم۔ بدن
جسیدہ۔ لکھنے والوں کا دفتر۔ درخت کا تنہ۔

جسیم۔ موٹا۔ کلاں حجم
جشا۔ آروغ۔ ڈکار
جشب۔ بغیر سالن کے روٹی کھانا۔
جشب۔ انار کے چھلکے۔
جشر۔ رانڈوا آدمی
جشن۔ عیش کی مجلس
جشن سدہ۔ پارسیوں کا جشن جو ماہ بہمن کی بارھویں تاریخ کو ہوتا ہے۔
جعات۔ تیردان بنانا۔
جعال۔ رشوت۔ گرم تعریف کے لائق۔
جعبہ۔ ترکش۔ تیردان
جعبہ۔ میز کی دراز۔ صندوقچی
جعد۔ گھنگریالے بال
جعدد۔ بھیڑیا۔ زلف
جعفر۔ ایک آدمی کا نام۔ ندی نالہ۔
جعفری۔ ایک قسم کا گیندے کا پھول۔ خالص سونا۔

جَعل - کرنا - بنانا
جُعَل - ایک سیاہ رنگ کا کیڑا گبریلا -
جَعلی - بناوٹی - جو اصلی نہ ہو -
جغرات - دہی
جغرافیہ - زمین کے حالات تمام دنیا کے پہاڑ - دریا شہر - سمندروں وغیرہ کے حالات -
جغرافیان - علم جغرافیہ کے جاننے والے -
جفا - جور و ستم
جفار - علم جفر جاننے والا
جُفت - جوڑا
جُفتا - جھکا ہوا - خمیدہ
جُفتن - ملنا - ملانا - سہارا دینا -
جُفتہ - دولتی مارنا - شرین یعنی چوتڑ -
جُفتہ زدن - دولتی مارنا
جفت شدن } جماع کرنا
جفتیدن }

جفتی - جفت ہونا
جفر - غیب کے حالات بتانے کا علم - مکہ معظمہ میں ایک مقام کا نام -
جفن - مژگان - تلوار کا نیام
جفتک انداختن - دولتی مارنا
جفنگ گفتن - لغو بکنا
جک زدن - جھک مارنا
جفون - پلکیں - مژگان
جگارہ } سیگار
جیگرہ }
جگر - کلیجہ - حوصلہ - اُمید
جگر بند - دل کا ٹکڑا - مجازاً بیٹا
جل - ایک خوش آواز جانور کا نام
جل - بڑرگ ہوا
جُل - جھول
جَلا - نکال دینا
جلا - روشن - صفائی
جلاّ - صنقل گر
جَلاّب - کھینچنے والا ایک چیز کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجانیوالا -

جلاجل۔ گھونگھرو۔ جھانجھ۔ ایک جھنکار دار زیور۔
جلّاد۔ سرکار کیطرف سے مجرموں کو اُن کے جرم کے مطابق سزا دینے والا۔
جلادت۔ چُستی۔ جوانمردی
جلال۔ بزرگ ہونا۔ بزرگی
جلالی۔ جلال الدین اکبر بادشاہ سے منسوب سن و ماہ جو اُس نے جاری کئے۔
جلا وطن۔ وطن سے نکال دینا
جلائل۔ بزرگیاں
جلب۔ کھنچنا۔ سوداگری کا مال ملک بملک لے جانا۔
جلبندی۔ بھفیلا
جلباب۔ چادر۔ اوڑھنی
جلجلہ۔ جھنجھنا
جلتفہ۔ واسکٹ
جِلد۔ چمڑا۔ کھال۔ پوست
جَلد۔ تازیانہ۔ کوڑا۔ شتاب
جلدگر۔ کتاب کی جلد بنانیوالا
جلدو۔ انعام۔ صلہ۔ نیک بدلہ
جلدی۔ شتابی۔ چالاکی
جلساء۔ جمع جلیس۔ مجلس کے لوگ۔
جلسہ۔ محفل۔ نشست
جلف۔ ناپاک۔ کمینہ۔ وہ چیز جس کا پیٹ خالی ہو۔
جلق۔ ہاتھ سے مردی کھونا۔ مُشت زنی۔
جلقو۔ باز کی ڈوری
جلگہ۔ مُرغزار۔ چراگاہ
جلم بر۔ گوڈر پوش
جلنار۔ معرب گلنار۔ انار کا پھول
جلو۔ گھوڑے کی باگ۔ کوتل گھوڑا
جلوت۔ اپنے کام کو لوگوں کو دکھانا۔
جلو استادن۔ اوت لینا
جلود۔ حیوانات کے چمڑے مجمع
جلودار۔ ہیڈ کوچوان

جلوکش۔ لگام
جلواین۔ تیز قدم گھوڑا
جلوس۔ بھیجنا
جلوط۔ بے حیا عورتیں
جلوع۔ عورت کا ہر وقت اور ہر طرح اپنے چہرے کو کھلا رکھنا۔ بے پردگی۔
جلوگیر۔ تخفیف کرنا
جلول۔ گھر سے نکل جانا
جلی۔ روشن کرنا۔ موٹا خط
جلید۔ برف۔ مضبوط
جلیس۔ ہمنشیں
جلیل۔ بزرگ
جم۔ مخفف جمشید۔ ایران کے ایک مشہور بادشاہ کا نام۔
جم۔ تمام۔ بہت
جماجم۔ قوم کے سردار
جماد۔ بے جان چیزیں مثلاً پتھر مٹی وغیرہ۔
جمادات۔ جمع جماد۔ پتھر مٹی وغیرہ۔
جمادی۔ بے جان چیز
جمادی الاول۔ عرب کا چھٹا قمری مہینہ۔
جمادی الآخر } عرب کا چھٹا
جمادی الثانی } قمری مہینہ۔
جمازہ۔ تیز رفتار اونٹنی
جماع۔ صحبت کرنا۔ عورت و مرد کا مباشرت کرنا۔
جماعت۔ گروہ
جمال۔ حسن۔ خوبصورتی
جمّال۔ شتربان
جماہیر۔ جمع جمہور۔ آدمیوں کا گروہ
جمباز۔ سانڈنی
جمجمہ۔ کھوپڑی۔ کاسئہ سر
جمد۔ برف۔
جمدھر۔ کٹار۔ چھوٹی تلوار
جمرد۔ آگ کی چنگاری
جمرک۔ چونگی
جمرہ۔ کوئلہ کا جلنا
جمشت۔ ایک قیمتی پتھر

جمشید۔ ایران کے ایک مشہور بادشاہ کا نام۔
جمع۔ اکٹھا کرنا۔ جماعت
جمع الجمع۔ جمع کی جمع جیسے رسم سے رسومات۔
جمعدار
جماعہدار } چند سپاہیوں کا افسر
جمعہ۔ پتھروں کا ڈھیر
جمعہ۔ آدینہ۔ جمعرات سے اگلا دن۔ نماز جمعہ۔
جمعور۔ بڑی جماعت
جمعیت۔ گروہ۔ دل جمعی۔ جمع ہونا۔
جَمل۔ اونٹ
جملی۔ جڑوان
جُمل۔ اعداد ابجد کا حساب
جملگی۔ تمام۔ سب
جملہ۔ فقرہ۔ تمام۔ کلام کا ایک حصہ۔
جمود۔ جمنا
جموع۔ جماعتیں۔ جمع کی جمع

جمہور۔ گروہ
جمیز الفوادر۔ ذہین آدمی
جمیع۔ سب۔ تمام
جمیعاً۔ سب کے سب
جمیل۔ خوبصورت۔ حسین
جنّ۔ ایک مخلوق جو غیب ہے دکھائی نہیں دیتی۔
جناب۔ درگاہ۔ بزرگی کلمہ ادب
جنابت۔ ناپاکی۔ دوری
مجنات۔ جمع جنت بہشت
جنات۔ جمع جن کی۔ دیو
جناح۔ بازو
جناح۔ گناہ
جنادع۔ کیڑے پتنگے۔ حشرات الارض مینڈک سانپ وغیرہ
جنادف۔ موٹا آدمی
جنادل۔ جمع جندل۔ پتھر
جنازہ۔ میت جو دفن کیلئے لے جائیں۔ مردہ کیلئے دعا۔
جناع
جناق } زین پوش۔ پیالہ

جنان۔ بہشت
جُنان۔ دل
جنان الیل۔ رات کی سیاہی
جنان الناس۔ آدمیوں کا گروہ
جُنان۔ ڈھال۔ سپر
جنب۔ پہلو۔ ناپاکی
جُنبش۔ حرکت کرنا
جنبیدن۔ ہلنا
جنت۔ بہشت
جنجال۔ جھگڑا۔ لشکر۔ فوج
جُند۔ لشکر۔ فوج۔
جِنس۔ قسم۔ نوع۔ مال۔
اجناس جمع۔
جنسیہ۔ ایک جنس کا ہونا
جنگ۔ لڑائی
جنگ گاہ۔ لڑائی کا میدان
جن گرفتہ۔ آسیب زدہ
جنوب۔ دکن
جنود۔ جمع جند۔ لشکر۔ افواج
جنودِ کبریا۔ خدائی لشکر۔
فرشتے۔

جنون۔ دماغی مرض۔ پاگل پن
غصہ۔
جنیبت۔ کوتل گھوڑا۔ اونٹ
جنید۔ بغداد کے ایک ولی
کا نام۔
جنین۔ وہ بچہ جو ابھی ماں کے
پیٹ میں ہو۔
جو۔ زمین کے اندر کی ہوا
جُو۔ نہر
جُو۔ تلاش
جواب زدہ۔ جس سے مطالبہ
طلب کیا جائے۔
جوّاد۔ سخی۔ بہت بخشش کرنے
والا۔ اللہ تعالیٰ
جواذب۔ جمع جاذب۔ کشش
کرنے والی چیزیں۔
جوازی۔ تیز رفتار اونٹنیاں
جواز نامہ۔ اجازت نامہ
جوارح۔ حیوانات کے اعضاء
جوارش۔ ہاضم اور خوش مزہ دوائی
جو کئی ادویات کا مرکب ہو

جواری۔ جاریہ۔ لونڈیاں کنیزیں
جواز۔ جوزفروش۔ اخروٹ بیچنے والا۔
جواز۔ درست ہونا۔ مطابق شرع جائز۔
جوال۔ گول جس میں غلہ بھرتے ہیں۔ بوری۔
جوالق۔ بورے۔ تھیلے
جوامع۔ تمام۔ لوہے کی زنجیریں جامع مسجد۔
جوامع الکلم۔ قرآن مجید
جوان سنگدیدہ۔ تجربہ کار۔
جوانب۔ طرفین
جواہر۔ جمع جوہر۔ قیمتی پتھر۔ خوبیاں۔
جوائب۔ دور کی خبریں
جوائز۔ بخشش۔ تحائف
جوب۔ چشمہ
جوجک۔ خارپشت
جوجہ۔ چوزہ
جوخ۔ بانات کا تھان

جُود۔ سخاوت۔ بخشش
جودت۔ تیزی۔ خوبی۔ تیز رفتاری۔
جودی۔ ایک پہاڑ جہاں حضرت نوحؑ کی کشتی اٹکی تھی۔
جور۔ ظلم۔ ستم۔ قسم۔ طریقہ۔
جوراب۔ موزہ۔ جراب
جوز۔ اخروٹ۔ ناریل
جواز۔ دوپیکر۔ تیسرے برج کا نام۔
جوزبندی۔ فقیروں کی جھولی
جوزبویا۔ جائفل
جوزہ۔ روئی کا پھل۔ کپاس کی دوڈی۔
جوزہندی۔ سپاری۔ ناریل
جوسق۔ محل۔ کوشک
جوش۔ غصہ۔ ابال
جوشش۔ جوش
جوشاندن۔ جوش دینا۔ ابالنا۔

جوشن - لڑائی کے وقت پہننے کی زرہ - لوہے کا کوٹ
جوشیدن - جوش مارنا - ابلنا
جوع - بھوک
جوع البقر } ایک بیماری جسمیں خواہ کتنا ہی کھلایا جائے بھوک رفع نہیں ہوتی -
جوع الکلب }
جوغ - جوالہ
جوغن - ہاون
جوف - پیٹ کے اندر کی خالی جگہیں
جوق } فوج - گروہ
جوق }
جولاق - جلاہا
جولان - دوڑنا - گھوڑا دوڑانا ایک کھیل -
جولانگاہ - گھوڑ دوڑ کا میدان
جولانی - تیزی - پیالہ - گھوڑا
جولاہ - جولاہا کپڑے بننے والا - مکڑی -
جولہ - جلاہا - مکڑی - ترکش -
جولیدن - الجھنا
جوہر - جوبذات خود قائم ہو - ایک قیمتی پتھر - خوبی -
جوہر اول - عقل کل - جبرئیل
جوہر علوی - آسمان
جوہری - جواہرات کا کام کرنے والا - نوبیوں والا -
جوہی - ایک قسم کا پھول
جوئی - غم کی سوزش - عشق کا غم -
جوئے - نہر
جویا - ڈھونڈنے والا
جوئبار - نہر - وہ علاقہ جہاں بہت سی نہریں ملتی ہوں
جوئیدن - ڈھونڈنا
جہات - جمع جہت - طرفین
جہاد - کافروں سے صرف مذہب اور خدا کیلئے جنگ کرنا -
جہاز } وہ اسباب جو والدین اپنی لڑکی کو شادی کے موقع پر دیتے ہیں - مردہ کا اسباب کفن وغیرہ
جہیز }

جہال۔ جمع جاہل
جہالت۔ نادانی۔ بے علمی
جہانتہ۔ جوان لڑکی
جہانیاں۔ دنیا کے رہنے والے
لوگ۔ خلق اللہ۔
جہانیدن۔ اُچھالنا۔ کُدانا
جہت۔ طرف
جہد۔ کوشش
جہر۔ کھلا ہوا۔ بلند آواز سے
پڑھنا۔
جہراً و سراً۔ علانیہ و مخفی
جہل۔ نادانی۔ جہالت
جہلا۔ جمع جاہل
جہندہ۔ کودنے والا
جہنم۔ گہرا کنواں۔ دوزخ۔ دوزخ
کا پانچواں طبقہ
جہود۔ قوم یہود
جہور۔ جفاکش۔ محنتی
جہور۔ دلیر آدمی
جہول۔ بیوقوف۔ نادان۔ بے علم
جہون۔ نزدیک ہونا۔

جہیدن۔ کودنا۔ اُچھلنا
جہیز۔ سامان و اسباب جو لڑکی کو
شادی کے موقع پر دیا جائے۔
مردہ کا اسباب۔
جیاب۔ جمع جیب
جیادا۔ جمع جید و جمع جواد۔
بزرگ۔ بڑا۔
جیب۔ گریبان۔ پیراہن۔
کپڑے کی جیب۔
جیحوں۔ بلخ کے قریب ایک
دریا کا نام۔
جید۔ لمبی اور پتلی گردن
جیران۔ جمع جار۔ پڑوسی ہمسائے
ہرن۔
جیرت غوز۔ بے ڈول۔ بھدا
جیرہ۔ روزانہ یا ماہواری راشن
یا تنخواہ۔
جیش۔ لشکر
جیعان۔ بھوکے
جیفہ۔ کلغی۔ پگڑی پر باندھنے
کی کلغی۔

جیفہ۔ مُردار حیوان جس میں بُو آ گئی ہو۔
جیق۔ بچہ کی چیخ
جیق جیق۔ چڑیوں کی چوں چوں
جیل۔ آدمیوں کا گروہ۔ فوج
جیلاں۔ ملک گیلان
جیوش۔ جمع جیش لشکر
جیوہ۔ پارہ

# باب الجیم فارسی

چابک۔ چست۔ چالاک گھوڑا
چابک خرام۔ تیز چلنے والا
چابکدست۔ ہاتھ کے کام میں چالاک شخص
چابک سوار۔ گھوڑوں کو چالیں سکھانے والا
چابکی۔ چُستی۔ چالاکی
چاپ۔ چھاپنا۔ مُہر
چاپار۔ ڈاک۔ قاصد۔ گھوڑا۔
چاپار خانہ۔ ڈاک گھر۔ وہ مقام جہاں ڈاک کے گھوڑے رکھے جاتے ہیں۔
چاپار دولتی۔ سرکاری ڈاک
چاپاری رفتن۔ ڈاک گاڑی سے جانا۔
چاپل۔ چُست
چاپ کردن۔ چھاپنا
چاپلوس۔ خوشامدی
چاپلوسی۔ خوشامد
چاپیدن۔ لوٹنا
چاتم زدن۔ چند سنگینیں ایک دوسرے کے سہارے سے رکھنا۔
چادر۔ خیمہ
چادر بچہ۔ ایک قسم کا برقعہ
چادر کافوری۔ صبح صادق
چادر لاجورد۔ آسمان
چار اعلیشح۔ اربعہ عناصر۔ چار ارکان
چار آئینہ۔ ایک قسم کی زرہ کا نام۔

چاربالش ۔ بادشاہ کا تخت ۔ مسند ۔
چاربند ۔ دنیا ۔ جہاں ۔
چارپایہ ۔ چوپایہ ۔ حیوان میز چارپائی ۔
چارپائی ۔ پلنگ ۔ کھاٹ
چارتارہ } اربعہ عناصر
چارجوہر }
چاردہ ۔ چودہ ۔ ۱۴
چارسُو ۔ چاروں طرف
چارشانہ ۔ موٹا ۔ قدآور
چارشنبہ ۔ بدھوار
چارطاق ۔ چارگوشہ خیمہ ۔ راوٹی
چارق ۔ غیر مہذب لوگوں کا ایک قسم کا بھدّا سا جوتا ۔
چارقب ۔ امیروں کا ایک قسم کا لباس ۔
چارقد ۔ عورتوں کے سر کا رومال ۔
چارگام ۔ تیز دوڑنے والا گھوڑا ۔
چارگوشہ ۔ مُردے کا تابُوت ۔ چوکون ۔
چارمادر ۔ اربعہ عناصر
چارمغز ۔ اخروٹ
چارمیخ } ایک قسم کی سزا جسمیں
شدن } چت لٹا کر ہاتھ پاؤں میخوں سے باندھ دیتے ہیں ۔
چاروا ۔ چوپایہ
چارروادار ۔ چوپائے کرایہ پر چلانیوالا ۔
چارہ ۔ تدبیر ۔ علاج
چاشت ۔ چوتھا حصہ دن گذرے ہوئے ۔ ایک پہر گذرے
چاشنی ۔ نمونہ کے طور پر تھوڑی سی چیز چکھنا ۔
چاشنی گیر ۔ باورچی
چاق ۔ تندرست
چاق چوریا ۔ بُنیان ادر پاجامہ ایک ساتھ جڑا ہوا ۔

چاک - پھٹا ہوا - پھوٹوں کا ٹکرا -
چاکر - خدمتگار - ملازم - نوکر -
چاکش - بندوق کا گھوڑا
چالش - غرور کی چال - ناز سے ٹہلنا -
چالش گیر - مغرور - مٹک کر چلنے والا - دلاور -
چال کردن - چھتا بنانا
چامع - گہرا اور تاریک کنواں
چام - پہاڑ کی گھاٹی - طرز - طریقہ
چامہ گوئی - شاعری
چانہ - ٹھوڑی - فلک اسفل
چانہ زدن - بکواس کرنا -
چانگی کردن - بکواس کرنا
چاؤ چاؤ - شور و غوغا چڑیوں کی چوں چوں -
چاؤ - پرا بیسری توٹا
چاؤش - لشکر اور کارواں کا نقیب -
چاویدن - برباد کرنا

چاہ - کنواں - گہرا گڑھا
چاہِ زنخ - ٹھوڑی کا گڑھا
چاء - ندی
چائے - ایک پودے کی پتیاں جو پکا کر پیتے ہیں -
چپ یا یاں - بائیں طرف -
چپاؤ - دھاوا - چھاپہ
چپاؤ کردن - چھاپہ مارنا
چپ راہ - پگڈنڈی
چپوق - ایک قسم کا ٹاٹپ -
چپاتی - پھلکا - توے کی پکی ہوئی روٹی -
چپر - چھپر
چپقلش - لڑائی - مقابلہ
چتر - چھتر - سر کے بال
چتر آبگوں - آسمان
چتر روز - سورج - آفتاب -
چتر زریں - سورج
چتر سیمابی - بدر - چودھویں رات کا پورا چاند -

چتر سیمیں۔ چودھویں رات کا چاند۔
چتر عنبریں۔ رات
چتر گلی۔ سیاہ بادل۔ آسمان
چتر نور۔ آفتاب
چتوک } چڑیا۔ کنجشک
چتوق }
چخ۔ تلوار کا نیام۔ پردہ۔ جھگڑا
چخاچخ۔ لڑائی کے موقع پر تلوار کی کاٹ کی آواز۔
چخیدن۔ لڑائی چاہنا۔ لڑائی ہونیکی کوشش کرنا۔
چرا۔ کیوں۔ چرنا
چراگاہ۔ حیوانات کے چرنے کی جگہ۔
چراغ۔ روشن دیا۔ گھوڑے کا سیخ پا ہونا۔
چراغ گاز۔ گیس لیمپ
چراغک۔ جگنو
چراغ پا۔ گھوڑے کا بدک کر اگلے پاؤں اٹھانا۔ غصے میں بھڑک اٹھنا۔

چرانیدن۔ چرانا
چرب } غالب ہونا۔
چربیدن } غلبہ پانا۔
چرب پہلو۔ موٹا تازہ
چرب دست۔ چالاک دست
چرب زبان۔ چاپلوس۔ ایسا باتونی جو جھوٹ کو سچ کر دکھائے۔
چرب قامت۔ دراز قد
چرب وخشک۔ بُرا بھلا۔ سخاوت وبخل
چربک۔ خوشامد۔ طنز
چربہ۔ وہ کاغذ جسکو تصویر پر رکھکر نقل اتارتے ہیں۔
چرتی زدن۔ اونگھنا
چرخ۔ آسمان۔ چرخہ۔ گھومنے والی چیز۔ کمان
چرخ انداز۔ تیر انداز
چرخ خیاطی۔ کپڑا سینے کی مشین۔
چرخ دولابی۔ آسمان

چرخ زن - پلٹنے والا۔ شناور
چرخ کمان - کمان کا حلقہ
چرخگی زدن - چرخ مارنا - چکر لگانا۔
چرخہ - پھرنیوالا - سوت کاتنے کا چرخہ۔
چرخی - گھومنے والی چیز
چردہ - رنگ
چرغ - ایک شکاری پرندہ
چرغلیہ - کمینہ شخص
چرک - زخم - پیپ - کان کا میل۔
چرک شدن - میلا ہونا
چرگر - پیش نماز امام - گانے والا۔
چرکیں - میل سے اٹا ہوا۔
چرگی خرگی - بدمزاجی
چرم - چمڑا
چرمینہ - چمڑے کی بنی ہوئی چیز۔
چرندہ - چرنیوالا - چوپایہ

چریدن - چرنا
چریک - بیگاری بھرتی
چسپانیدن - چپکانا
چست - چالاک - تیز - محکم
چستہ - بکری اور بھیڑ وغیرہ کا شیردان۔
چستی - چالاکی - تیزی - درستی
چش - چکھنا - مخفف چشم
چشانیدن - نمونے کے طور پر چکھنا۔
چشم - آنکھ - اُمید
چشم آب دادن - نظر بندی تماشہ کرنا۔
چشمارُو - ڈراؤنا - پھٹے ہوئے چیتھڑوں سے ایک پُتلا بنا کر کھیت میں کھڑا کر دیتے ہیں تاکہ جانور کھیت کا نقصان نہ کریں۔
چشم بد - بدنظر
چشم بے آب - بے شرم و حیا۔

چشم پوشی ۔ اغماض
چشم خانہ ۔ حلقۂ چشم
چشم خروساں ۔ انگوری شراب
چشم داشت ۔ بھروسا کرنا ۔ امید رکھنا ۔
چشم دریدہ ۔ بے شرم
چشم زد ۔ طرفتہ العین ۔ پل
چشم زخم ۔ نظر بد
چشم سیاہ کردن ۔ لالچ کرنا
چشم سفید ۔ گستاخ
چشم فرنگی ۔ عینک
چشمک ۔ عینک ۔ دشمنی
چشم نمائی ۔ دھمکی ۔ ڈانٹ ڈپٹ
چشمہ ۔ پانی کا زمین سے پھوٹنا ۔ پانی کا سوتا ۔
چشمہ آتش فشاں ۔ آفتاب
چشمہ خضر ۔ آب حیواں ۔ آب حیات ۔
چشمہ قند } معشوق کا دہن
چشمہ نوش }
چشیدن ۔ چکھنا

چغانہ ۔ قحبہ ۔ فحش بکنے والی بے حیا عورت ۔
چغالہ ۔ میوۂ خام
چغامہ ۔ قصیدہ ۔ نظم میں کسی کی تعریف کہنا ۔
چغان } موسیقی کا ایک سارنگی کی قسم کا ساز ۔
چغانہ }
چغد ۔ اُلو
چغدول ۔ لشکر کا پچھلا حصّہ
چغل ۔ چغلی کھانیوالا ۔ ایک برتن کا نام ۔
چَفت ۔ انگور یا کدو وغیرہ کی بیل چڑھانیکی لکڑی ۔
چَف ۔ دستانہ
چُفت ۔ موٹا ۔ فربہ اندام
چفت و ریز ۔ کنڈی زنجیر
چفتہ ۔ بہتان ۔ الزام ۔ خمیدہ چیز ۔
چفتہ ۔ کرکٹ کا بَیٹ
چق ۔ مدھانی ۔ دہی کو مدھ کر مکھن نکالنے کی لکڑی ۔

چق کردن۔ کتے کا بھگانا۔
چقاچق۔ لڑائی کے وقت تلوار کی کاٹ کی آواز۔
چقماق۔ ایسا پتھر جس سے آگ نکلے۔
چقندر۔ ایک ترکاری کا نام
چکاچک۔ جنگ کے وقت ہتھیاروں کی کاٹ کی آواز
چکاں۔ ٹپکتا ہوا
چکاندن۔ ٹپکانا
چکاوک۔ سرخاب۔ ایک پرندہ راگ کی ایک آواز۔
چکس۔ ہتھوڑا۔ بندوق کا گھوڑا
چکلہ۔ پرگنہ۔ قطرہ۔ گھونٹ
چک کردن۔ کتے کو دھتکارنا
چکن۔ کشیدہ۔ زردوزی
چکہ۔ چھوٹا۔ قطرہ
چکیدن۔ ٹپکنا
چگل۔ ترکستان میں ایک حسن خیز شہر۔
چگونگی کیفیت حال کلمہ استفہام۔

چل۔ چہل۔ چالیس
چلاؤ۔ خشکہ۔ پختہ چاول
چلپاسہ۔ چھپکلی
چلبچی۔ چلپچی۔ طشت
چلزہ انداں۔ جھلسنا
چلغوزہ۔ درخت چیڑ کا پھل
چلک مستہ۔ گلی ڈنڈا
چلواری۔ لٹھا
چلوق۔ ایک پرندہ
چلہ۔ چالیس دن تک کوئی وِرد وغیرہ جاری رکھنا۔
چلی۔ احمق پن۔ دیوانگی۔
چلیپا۔ نشان صلیب جو نصاری لوگ رکھتے ہیں۔
چلیدن۔ چلنا۔ پھرنا۔
چلیک۔ پھولوں کا گملہ
چم۔ نمی۔ نقص
چماق۔ لاٹھی۔ ڈنڈا
چمیدن۔ ناز سے چلنا۔ مٹکنا لچکنا۔

چمان } نازکی چال - شراب
چمانہ } کا پیالہ -
چمبانہ نشستن - اُکڑوں بیٹھنا -
چمن - باغ - گلزار
چنار - ایک مشہور درخت - جس کو پنجہ انسان سے تشبیہ دیتے ہیں -
چناں - اس طرح
چموس - سرکش
چنبر - آسمان - ہلکا - ہنسلی - کمند -
چنپور - حلقہ گردن
چنبل - فقیر - ہاتھوں اور پاؤں کی بمثل داد ایک بیماری -
چنڈال - رذیل - چوہڑا - کمینہ
چنداں - اسقدر
چندانکہ - جتنا کہ - جسقدر
چنداول - پچھلی فوج کا دستہ -

چندن - ایک خوشبودار لکڑی صندل کا درخت -
چندیں - اتنے - اسقدر
چنگ - سارنگی چنگل پنجہ - ہاتھی کا آنکس -
چنگک - مچھلی کا کانٹا
چنگل } جانور اور آدمی کا پنجہ
چنگال }
چنگال - کھانیکا کانٹا
چنگلوک - دھاگے کی ریل
چنگ مریم - ایک قسم کی گھاس کا نام -
چنگی - چنگ بجانیوالا
چنہ - مخفف چانہ - ٹھوڑی - فلک اسفل
چو - طرح - وقت
چوب - لکڑی
چوبا - رُکن - کھم - چھت کے نیچے کی ٹھونی -
چوب پنبہ - کاگ
چوب ترکہ - قمچی

چوب کالکہ۔ گاڑی کا بم
چوبدار۔ بادشاہ کے آگے چلنے والا ملازم۔ بھانسی
چوب دستی۔ ہاتھ کی لکڑی عصا
چوب شگاف۔ لکڑی چیرنے کی پچڑ۔
چوبک۔ وہ تختہ جس پر چوکیداروں کا افسر اُن کو ہوشیار رکھنے کیلئے لکڑی کی چوٹیں لگاتا رہتا ہے۔
چوبک زن } نقارہ بجانیوالا
چوبکی۔
چوبیں۔ لکڑی کا بنا ہوا
چوپال۔ گڈریا۔ بھیڑ بکریوں کا چرواہا۔
چوپوق۔ چرٹ۔ پائپ
چوپوق لو۔ ایک نام
چوترہ۔ چبوترہ
چوخا۔ اوورکوٹ
چودن۔ کانسی
چوری۔ چورہ

چوزہ۔ مرغی کا بچہ
چونما۔ بالوں کا گھیرا
چوکی۔ چوکیداروں کا مقام محافظوں کا دفتر۔
چوکیدار۔ نگہبان۔ پہرہ دار
چوگاں۔ ہاکی کھیلنے کا ڈنڈا
چوگاں بازی۔ کرکٹ
چوگاں سنبل۔ زلف معشوق
چوں۔ مثل۔ مانند۔ جو۔ جب حرف شرط۔
چوں چرا۔ حجت۔ تکرار۔ وجہ دریافت کرنا۔
چونی۔ تو کس طرح ہے۔ حال دریافت کرنا۔
چہ۔ مخفف چاہ۔ کنواں
چہار۔ چار۔ ۴
چہار بالش۔ اربعہ عناصر۔ چار طرفیں۔ تکیہ
چہار چوب۔ چوکھٹ
چہار دانگ۔ چاروں طرفیں
چہاردہ۔ چودہ

چہاردہم - چودھواں - $\frac{1}{14}$
چہارسو - چاروں طرف
چہارشنبہ - بدھوار کا دن
چہارطاق - خیمہ
چہارگانہ - چار
چہارم - چوتھا
چہارنعل - سرپٹ
چہاریار - حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چاروں خلفاء کرام صدیق اکبرؓ - عمر فاروقؓ - عثمان غنیؓ - علی کرم اللہ وجہہ
چوبچہ - غلیظ پانی کا حوض
چہچہہ - بلبل اور چڑیوں کی چہک
چہر } منہ - شکل
چہرہ }
چہرہ پرداز - شکل بنانے والا - مصوّر -
چہل - چالیس - ۴۰
چہلم - چالیسواں - مُردہ کا چالیسواں دن -

چیت - چھینٹ
چیچک - مشہور آبلہ دار بیماری -
چیدن - انتخاب کرنا - چُننا
چیر - غالب - فتحمند - بہادر
چیرہ دست - زبردست - کاریگر -
چیرہ دستی - زبردستی
چیستان - بجھارت - پہیلی
چیں برابرو } غصّہ سے
افگندن } پیشانی پر تیوری ڈالنا -
چین - شکن - بل - مُلک چین -
چینہ دان - پوٹہ - جانوروں کے معدہ کا پہلا حصّہ -



## باب الحاء

حاتم - عرب کے قبیلہ طے کا ایک سردار جو سخاوت و خدمت خلق خدا میں بے نظیر تھا۔
حاتم اصم - ایک ولی اللہ کا نام۔
حاجب - دربان - چوبدار - ابرو
حاجت - خواہش - احتیاج
حاجز - دو چیزوں کے درمیان مانع - راہ مکہ معظمہ میں ایک منزل۔
حاج - حج کرنیوالا - جمع حاجی
حاجیہ - حاجن - حج کرنیوالی عورت۔
حاد - تُند و تیز
حادث - نیا - اتفاقیہ
حادثہ - واقعہ مصیبت
حاذق - دانا - عقلمند - ماہر - لائق
حار - گرمی - گرمی پہنچانیوالا - میل
حارث - کسان - شیر - درندہ عرب کے ایک شخص کا نام
حارس - پاسبان - سنتری - محافظ۔
حارص - لالچی - حرص کرنیوالا
حارق - دہکتا ہوا گرم -
حازم - استوار - عقلمند - دُور اندیش -
حاسد - حسد کرنے والا -
حاسر - بات کرتے تھک جانیوالا برہنہ - بے ہتھیار -
حاسہ - محسوس کرنیوالی قوت حواس خمسہ -
حاشا - ہرگز - پناہ - پاکی
حاشہ کردن یا زدن } انکار کرنا
حاشیہ - کنارہ - خدمتگار
حاشیہ نشین - خوشامدی - اہل کار -
حاصد - کھیتی کاٹنے والا

حاصر۔ حصر کرنے والا۔ روکنے والا
حاصن۔ پارسا۔ پرہیزگار
حاصنہ۔ پرہیزگار عورت
حاضرات۔ جنات کو قابو میں رکھنے کا علم۔
حاضر جواب۔ فوراً معقول جواب دینیوالا۔
حاضری۔ ماحضر۔ جو کچھ حاضر ہو۔
حاضِن۔ بچہ کی پرورش کرنیوالا۔
حاضنہ۔ دایہ۔ کھجور کا خوشہ دار درخت۔
حاطب۔ لکڑہارا۔ حواطب حطاب جمع۔
حاطب اللّیل۔ رات کو لکڑیاں چننے والا۔ ادھر اُدھر کی باتیں ملاکر کرنیوالا۔
حافِد۔ دوست۔ رشتہ دار۔ خدمتگار۔
حافِر۔ گھوڑے کا سُم۔ چاہ کنندہ۔
حافظ۔ حفظ کرنے والا۔ محفوظ رکھنے والا۔ مجازاً وہ شخص جسکو قرآن مجید زبانی یاد ہو۔
حافظہ۔ یاد رکھنے کی قوت۔
حافی۔ ننگے پاوں والا
حاکی۔ حکایت بیان کرنیوالا
حال۔ موجودہ زمانہ۔ وجد
حالا۔ ابھی۔ اب
حالب۔ دودھ دوہنے والا۔ جسم کی ایک رگ۔
حالک۔ بہت زیادہ
حالم۔ بالغ۔ سن بلوغ کو پہنچنے والا۔
حالی۔ واقف حال۔ جلد زیور سے آراستہ۔
حالی شدن۔ آگاہ ہونا
حالی کردن۔ سمجھانا
حام۔ حضرت نوحؑ کے بیٹے کا نام

حامتہ۔ شرفا۔ رشتہ دار۔
حامِد۔ تعریف کرنیوالا
حامِض۔ ترش۔ کھٹا
حامِل۔ بوجھ اُٹھانیوالا
حامِل وحی۔ جبرائیلؑ فرشتہ
حاملہ۔ حمل والی عورت۔ باردار
حامی۔ حمایت کرنیوالا۔ گرم۔ مددگار۔
حانث۔ قسم وسوگند توڑنیوالا۔ گنہگار۔
حانوت۔ دکان
حانیتہ۔ شراب فروش۔ شراب
حاوی۔ احاطہ کرنیوالا۔ گھیرنے والا۔
حاویہ۔ وہ عورت جو حاوی ہو۔
حایرہ۔ حیران۔ متعجب۔ برگشتہ
حائض۔ ناپاک عورت۔ وہ عورت جسکے حیض کے دن ہوں۔
حائط۔ دیوار

حایک۔ جولاہا
حائل۔ بیچ میں آنیوالی چیز۔ مانع۔
حَب۔ گولی
حُب۔ محبت
حِبا۔ احسان۔ سخاوت
حباب
حبابُ الماء } پانی کا بلبلہ
حَبّاب۔ جمع حب۔ دانے۔ گولیاں۔
حیارے۔ تودری ایک جانور۔
حبّال۔ رسی بٹنے والا
حبال۔ رسیاں۔ پھندے
حبالہ۔ رسی۔ جال
حبائے
حبائل } حملدار۔ حملدار عورتیں
حَبّذا۔ بہت خوب
حِبر۔ دوات میں ڈالنے کی سیاہی۔ تکوکار
حَبس۔ قید

حبش ۔ حبشیوں کا ملک
حبط ۔ نیست ہونا ۔ ثواب جاتا رہنا ۔ بیکار ہونا ۔
حبل ۔ رسی ۔ ڈور ۔ رگ
حبل المتین ۔ قرآن شریف
حبل الورید ۔ گردن کی رگ
حبلے ۔ حاملہ ۔ باردار عورت
حبوب ۔ جمع حب کی ۔ گولیاں دانے ۔
حبور ۔ خوش کرنا
حبوط ۔ ضائع ہونا ۔ جاتا رہنا باطل ہونا ۔
حبہ ۔ گولی ۔ دانہ
حتف ۔ موت
حتم ۔ حکم کرنا ۔ واجب کرنا مضبوط کرنا ۔
حتمی ۔ استوار ۔ مستقل
حثن ۔ برابر ۔ ہمسر
حثو ۔ تیز دوڑنا
حثوو ۔ ایک جگہ ٹھہرنا ۔

حج ۔ مقررہ وقت پر قاعدہ کے مطابق خانہ کعبہ کی زیارت کرنا ۔
حجاب ۔ پردہ
حجّاب ۔ پردہ دار ۔ دربان لوگ ۔
حجاج ۔ بہت حجت کرنیوالا ۔ بغداد کے ایک ظالم فرمانروا کا نام ۔
حجّاج ۔ جمع حاج کی ۔ حاجی لوگ ۔
حجاز ۔ ملک عرب کا وہ حصہ جس میں مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ شامل ہیں ۔
حجّال ۔ جمع حجلہ ۔ ڈولیاں ۔ چھپر کھٹیں ۔
حجّام ۔ فصد کھولنے والا ۔ پچھنے لگانے والا ۔
حجامت کردن ۔ خون نکالنا ۔ پچھنے لگانا

حجب۔ جمع حجاب۔ پردے
حُجّت۔ دلیل و برہان
حُجَج۔ جمع حجت۔ دلیلیں۔
حَجَر۔ پتھر
حجر اسود۔ سیاہ پتھر۔ کعبہ میں ایک مبارک پتھر ہے جسکو چھونا یا بوسہ دینا فرائض حج میں شامل ہے۔
حُجُرات۔ جمع حجرہ۔ کوٹھڑیاں۔
حجرہ۔ کوٹھڑی۔ دکان۔
حجری۔ جواہرات کا ڈبہ
حَجَل۔ چکور۔ کبک
حجل۔ پازیب۔ ایک مشہور پاؤں کا زیور۔
حَجَل۔ چکور۔
حجلہ۔ دُلھن کا چھپرکھٹ
حجم۔ جسامت۔ وجود۔ جُثہ۔
حَجیٰ۔ کنارہ۔ عقل
حد۔ گناہ کی سزا۔ عبرت دلانا تعویذ۔

حدا، حدی۔ وہ گیت جو شتربان گاتے ہیں تاکہ اونٹ راگ کے سننے میں مصروف ہو کر سفر کی تکان محسوس نہ کرے
حداب۔ قحط سالی
حداثت۔ نیاپن۔ شروع
حداثت سن۔ خردسالی۔ بچپن
حدّاد۔ لوہار۔ آہنگر
حِداد۔ ماتم کے سیاہ کپڑے۔ جمع حدید۔ لوہا۔
حداین۔ انتہا
حدائق۔ جمع حدیقہ۔ باغات
حدب۔ کبڑاپن۔ بلند زمین۔
حِدّت۔ تیزی
حدث۔ پلیدی۔ بے وضو ہونا۔
حدثان الدھر۔ زمانہ کی مصیبتیں۔
حدج۔ ڈولی
حدحد۔ پست قد آدمی
حدر۔ آنسو کا جاری ہونا۔

حدس۔ عقلمندی۔ فہم۔ فراست
حدقہ۔ آنکھ کا گھیرا
حدم۔ تپش آتش
حدوث۔ کسی چیز کا نیا پیدا کرنا۔
حدود۔ جمع حد
حدیث۔ رسول کا کلام۔ خبر۔
حدیث السن۔ نوجوان آدمی
حدید۔ لوہا
حدیقہ۔ احاطہ دار باغ
حذا۔ مقابل۔ برابر
حذاق۔ دانا۔ لائق
حذاقت۔ دانائی۔ زیرکی۔ لیاقت۔
حذر۔ پرہیز کرنا۔ دور رہنا۔
حذر۔ ڈرنیوالا
حذف۔ گرا دینا کسی لفظ کا کلمہ سے خارج کر دینا۔
حذق۔ لیاقت۔ زیرکی
حُذل۔ پیراہن۔ جامہ۔ ازار۔

حذور، حذیر } خوفزدہ۔ ڈرنیوالا
حذیفہ۔ ایک اصحاب رسولؐ کا نام۔
حرّ۔ گرمی۔ پتھریلی زمین
حُرّیہ۔ آزاد جو غلام نہ ہو گھوڑا۔
حراب۔ جمع حرب لڑائیاں
حرّاث۔ جمع حارث۔ کسان لوگ۔ کاشتکار۔
حراثت۔ کاشتکاری
حراج۔ نیلام
حرّاج۔ نیلام کرنیوالا
حرارت۔ گرمی
حرارت غریزی } بدن کی گرمی جس سے انسان زندہ رہتا ہے۔
حُرّاس۔ حارس۔ محافظ۔ نگہبان۔
حراست۔ محافظت۔ نگہبانی
حراف۔ اچھی طرح گفتگو کرنے والا۔ تیز زبان۔

حرافہ۔ تارپیڈو
حرام۔ شریعت کی رو سے منع۔ ناجائز۔
حرام توشہ۔ نمک حرام۔
حرامی۔ چور۔ ڈاکو۔ راہزن
حَرْب۔ لڑائی
حَرَب۔ طیش میں آنا
حِربا۔ گرگٹ
حربگاہ۔ لڑائی کا میدان۔ عرصۂ کارزار۔
حربہ۔ لڑائی کا ہتھیار
حرث۔ بونا۔ کاشت کرنا۔ آگ جلانا۔ قرآن شریف پڑھنا۔
حرج۔ گناہ۔ قصور۔ سختی
حرز۔ پناہ کی جگہ۔ بازوبند۔ تعویذ
حَرِس۔ پاسبانی کرنا
حِرص۔ لالچ۔ طمع
حَرَض۔ یمن کا ایک شہر۔ مہلک بیماری۔ آزار عشق۔

حرف۔ بات۔ سخن۔ تلوار کی دھار۔ عیب۔ حرفِ تہجی۔
حِرَف۔ پیشہ کرنا۔ کسب کرنا
حِرَف۔ جمع حرفہ۔ پیشے
حرف بار گیر۔ وہ حرف جو کسی کا تکیہ کلام ہو۔
حرف بودن۔ قرار پانا
حرف دونا } بات رد ہونا
شدن }
حرف شق۔ درشت کلام
حرف دل گفتن۔ لغو بکنا
حرف گیر۔ عیب جو۔ نکتہ بین
حرفہ } پیشہ۔ کسب۔ ہنر
حرفت }
حَرْق۔ جلنا۔ دانت کٹکٹانا
حَرَق۔ آگ۔ شعلہ۔ بجلی
حرقت۔ جلن۔ سوزش
حرکات۔ جمع حرکت۔ ہلنا جلنا۔ زیر۔ زبر۔ پیش۔

حرکت۔ جنبش۔ ہلنا
حرم۔ زنانہ محل۔ منکوحہ عورت
خانہ کعبہ کے گرد احاطہ۔
حرم۔ حرام چیز
حُرم۔ حج کا احرام باندھنا
حرام ہونا۔
حرمان۔ یاس۔ محرومی
حُرمت۔ احترام۔ عزت۔
حرام ہونا۔
حرم سرا۔ زنانخانہ۔ زنانہ مکان
حرم گاہ۔ محلسرائے
حرمل۔ کالا دانہ۔ اسپند۔
حرمین۔ مکۂ معظمہ اور مدینۂ منورہ
حروب۔ جمع حرب۔ لڑائیاں
حرود۔ اپنے کام سے علیحدہ
ہونا۔ دور ہونا۔
حرور۔ گرم ہوا۔ لُو
حروف معجمہ۔ نقطہ دار حروف
حروف۔ جمع حرف
حروق۔ ایندھن۔ بجلیاں۔
جلانیکی لکڑیاں۔

حرون۔ سرکش گھوڑا
حُرہ۔ آزاد عورت
حُریت۔ آزادگی۔ غلامی سے
آزاد ہونا۔
حریر۔ ریشمی کپڑا۔ مجازاً کاغذ
حریرہ۔ ریشمی کپڑا۔ ایک قسم
کا کھانا۔
حریری۔ ریشمی کپڑے بیچنے
والا۔
حریز۔ قوی بازو۔ طاقتور۔
پہلوان۔
حریص۔ حرص کرنیوالا۔ طمعی۔
لالچی۔
حریف۔ ہم پیشہ۔ شریک
حریف۔ تیز مزہ۔ وہ چیز جو
اپنی تیزی سے زبان
کو کاٹے۔
حریق۔ سوزش۔ شعلہ
حریم۔ چار دیواری۔ گھر
حزاز۔ سر کی بھوسی
حزام۔ جانور کا تنگ کسنا

حزامت۔ کام میں ہوشیار ہونا
حزب۔ رومیوں کا گروہ۔
جماعت۔
حزب اللہ۔ اللہ والوں کا
گروہ نیک لوگوں
کی جماعت۔
حزب اعتدالی۔ ماڈریٹ
حزب غالی۔ اکسٹریمسٹ
حزم۔ مضبوطی۔ ہوشیاری دُور
بینی۔ جانور کا تنگ کسنا۔
حُزمہ۔ دستہ۔ لٹھ
حَزَن } غم۔ اندوہ۔ رنج۔ تکلیف
حُزن }
حزِن۔ غمگین
حزیران۔ رومیوں کا نواں
مہینہ جو سخت گرمی میں
آتا ہے۔
حزیں۔ رنجیدہ
حِسّ۔ معلوم کرنا۔ آگاہ ہونا۔
محسوس کرنا۔
حساب۔ گنتی۔ شمار۔ علم حساب

حساب الجمل۔ ابجد کا حساب
حسّاد۔ حاسد کی جمع۔ دُکھ و
حسد کرنیوالے لوگ۔
حساف۔ کھیت کا ٹنا
حسام۔ تیز شمشیر۔ تیغ کی
دھار۔
حِسّان۔ جمع حسین کی۔
خوبصورت لوگ۔
حَسّان۔ رسول صلعم کے ایک
مداح عربی شاعر کا نام
بہتر۔ خوب
حسان عجم۔ رسول صلعم کے
ایک مداح خاقانی
شاعر کا لقب۔
حَسَب۔ کسی چیز کا شمار یا
اندازہ کرنا۔ دین یا
خاندان کی بزرگی و
بڑائی۔
حَسْب۔ موافق۔ گِنتا۔ کافی
ہونا۔ مطابق۔
حَسبی و کفی۔ کافی ہے

حَسَد۔ کسی کی نعمت کا زوال چاہنا۔ کسی کی کامیابی پر دُکھ کرنا۔
حَسرت۔ افسوس۔ مایوسی۔ ارمان
حَس حَس کردن۔ جانوروں کا ہانپنا۔
حِس مُشترک۔ ایک قوت ہے جہیں محسوسات کی تمام صورتیں حواسِ خمسہ کے ذریعہ منقش ہوتی ہیں۔
حَسَنؓ۔ نیک۔ خوبصورت۔ حضرت رسول صلعم کے نواسے کا نام۔
حُسن۔ خوبصورتی۔ زیبائش
حسنات۔ نیکیاں۔ جمع حَسَنہ
حَسَن صباح۔ ایک ولی اللہ کا نام۔
حسنہ۔ بھلائی۔ بہتری۔ نیکی۔
حُسنیٰ۔ نہایت خوبصورت عورت
حَسُو۔ پرندے کا پانی پینا
حَسُود۔ بہت حسد کرنیوالا
حُسّود۔ جمع حاسِد

حِسّی۔ محسوس ہونیوالی چیز
حسیب۔ حساب۔ گنتی
حسیر۔ تھکا ہوُا۔ عاجز۔ حسری جمع۔
حسیس۔ نرم آواز
حُسین۔ خوبصورت
حُسینؓ۔ حَسَن کی تصغیر۔ رسول صلعم کے چھوٹے نواسے کا نام۔
حَشا۔ پیٹ اور سینہ کی چیزیں مثلاً دل۔ تلی۔ پھیپھڑہ۔ جگر وغیرہ۔
حُشاش }
حُشاشہ } رمق۔ مجروح تھوڑی جان جو باقی رہ گئی ہو۔
حشائش۔ جمع حشیش سوکھی گھاس۔
حَشحشہ۔ حرکت کرنا۔ ہلنا جُلنا جُنبش کرنا۔
حشد۔ فصل کا اچھی طرح سے اُگنا۔ جمع کرنا۔
حُشر۔ گروہ۔ بھیڑ۔ اکٹھ

حشر۔ اُٹھانا۔ مجازاً روزِ قیامت
حشرات } وہ جانور جو زمین
حشرات الارض } میں رہتے ہیں
چوہے۔ مینڈک
سانپ وغیرہ۔
حَشری۔ نفس پرستی
حشفہ۔ آلۂ تناسل کا سر
حَشم۔ نوکر چاکر۔ خدمتگار اونٹ
گھوڑے۔
حشمت۔ مطیع و خدمتگار لوگ
حِشمت۔ بزرگی۔ رعب۔ حیا
حشو۔ بھرنا۔ روئی جو لحاف
وغیرہ میں بھری جاوے۔
حشیش۔ گھاس۔ گیاہِ خشک
حصا۔ جمع حصاۃ۔ سنگریزے
پتھر کے ٹکڑے۔
حصاۃ۔ سنگریزہ۔ ٹھیکری
حصاد۔ کھیت کاٹنا
حَصاد۔ کھیت کاٹنے والا
حصار۔ قلعہ۔ گڑھی۔ کوٹ۔
حِصان۔ بہتر و خوب گھوڑا

حصانت۔ پرہیزگاری
حَصر۔ مضبوطی۔ پرہیزگاری
حَصَص۔ جمع حِصّہ
حِصن۔ قلعہ۔ جمع پناہ
حصُول۔ حاصل ہونا
حصون۔ جمع حِصن۔ قلعے۔
گڑھیاں۔
حِصّہ۔ جزو۔ ٹکڑا
حصیر۔ چٹائی۔ بوریا
حصین۔ مضبوط۔ پختہ اُستوار
حُضّار۔ حاضر لوگ۔ حاضرین
حضانت۔ بچہ گود میں لینا
حضر۔ ٹھہرنا۔ اقامت۔
گھر میں رہنا۔
حضرات۔ جمع حضرت بزرگ
حضرت۔ بزرگ۔ درگاہ۔
کلمہ ادب و تعظیم۔
حضرمتہ۔ کلام میں غلطی
کرنا۔
حضور۔ درگاہ ہونا۔ حاضر
ہونا۔ کلمہ تعظیم۔

حفیض۔ نشیب۔ پستی۔ تنزل گہرائی۔
خطاب۔ جمع حاطب۔ لکڑہارے
حطام۔ ریزہ۔ تھوڑی سی پونجی
حطب۔ لکڑی۔ ایندھن
حطیم۔ خانہ کعبہ کی بیرونی دیوار۔
حَظ۔ لذت۔ فائدہ۔ نصیب۔
حظوظ۔ جمع حظ
حظیرہ۔ احاطہ لکڑی وغیرہ کا
حظیظ۔ حظ یافتہ۔ صاحب نصیب
حفاظ۔ نگہبانی۔ شرم و مروت کرنا۔
حُفّاظ۔ جمع حافظ
حفد۔ خدمت۔ جلدی کرنا
حفر۔ زمین کھودنا۔
حفرہ۔ کھودی ہوئی زمین۔ گڑھا۔
حِفظ۔ زبانی یاد کرنا
حَفی۔ مہر۔ جاننے والا۔ دانا۔
حفیر۔ کھدی ہوئی قبر۔

حفیظ۔ محافظ۔ نگہبان۔ اللہ تعالےٰ کا نام۔
حق۔ انصاف۔ سزاوار۔ راست اللہ تعالےٰ کا نام۔
حقار۔ بگلہ
حقارت۔ نفرت کرنا۔ حقیر جاننا۔ ذلت۔
حقانی۔ اللہ والا۔ جو اللہ کی محبت کے سوائے اور کوئی خیال نہ رکھتا ہو۔
حقانیت۔ خدا کا ذکر کرنا۔ سچائی۔
حقائق۔ جمع حقیقت
حِقب۔ اونٹ کے کجاوہ کا تنگ۔
حَقب۔ زمانہ۔
حقب } مدت مدید۔ اسّی
حقبہ } برس کا زمانہ۔
حق بین۔ انصاف کرنیوالا۔ منصف۔
حق الرّحمت۔ کمیشن

حق السعی۔ فیس محنتانہ۔ کمیشن۔
حق السکوت۔ منہ بھرائی
حق الکلام۔ وکیل کا محنتانہ
حق القدم۔ ڈاکٹر کی فیس
حق القلم۔ محرر کا حق
حق الملوک۔ شاہی ٹیکس
حقدار۔ مستحق۔ وارث
حِقد۔ بغض۔ کینہ۔ عداوت
حقن۔ کسی چیز نکلنے سے کاوٹ کرنا۔
حُقنہ۔ دوائی کی پچکاری۔ جو سخت قبض کے مریضوں کو کرائی جاتی ہے۔
حقود۔ سخت دشمن
حقوق۔ جمع حق
حُقہ۔ ڈبہ جس میں جواہرات رکھے جاتے ہیں۔
حُقہ باز۔ بازی گر۔ عیار۔ مداری۔
حقیر۔ ذلیل۔ کمینہ۔ کم مرتبہ۔

حقیقی۔ اصلی۔ مجازی کے اُلٹ
حک۔ چھیلنا۔ کھرچنا
حکاک۔ رگڑنے والا۔ نگینہ ساز۔
حکام۔ جمع حاکم
حَکم۔ انصاف کرنیوالا منصف۔ حاکم۔
حِکم۔ جمع حکمت
حکم۔ فرمان۔ پروانہ
حکم نامہ۔ پروانہ
حکماء۔ جمع حکیم
حکم۔ نشانچی۔ جس کا نیر خطا نہ جائے۔
حِکمت۔ علمِ طِب۔ دانائی۔ عقلمندی۔
حکمت الٰہی۔ وہ علم جس میں الٰہیات کا بیان ہو
حکمت مُدنی۔ نظم ونسق شہر کے قواعد۔
حِکّہ۔ کھجلی۔ خارش

حکیم۔ طبیب۔ دانا۔ دانشمند
حل۔ کھولنا۔ مشکل کو آسان کرنا۔
حِل۔ حلال ہونا۔ زنانخانہ سے باہر نکلنا۔ کفارہ دینا۔
حِلاّب۔ دودھ دوھنے والا۔
حَلاّج۔ دُھنیا۔ روئی دھننے والا۔ حضرت منصور کے باپ کا لقب۔
حُلاحِل۔ سردار۔ افسر۔ چوہدری
حلاف۔ حلف اُٹھانیوالا۔ بہت قسمیں کھانیوالا۔
حلاق۔ حجام۔ نائی۔ دلاک
حلال۔ روا۔ جائز۔ موافق شرع
حَلاّل۔ گرہ کھولنے والا۔ تِل کا تیل بیچنے والا۔ مشکلکشا۔
حلال خواستن۔ مرتی دفعہ دوسروں سے گناہ بخشوانا۔
حلال خور۔ خاکروب۔ بھنگی۔

حلاوت۔ مٹھاس۔ شیرینی
حلائیب۔ گروہ۔ چچیرے بھائی اور انکی اولاد۔
حَلایل۔ جمع حلیلہ۔ نکاحی عورتیں۔
حَلْب۔ دودھ دوھنا۔
حَلَب۔ مُلک شام میں ایک شہر کا نام۔
حلبی۔ شہر حلب سے نسبت وتعلق رکھنے والا۔
حلبی۔ ڈبیا
حلبی تفتی۔ مٹی کے تیل کا ٹین۔
حلبہ۔ میتھی
حلبشان۔ صبح وشام
حِلّت۔ مباح ہونا۔ حلال ہونا
حِلّتیت۔ انگوزہ۔ ہینگ
حَلَس۔ موٹا کمبل۔ پلاس
حلف۔ سوگند۔ قسم۔ اقرار۔ عہدوپیمان۔

حَلَف۔ قسم کھانا
حَلفا۔ جمع حلیف قسم کھانے والے۔
حلقوم۔ شاہ رگ۔ نرخرہ
حلقہ۔ احاطہ۔ گھیرا۔ مجلس کا دور۔ زنجیر۔
حلقہ بگوش۔ غلام
حلقہ بہ در زدن } دروازہ کھٹکھٹانا
حلقہ بینی۔ ایک زیور۔ ناک کی نتھ۔
حلقہ زریں۔ سونے کی بالی۔ بجلی۔
حلک الغراب۔ کوّے کی چونچ۔
حُلل۔ جمع حلہ۔ جامہ۔ کپڑے
حِلم۔ نرمی۔ بُردباری
حُلم۔ رویائے۔ خواب کی دیکھی ہوئی چیزیں۔
حَلمہ۔ سرپستان۔ بھٹنی
حلو۔ شیریں۔ میٹھا۔

حلوان۔ بکری کا بچہ۔ بزغالہ۔
حلوائے بے دُود۔ میٹھے پھل۔
حلول۔ اُترنا۔ ملنا۔ واجب ہونا
حُلہ۔ پوشاک۔ لباس۔ کپڑے
حِلہ۔ مکہ معظمہ کی راہ میں ایک منزل۔ مجلس
حلیّ۔ زیور۔
حلیب۔ کچا دودھ
حلیف۔ ہم عہد۔ تیز زبان
حلیف اللسان۔ مفصل بیان کرنیوالا۔ فصیح کلام۔
حلیل۔ شوہر
حلیلہ۔ جوہر۔ بیوی
حلیم۔ نرم طبیعت۔ رحمدل۔ بُردبار۔ ایک قسم کا کھانا۔
حلیمہ۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دایہ کا نام مبارک۔

حلیہ - شکل، صورت، خلعت
حُلیہ - زیور
حم - سسرال کے رشتہ دار
حُما } خوشدامن - ساس
حُماۃ }
حُمات - جمع حامی - مددگار
حمّاد - بہت حمد و تعریف کرنیوالا
حمادی - گرمی کی زیادتی
حمار - گدھا - حمور، حمرات جمع
حمارۃ - سختی
حماست - دلیری - ایک کتاب کا نام -
حُماض - ایک قسم کا ساگ - تُرشہ -
حماقت - احمق پن، بیوقوفی
حمّال - بوجھ اُٹھانیوالا
حم الظہرہ - دوپہر کی سخت گرمی -
حمام - فاختہ - کبوتر
حمّام - گرمابہ - نہانے کی جگہ -

حمامش عرق } اس سے کچھ
پس سے دہد } بھی دستیاب
نہیں ہوتا -
حمّام زناں - جہاں سخت شور دغوغا ہو -
حمایت - طرفداری - نگہبانی
حماید - جمع حمیدہ اچھی خوبیاں نیک خصلتیں -
حمایل - تلوار کا پرتلہ - بغل میں دبائے رکھنے والی چیز چھوٹا قرآن مجید -
حُمت - سیاہی - سخت گرمی
حمد - تعریف - اللہ تعالےٰ کی تعریف -
حمدونہ - بندر - بوزنہ
حمر - احمر - سُرخ رنگ کی چیز
حُمُر - جمع حمار - گدھا
حُمراء - مونث - سُرخ رنگ
حمرالابل - اصیل اونٹ
حمرۃ - سُرخ
حمرہ مغربی - شام کی سُرخی

حمزہ۔ درندہ شیر۔ رسول صلعم کے چچا صاحب کا نام جو ایمان لے آئے تھے۔
حمس۔ غصہ دلانا۔ آواز۔ طرفدار ہونا۔
حِمِّص۔ چنا۔ نخود
حِمض۔ تلخ مزہ گھاس
حمق۔ بے وقوفی
حمقا۔ جمع احمق۔ بیوقوف۔
حَمَل۔ بھیڑ۔ بکری۔ ہرن وغیرہ کا بچہ۔ آسمان کا پہلا برج
حَمْل۔ بوجھ اُٹھانا۔ قیاس۔ بچہ جننے والی عورت۔
حَملہ۔ دھاوا۔ ہلّہ
حَمَلہ۔ جمع حامل۔ بوجھ اُٹھانیوالا
حمو۔ سسرالی رشتہ دار
حموضت۔ ترشی۔ کھٹائی
حمول۔ صابر۔ باربردار۔ متحمل
حمی۔ بخار
حمیّت۔ غیرت۔ عزت پرہیز کرنا۔ حفاظت۔ شرم۔
حمید۔ ستودہ۔ تعریف کیا گیا۔ خدا کا ایک نام۔
حمیر۔ جمع حمار۔ گدھے۔ نام قبیلہ بنی سبا کا۔
حمیقہ۔ بھنگی عورت
حمیم۔ رشتہ دار۔ گرمی کی تپش
حنا۔ مہندی
حنان۔ بڑا مہربان
حنائش رنگے ندارد } اُس کا رُعب نہیں۔
حنّانہ۔ نوحہ کرنے والا۔ وہ عورت جو دوسرے شوہر کی کمائی سے سابقہ شوہر کی اولاد کی پرورش کرے۔
حنبلی۔ امام حنبل رحمتہ اللہ علیہ کے پیرو لوگ۔
خنجرہ۔ نرخرہ۔ شاہ رگ۔ گلا۔
حنطت، حنطہ } گیہوں۔ گندم
حنظل۔ اندرائن کا پھل۔ تمہ۔

حنفی۔ امام ابو حنیفہ رح کے پیرو لوگ۔
حنق۔ عداوت۔ کینہ
حنک۔ تالو۔ کینہ
حنیذ۔ بکری یا گائے وغیرہ کا بھُنا ہوُا بچہ۔
حنیف۔ دین کے احکام پر ثابت رہنے والا۔ دین کا سچا پیرو۔
حنین۔ بہت رونا۔ خواہشمندی حاجت۔
حوّا۔ حضرت آدم علیہ السلام کی بیوی صاحبہ کا نام۔ اُم الناس۔
حواجب۔ جمع حاجب۔ دربان عزت۔ پردہ۔
حوادث۔ جمع حادثہ سخت واقعہ زمانہ کے مصائب و آلام۔
حواری۔ سفید اندام۔ حضرت عیسیٰ کے اصحاب دہوبی

حواس۔ جمع حاسہ کی۔ وجودی طاقتیں جو پانچ ظاہر اور پانچ باطن کی ہیں۔
حواس خمسہ ظاہر۔ } قوت ذائقہ باصرہ سامعہ شامہ لامسہ
حواس خمسہ باطنی } پانچ باطن کے حس حس مشترک خیال متفرقہ۔ واہمہ حافظہ
حواطب۔ جمع حاطب لکڑہارے
حوافر۔ جمع حافر۔ گدھے یا گھوڑے وغیرہ کے سُم۔
حوالت } دوسرے کو کوئی چیز
حوالہ } دینا یا سپرد کرنا۔
حوالی شہر۔ شہر کے گردونواح کا علاقہ یعنی شہر کے نزدیک کی زمین۔
حوامل۔ حاملہ عورتیں
حوائج۔ جمع حاجت کی۔ ضروریات
حُوت۔ مچھلی۔ بارھویں برج کا نام۔
حُور۔ سفید رنگ۔ سیاہ چشم و بال عورت۔

حُور۔ حوراء کی جمع۔ بہشتی عورتیں۔
حورالعین۔ زنان سفید پوست وسیاہ چشم۔
حَوس۔ کسی چیز کے حصول کیلئے سخت کوشش کرنا۔
حوس الفواد۔ تیز دل
حَوص۔ کپڑا سینا
حوصلہ۔ جانور کا پوٹا۔ معدہ۔ مجازاً ہمت وطاقت۔
حَوضہ۔ مثل حوض کے
حَوط۔ خبر گیری کرنا۔ رکھنا۔
حَول۔ توانائی۔ طاقت۔ بازگشت
حولان۔ گذرنا
حویقہ } لاحول... الخ کہنا
حوقلہ }
حوم۔ شکاری جانور کا کسی چیز کے گرد پھرنا۔
حومتہ البحر۔ دریا میں زیادہ پانی کی جگہ۔
حَیّ۔ زندہ۔ ایک قبیلہ کا نام۔ خدا کا نام

حَیَا۔ باران۔ بارش
حیاء۔ شرم
حیات۔ زندگی
حیاض۔ جمع حوض
حیاط۔ دالان
حیاکت۔ کپڑا سینا
حیال۔ بڑا حیلہ گر
حیتان۔ جمع حُوت مچھلیاں
حیثیت۔ وضع، طور وطریق۔ مجازاً مالی اور جسمانی طریقہ۔
حید۔ گناہ کی طرف رغبت کرنا
حیدر۔ شیر ژیاں۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا لقب۔
حیران۔ ہکا بکا
حیرت آباد۔ حیرت کا مقام
حیرم۔ گائے
حیرہ۔ پشت گردن۔ گدّی۔
حیز۔ مخنث۔ نامرد
حیزبوّن۔ پیر زال۔ بڑھیا عورت۔

حَیِّز ۔ احاطہ ۔ مکان
حیص بیص ۔ لڑائی شور ہنگامہ
حیض ۔ عورتوں کو معمولی ماہواری خون آنا ۔
حیضا ۔ حالت حیض میں عورت
حیط ۔ احاطہ ۔ چار دیواری
حیف ۔ ظلم ۔ افسوس
حِیَل ۔ تدبیریں ۔ حیلے
حیلق ۔ مصیبت ۔ بلا
حیلہ ۔ تدبیر ۔ فن ۔ بہانہ ۔ فریب
حِین ۔ وقت ۔ روز قیامت ۔ ہنگام ۔
حیوان ۔ جاندار ۔ زندہ چیز جو اپنے ارادہ سے حرکت کرے
حیوان الیف ۔ پالتو جانور
حیوان اہل ۔ پالتو جانور
حیوان ولود ۔ دودھ پلانے والا جانور ۔
حیوانات ۔ جمع حیوان
حیوانی ۔ حیوان کا
حیہ ۔ مار ۔ سانپ

## باب الخاء

خابور ۔ بچر ۔ پھالہ
خاتِت ۔ چیل
خاتمہ ۔ انجام ۔ کتاب کا آخری حصہ یا مضمون
خاتون ۔ بیگم ۔ بی بی
خاتون فلک } آفتاب
خاتون یغما }
خاتون عرب ۔ لقب حضرت فاطمہ جنت خاتون ۔ کعبہ شریف
خاج ۔ صلیب
خادِع ۔ فریبی ۔ مکار ۔ جعلساز
خادم ۔ خدمت کرنیوالا ۔ نوکر غلام ۔
خاذل ۔ شکست یافتہ
خار ۔ کانٹا
خاربن ۔ کانٹے دار جھاڑی
خاربند ۔ کانٹے دار درختوں کی باڑ ۔

خارا۔ سخت پتھر
خاراتراش۔ سنگ تراش
خارپست۔ انگور وغیرہ کی ٹٹی
خارپشت۔ جنگلی خاردار چوہا۔ ساہی۔
خارخارکردن۔ گدگدانا
خارج۔ باہر۔ الگ
خارجہ۔ بیرونی طور پر
خارچنگ۔ سرطان۔ کیکڑا
خارش } کھجلی کا مرض
خارشت }
خارشتر۔ خاردار گھاس
خارطہ۔ نقشہ
خارطہ تاریخ۔ کیلنڈر
خارق۔ خلاف عادت۔ چیرنے پھاڑنے والا۔
خارق عادت۔ خلاف معمول کام۔ نبیوں اور دلیوں کے معجزات وکرامات۔
خارک۔ خشک چھوہارا

خارم۔ ٹھنڈی ہوا۔ مفسد
خاریدن۔ کھجانا۔
خاریہادن۔ حکم نہ ماننا
خازق۔ نیزہ
خازن۔ خزانچی
خازنہ۔ جورو کی بہن۔ سالی
خاستن۔ اُٹھنا۔ کھڑا ہونا
خاسر۔ خسارہ اُٹھانے والا زیانکار۔
خاسف۔ دُبلا آدمی
خاس۔ ساس۔ خوشدامن
خاشاک } کوڑا کرکٹ
خاشہ }
خاشع۔ گڑگڑانے والا عجز کرنیوالا۔
خاشت۔ تیز تلوار۔ کسی میں داخل ہونیوالا۔
خاشی۔ خوفناک۔ ڈرپوک
خاص۔ ذاتی۔ نج۔ مخصوص۔
خاصدان۔ پان رکھنے کا برتن۔

خاصہ۔ مخصوص۔ خاصیت۔
امیروں کا کھانا۔
خاصرہ۔ تہیگاہ۔ کمر
خاصیت۔ خواص۔ اثر۔
طبعیت۔
خاضع۔ متواضع۔ فروتنی
کرنیوالا۔
خاطب۔ خطیب
خاطر۔ ذہن۔ دل۔ دھیان
خیال۔
خاطر آمدن۔ یاد آنا
خاطر کوفتہ۔ غمگین
خاطر جمع۔ اطمینان قلب
دل کی تسلی۔
خاطر نشان۔ یقین دلانیوالے
دلنشین۔
خاطف۔ بجلی کی چمک
خاطی۔ خطاکار۔ گنہگار
خافض۔ نیچے لانیوالا پست
کرنیوالا۔ اسم اللہ
تعالےٰ۔

خافق۔ دھڑکنے والا۔ جس کا
سر ہلتا رہے۔
درخت وغیرہ
خافقین۔ مشرق و مغرب
خاقان۔ شاہ چین کا خطاب
خاک۔ مٹی۔ راکھ
خاکِ بسیط۔ زمین
خاک بیز } نیاریہ۔ راکھ سے
خاک پیز } چاندی سونا
الگ کرنے والا۔
باریک بین۔
خاک تودہ۔ خاک کا ڈھیر جس
پر تیراندازی کی
مشق کرتے ہیں۔
خاک دادن۔ کھجور کے نر درخت کا
زہرہ مادہ درخت
سے ملانا۔
خاکدان۔ دنیا۔ جہان
خاک نژاد۔ خاک سے بنا ہوا
خاکروب۔ بھنگی۔ حلال خور
خاک ریز۔ پشتہ

خاگک - بیل
خاکسار - عاجز
خاکی - مٹی کا بنا ہوا
خاک بیضہ - مرغی کا انڈا -
خاگینہ } انڈوں کا سالن
خایہ ریزہ
خال - ناموں - تِل - سیاہ دانت
خالد - ہمیشہ رہنے والا - رسول صلعم کے ایک بہادر اصحابی
خالص - بغیر ملاوٹ کے
خالصہ - خاصہ - سرکاری چیز یا زمین -
خالصہ تیولی - گورنر یا حاکم کی جاگیر جو اُسے بادشاہ سے ملی ہو -
خالع - طلاق چاہنے والی عورت
خالف - پیچھے آنیوالا ضدی -
خالق - پیدا کرنیوالا خدا -
خالو - ماں کی بہن کا شوہر - موسا -
خالہ - ماسی - ماں کی بہن -

خام - کچا - خالص مُصفّٰی شراب
خام دست - ناتجربہ کار
خام ریش - احمق - ظریف -
خامس - پانچواں - ⅕
خامش - چُپ
خام طمع - بیہودہ لالچ رکھنے والا
خامل - کمینہ - حقیر - گمنام
خاموش - چُپ
خاموشیدن - چُپ رہنا
خامہ - قلم
خامۂ سربا - پنسل
خامہ زدن - قلم پہ قط لگانا
خامی - کمی - کچاپن
خان - امیر - رئیس - پہلے زمانہ میں ترکستان کے فرمانرواؤں کا لقب ہوتا تھا -
خانخانہ - مالک سرا امیر الامرا
خاندانہ - گھرانہ - قبیلہ - خانوادہ
خانہ - دوست
خان سالار - گودام یا توشہ خانہ کا داروغہ -

خانساماں ۔ مالک سامان ۔ خوراک
کے سامان کا داروغہ ۔
خانف ۔ مغرور ۔ شیخی خورہ
خانقاہ ۔ تکیہ ۔ فقیروں کے رہنے
کی جگہ ۔
خانم ۔ شریف بیوی ۔ نیک عورت
خانماں ۔ گھر کا مال اسباب
خانوادہ ۔ خاندان ۔ قبیلہ
خانہ ۔ گھر
خانہ بدوش ۔ بے ٹھکانہ ۔ جہاں
روزی دیکھی وہیں
چلا جانیوالا ۔
خانہ جنگی ۔ آپسمیں جنگ کرنا
خانہ زاد ۔ گھر کا پیدا کیا ہوا ۔
غلام ۔ نوکر
خانی ۔ چھوٹا حوض ۔ توران کا
ایک سکہ ۔
خاور ۔ مشرق
خاوری ۔ مشرقی ۔ خراسانی ۔
سورج ۔
خاوند ۔ مالک ۔ صاحب

خاوی ۔ ویران ۔ غیر آباد
خاوی البطن ۔ خالی پیٹ
خاویہ ۔ غیر آباد زمین
خائب ۔ محروم ۔ بدنصیب ۔
ناامید ۔ مایوس ۔
خایسک ۔ ہتھوڑا
خائض ۔ خوض کرنیوالا ۔ بڑی
غور کرنیوالا ۔
خائف ۔ ڈرپوک ۔ خوف کھایا
ہوا ۔
خائل ۔ حفاظت کرنیوالا
خائن ۔ خیانت کرنیوالا ۔ امانت
کا مال ہضم کرنیوالا ۔
خایہ ۔ انڈا ۔ مرغی کا بیضہ
خائیدن ۔ چبانا
خبا ۔ خیمہ
خبائث ۔ جمع خُبثہ ۔ پلیدیاں
ناپاکیاں ۔
خبایا ۔ جمع خبا ۔ پوشیدگیاں ۔
خیمے ۔
خبّاز ۔ باورچی ۔ نانبائی

رسلہ۔ خط۔ نامہ۔
رش۔ آنسو یا پانی کی بوندیں ٹپکنا۔
رشا۔ ہرن کا بچہ۔
رشاد۔ خدا کی طرف منہ کرنا۔ راہ راست پر چلنا۔
رشادت۔ سیدھی راہ پر چلنا۔ ہدائت پانا۔
رشاس } آنسو۔ خون یا پانی
رشاسہ } وغیرہ کے قطرے ٹپکنا
رشاقت۔ درست قامت ہونا
رشانت۔ دعوت وغیرہ میں بغیر بلانے کے شامل ہونا۔
رشتن۔ کاتنا۔
رشتہ۔ دھاگا۔ سوزن۔
رشح } سیال چیز کا ٹپکنا۔
رشحہ }
رَشد۔ راہ ہدائت پر چلنا۔
رَشف۔ چومنا۔
رَشق۔ تیراندازی کرنا۔
رشک۔ کسی کو اچھا یا باثروت دیکھ کر اُس جیسا بننے کی کوشش کرنا۔
رشک۔ چھوٹے کیڑوں کا انڈا
رشمہ۔ اُونٹ کے بالوں کی رسّی۔
رشوت۔ کسی معاملہ یا مقدمہ میں کسی سے کچھ ناجائز لینا یا دینا۔
رشید۔ ہدائت پایا ہؤا۔ نیک
رشیق } خوش قامت۔ خوبصورت
رشیقہ }
رصاص۔ رانگ۔ قلعی۔
رصاصہ۔ بندوق کی گولی۔
رصارع۔ جماع کرنا۔
رصانت۔ مضبوطی۔ اُستوار ہونا۔
رَصد۔ نجومیوں کا اونچا چبوترہ جو ستاروں کے دیکھنے کے لئے بناتے ہیں۔
رصد گاہ۔ ستاروں کو دیکھنے کا اونچا چبوترہ
رضا۔ راضی ہونا۔ مالک کی مرضی پر خوشنودی ظاہر کرنا۔

رضاب - خالص شہد - لعاب دہن
رضاعت - لڑکوں کے دودھ پینے کا زمانہ -
رضوان - باغ بہشت کے داروغہ کا نام - خوشنودی -
رضوی } حضرت امام موسےٰ رضا
رضویہ } سے تعلق رکھنے والا
رضی - پسندیدہ - جس سے دوسرا خوش ہو -
رضیع - ہمشیر - ایک ہی دایہ کے دودھ پئے ہوئے بچے -
رضیہ - راضی کی گئی -
رَطب - اپنی خاصیت سے تر چیز
رُطب - تازہ خرما -
رطب اللسان - خوش کلام شکر گذار -
رطل - ایک پیمانہ - شراب کا پیالہ -
رعا - گلہ - سبز گھاس - چرواہا -
رَعا - چرانا - چرنا -
رُعات - جمع راعی - چرواہے -

رعائت - محافظت - طرفداری
رعد - بادل کے حاکم فرشتہ کا نام - بجلی کی کڑک -
رعشہ - تھرتھراہٹ - کپکپی - کانپنے کی ایک مرض -
رعنا - خوبصورت - زیبا - ایک پھول کا نام -
رعنائی - زیبائش -
رعونت - سرکش - غرور - سجاوٹ -
رعیب - ڈرنے والا -
رغام - ریتلی مٹی -
رغائب - پسندیدہ چیزیں -
رغبت - خواہش - توجہ -
رغم - ذلیل ہونا - خاک آلودہ ہونا -
رغیب - رغبت کرنے والا -
رغیف - ٹکیا - روٹی -
رفادہ - فصد کے بعد زخم پر باندھنے کی پٹی -
رفاق - جمع رفیق - ساتھی -
رفاقت - ہمراہ ہونا -

رفاہ ۔ آرام ۔ آسائش ۔ سہولت
رفاہت ۔ بہبودی ۔
رفتن ۔ چلنا ۔ جانا ۔
رَفرَف ۔ پر پھڑپھڑانا ۔ سبز کپڑا شب معراج حضرت رسول کریم کی سواری کی چیز ۔
رَفض ۔ ترک کرنا ۔
رَفع ۔ بلند کرنا ۔ پیش کی حرکت موقوف کرنا ۔
رفعت ۔ بلندی ۔ بزرگی ۔
رِفق ۔ مہربانی ۔ خوشی
رُفقا ۔ جمع رفیق ۔
رُفقہ ۔ سفر جماعت ۔
رفو ۔ پرانے کپڑوں کو درست کرنا ۔
رفیع ۔ بلند مرتبہ ۔ بزرگ ۔ شریف
رفیف ۔ چمکنا ۔ آسمان ۔
رِق ۔ غلامی ۔ بندگی
رِقاب ۔ جمع رقبہ ۔ گردن
رقابت ۔ رقیب ہونا ۔ محافظت
رقاص ۔ ناچنے والا ۔

رقاع ۔ جمع رقعہ ۔ پیوند خطوں کی ایک قسم
رقائم ۔ جمع رقیمہ ۔ خطوط
رُقبا ۔ جمع رقیب ۔ محافظ ۔
رَقبہ ۔ گاؤں ۔ طول اور عرض کی ضرب کا مجموعہ ۔
رَقبہ ۔ گردن ۔ غلام ۔
رِقت ۔ پتلاپن ۔ نرمی مجازاً رونا
رَقد ۔ سونا ۔
رَقز ۔ اچھلنا ۔ کودنا ۔
رَقش ۔ نقش دار کرنا ۔ لکھنا ۔
رَقص ۔ ناچ ۔
رقصیدن ۔ ناچنا ۔
رقطا ۔ سیاہ و سفید رنگ کی کی چیز چتکبری ۔ ایک صنعت کا نام ۔
رقوم ۔ جمع رقم ۔
رُقی ۔ جادو ۔ سحر کرنا ۔
رقیب ۔ ایک معشوق کے دو عاشق ایک دوسرے کے رقیب ہوتے ہیں محافظ نگہبان ۔ دربان ۔

رقیبان راز۔ انبیا و اولیاء کرام سے کنایہ ہے۔
رقیت۔ بندگی و غلامی کرنا
رقیق۔ باریک۔ پتلا۔
رقیمہ۔ تحریر۔ خط۔
رقیہ۔ طلسم۔ جادو۔ سحر۔
رکاب۔ گھوڑے کی زین پر باندھنے کا لوہے کا حلقہ۔ سواری۔
رکابدار۔ مختلف قسم کے کھانے اور حلوے بنانے والا۔
رکابی۔ چھوٹی تھالی۔
رکاکت۔ باریکی۔ کاہلی۔ بے عزتی
رُکبہ۔ گھٹنا۔ زانو۔
رکفن۔ گھوڑے کو ایڑ لگانا۔
رکن۔ ممبر۔ ستون۔ ہر چیز کا جزو اعظم
رکوب۔ سوار ہونا۔
رکیب۔ رکاب
رکیدن۔ سخت غصہ میں بڑبڑانا۔
رکیک۔ بے عزت۔ سست۔ کمزور
رکین۔ بھاری بھرکم مضبوط جسیم۔

رگ بند۔ پٹی۔
رگ زن۔ جراح۔ فصد کھولنے والا۔
رَم۔ بھاگنا۔ چوکڑی۔ چھلانگ مخفف رمہ بمعنی گلہ۔
رماح۔ جمع رُمح نیزے۔
رماد۔ راکھ۔
رمال۔ جمع رمل۔ ریگ۔ بالو۔
رُمّان۔ انار۔
رمانیدن۔ بھگانا۔
رمانیتہ۔ تیر اندازی کرنا۔
رمائم۔ جمع رمیمہ۔ پرانا بوسیدہ۔
رُمح۔ نیزہ۔
رَمد۔ آشوب چشم۔
رمز۔ کنایہ۔ پوشیدگی اشارتاً بات کہنا۔
رَمس۔ قبر۔
رمض۔ جلانا۔ گرم زمین پر پاؤں کا جلنا۔
رمضان۔ اسلامی سال کا نواں مہینہ مسلمانوں کے روزہ رکھنے کا مہینہ۔

رمح - تیز چلنا -
رمق تھوڑی بقیہ جان -
رمل - ریگ - آئندہ حال بتانے والا علم - ایک بحر کا نام -
رمنہ - چراگاہ - سبزہ زار
رموز - جمع رمز - کنایہ -
رمہ - ریوڑ - بھیڑ بکریوں کا گلہ -
رمی - تہمت لگانا - تیر مارنا -
رمیز - ہوشیار
رمیدن - وحشت سے بھاگنا -
رمیم - کہنہ - پرانا - بوسیدہ
رنجانیدن - رنجیدہ کرنا - ستانا دکھ دینا -
رنجش - آزردگی - رنجیدگی -
رنجور - رنجیدہ - بیمار -
رنجیدن - آزردہ ہونا - آزردہ کرنا -
رند - شریعت کی قید سے آزاد منکر احکام دین -
رندش - چھلن -

رندہ - بڑھیوں کے لکڑی صاف کرنے کا ایک اوزار -
رنگ شکری - ہلکا زرد رنگ
رنگریز - کپڑے رنگنے والا -
رنگریز - مصور - نقاش -
رنگ زدن - لوٹنا -
رنگین - رنگا ہوا -
رنم - گیت -
رنود - جمع رند -
روا - جائز - مطابق شرع -
روابط - اسباب - علاقے - باندھنے والی چیزیں -
رُوات - جمع راوی - نقل کنندہ
رواحل - جمع راحلہ - سواریاں
روازن - جمع روزن - روشن دان - دریچے - کھڑکیاں -
روافض - جمع رافض -
رواق - چھت - چھجہ -
رواقیاں - قوت روحانی کے ذریعے لوگوں کے دلوں کے حالات معلوم کرلینے والے لوگ

رواں - جاری - روح و جاں
روائح - جمع رائحہ - خوشبوئیں۔
رُوبان - خاکروب -
رُوباہ - لومڑی -
روباہ بازی - فریب کرنا۔ مکاری
رُوبکار - حاکم کے سامنے - وہ کاغذ
جس میں فیصلہ لکھا جائے -
رُوبہ - لومڑی -
رُوبیدن - جھاڑو دینا -
رُوپاک - رومال - تولیا -
رُوپوش - ہلکی چادر جو گرمی کے
موسم میں رات کو اوڑھتے ہیں
روتر - ریوٹر یا رائیٹر -
رُوح - جان - قرآن - حضرت جبریلؑ
اور حضرت عیسےٰؑ کا نام ہے -
رَوح - ٹھنڈی ہوا - خوشبو - فرحت
رُوح الامین - حضرت جبرائیل
فرشتہ کا نام -
رُوح اللہ - حضرت عیسےٰؑ -
روحانی - روح سے علاقہ رکھنے
والی شے -

رُوح حیوانی - جاندار کی زندگی
قائم رکھنے والا روح
روح نباتاتی - نباتات کی رُوح
رَود - دریا - ایک باجہ کا نام
کمان کا رودہ -
رُوداد - کہانی - حال - کیفیت -
رُودار - خوبصورت -
رُودادن - متوجہ ہونا - واقع
ہونا -
رودبار - ایک شہر کا نام ہے -
وہ مقام جہاں پر بہت
سے ندی نالے اور دریا بہتے ہوں
رودخانہ - دریا - وہ زمین جس
پر سیلاب کا پانی جاری ہو -
رودکی - غزل فارسی کے موجد ایک
ایرانی شاعر کا تخلص -
رودہ - آنت - انتڑی -
روزکور - چمگادڑ -
روزگار - } زمانہ - مدت -
روزگاراں }
روزمرّہ - ہمیشہ - ہر روز بلاناغہ

روزن - روشندان - کھڑکی -
روزنامہ } دہ کتاب جس میں
روزنامچہ } روزمرہ کے حالات
تحریر کئے جائیں -
روزہ - بموجب احکام شرع تمام
دن بھوکا اور پیاسا رہنا
روزینہ - ہر روز کا خرچ جو روز
روز ملتا ہو -
رؤس - جمع راس - سر -
رؤسا - جمع رئیس - سردار لوگ
بہت بڑے امیر
رُوستا - گاؤں - دیہہ -
روستائی - دیہاتی - دہقان
احمق - کم عقل -
رُوپسی - بدکار اور فاحشہ
عورت -
رُوسرکہ کردن - چیں بجبیں
ہونا -
رُوسفید شدن - الزام سے
بری ہونا -
رُوسیاہ - گناہگار

روش - طریقہ - ڈھنگ - راستہ
روش شدن - بھیس بدلنا -
رُوشناس - جان پہچان - واقف
مشہور و معروف خوبصورت
شخص -
رُوشنان - سنلائی -
روشوخانہ - ریل کا ہاتھ روم -
رَوضہ - سبزہ - باغ -
رُورع - خوف - ڈر - خطرہ
رُورع - عقل - دل -
روغن زرد - گھی -
روغن ناز مالیدن - خوشامد کرنا
روغن گرچک - کسٹرائیل -
رؤف - بڑا مہربان -
رُوکش - شرمندہ کرنے والا -
تکیہ کا غلاف -
رومان - نادل -
روی (بواو معروف) منہ -
چہرا - سبب -
روی (بواو مجہول) کانسی پیتل -

ردی - اصلی قافیہ کا نام بیرا
رویا - خواب -
رویت - آنکھ سے دیکھنا -
رویہ - دستور - طریقہ -
روئیدن - اگنا - نباتات کا پھوٹنا
روئیں - دھات کا -
روئیں تن - گستاسپ شاہ
ایران کے بیٹے اسفندیار
کا لقب -
روئیں خم - نقارہ -
رہا - آزاد -
رہائیدن - آزاد کرانا چھڑانا
رہائی - خلاصی - چھٹکارا -
رہبان - جمع راہب - ترسا
اور نصاریٰ کا زاہد پارسا
رہبانیت - نصاریٰ و ترسا
قوم کا زُہد یعنی نفس کو
باز رکھنا - اور
جور و نہ کرنا -
رہبر - راہنما -
رہزن - ڈاکو - چور -

راہ گذر - شاہراہ - سڑک -
رہن - گرو رکھنا - گرو -
راہنما - راستہ دکھانے والا -
ہادی -
راہوار - تیز رفتار گھوڑا -
رہی - غلام - بندہ -
رہیدن - رہا ہونا - چھوٹنا -
رہین - وہ چیز جو گرو رکھی
جائے -
رئیس احتساب - پولیس انسپکٹر -
رے - ایک شہر کا نام -
ریا - دو رنگی - منافقت -
ظاہرداری -
ریاح - جمع ریح - ہوائیں -
ریاحین - جمع ریحان خوشبودار
گھاس -
ریاض - جمع روضہ - باغات -
ریاضت - نفس کُشی - محنت
ومشقت برداشت کرنا -
ریاضی - وُہ علم ہے جس میں
اعداد اور مقداروں پر

بحث ہو۔علم ہندسہ۔
حساب۔نجوم۔موسیقی۔
جبر و مقابلہ۔جرِّثقیل اسی
کی قسمیں ہیں۔
**ریاکار**۔دورُوئی بات کرنے
والا۔منافق۔جس کا ظاہر
کچھ ہو۔اور باطن میں کچھ
اور ہو۔
**ریال**۔ڈالر۔
**ریان**۔تر و تازہ۔سرسبز۔
**رَیب**۔شک۔
**ریب المنون**۔حوادث زمانہ
**ریبانیدن**۔ویران کرنا۔
**ریچاپل**۔ریچالہ۔آچار۔
**ریح** } ہوا۔جسم کے اندرونی حصّے کی ہوا۔
**ریحان**۔ایک قسم کی خوشبودار
گھاس۔
**ریختن**۔ڈالنا۔گرانا
**ریدن**۔پاخانہ کرنا۔
**ریزش**۔گرانا۔ڈالنا۔

**ریزادہ**۔ایک قسم کا پودا۔
**ریز ریز کردن**۔ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
**ریستن**۔پاخانہ کرنا۔نوحہ
کرنا۔بل دینا۔کنویں
میں اُترنا۔
**ریس**۔سُوت کی انٹی۔
**ریسماں**۔رسی۔سُوت۔
**ریسماں باز**۔بازیگر۔
**ریسماں دراز کردن**۔مہلت
دینا۔آزادی دینا۔
**ریسیدن**۔کاتنا۔
**رِیش**۔داڑھی۔
**رِیش** (بیائے مجہول) زخم۔زخمی۔
**ریش بابا**۔سیاہ انگور جس سے
شراب نکلتی ہے۔
**ریشخند**۔مضحکہ ہنسی مسخراپن۔
**ریشہ**۔سُوت کا تار۔درخت
کی باریک جڑیں۔
**ریشۂ قلم**۔نب۔
**ریعان**۔آغاز۔نوجوانی۔
**ریغ**۔بھاگن۔گرد و غبار۔

ریق - تھوک - ناشتا -
ریکا - پولیس ایجنٹ -
ریگ شو - نیاریہ -
ریم - دھات کی میل کچیل -
پیپ -
ریمگیں - میلا کچیلا -
ریمن - مکار - میلا - چرک آلود -
ریمیا - ایک علم ہے - جس کا
جاننے والا جہاں چاہے
فوراً پہنچ سکتا ہے -
ریوند - ایک درخت کی لکڑی
جو دست آور ہوتی ہے -
ریو - دھوکا - مکر و فریب -
رِیہ - پھیپھڑا -

# باب زائے معجمہ

زاب - بہت پانی پینا -
زابل - ملک زابلستان میں
ایک شہر کا نام ہے -
زابلستان - ملک سیستان -
زابن - دیو - سرکش -
زاج - پھٹکری -
زاجر - منع کرنے والا - بُرے
کام سے جھڑکنے والا -
زاخر - لہر مارنے والا -
زاد - توشہ - خرچ - پیدا کیا -
زاد بوم - اصلی وطن - پیدائش
کا مقام -
زادِ راہ - راستہ کا خرچ -
زادن - جننا - پیدا کرنا -
زار - نالاں ضعیف و غمگیں -
کلمہ انبوہ - جیسے لالہ زار
زار نالی - بے قراری سے رونا -
زاری - رونا - عاجزی کرنا -
زاریدن - رونا -
زاغ - توشہ کمان - کوا -
زاغنول - مستی - کدال -
زاک - پھٹکری -
زاکون - قانون -
زال - بوڑھا سفید بالوں والا -
رستم پہلوان کے باپ کا نام -

زانو - جونک -
زانو انداختن - جونک لگانا -
زانو - گھٹنا -
زانو بند - گیٹس -
زانی - زناکار شخص - حرامکار -
زانیہ - حرامکار عورت -
زاوی - گوشہ - زیرہ -
زاویہ - گوشہ - کنج - کونہ -
زاویہ قائمہ - نوے درجے کا
زاویہ قائمہ ۹۰ قائمہ
زاویہ منفرجہ - جو زاویہ قائمہ سے بڑا ہو -
زاویہ حادہ - جو زاویہ قائمہ سے چھوٹا ہو -
منفرجہ حادہ
زاہد - فنا فی اللہ - تارک الدنیا عابد -
زاہر - روشن - کھلا ہوا پھول -
زاہل - دور ہونے والا - جانیوالا -
زائچہ - رمل کی اشکال جو رمال کھینچتے ہیں -

زائر - زیارت کرنیوالا - جاتری -
زائل - دور ہونے والا - جانے والا -
زائیدگی - پیدا ہونا -
زائیدن - بچہ جننا -
زبان آور - فصیح الکلام - شاعر خوش گو -
زبان دراز - بکواسی -
زبان ریزی - زبان درازی -
زبان مثل - پیٹ کا ہلکا -
زبان زدہ - مشہور و معروف -
زبان کندمی - نرم کلامی -
زبانہ - شعلہ - آگ کی لو -
زبانۂ قلم - نب یا نوک قلم -
زبانۂ میز - دراز -
زبد - جھاگ - کف -
زبدہ - خلاصہ - نچوڑ - منتخب -
زبر - لکھنا - مضبوط -
زبر - طاقتور - اوپر والا -
زبرہ - زبر - کتاب -
زبرج - زیب و زینت - رعنائی -

زبرجد - ایک قسم کا جواہر -
زبُور - آسمانی کتاب جو حضرت داؤدؑ پر نازل ہوئی -
زبُون - عاجز - بُرا - خراب -
زبیب - کشمش - منقیٰ -
زُبیدہ - ملکۂ ہارون رشید کا نام -
زجاج - کانچ - شیشہ -
زجاجہ - مصر میں ایک گاؤں کا نام - کانچ - شیشہ -
زجر - جھڑکی - منع کرنا -
زجیر - زجر کرنے والا - منع کرنے والا -
زچّہ - وہ عورت جس نے ابھی بچہ جنا ہو -
زِحاف - شعر میں ایک حرف کا گرنا -
زُحل - ایک ستارہ کا نام جسکو آسمان کا سپاہی کہتے ہیں -
زخّار - شور کرنے والا - موجزن دریا -
زخرف - آرائش ظاہری -
زخرفہ - مکّاری - ظاہری زیب وزینت -
زخمہ - نقارہ - مضرب - ڈنکا
زِخم دامن - گہرا گھاؤ -
زد - مار - چوٹ -
زُدا - صاف کرنے والا -
زِدب - کسی چیز کا حصّہ -
زدوکوب - مار پیٹ -
زدن - مارنا - رکھنا -
زدودن - صیقل کرنا -
زر - سونا - روپیہ - پیسہ - اشرفیاں - مال ودولت
زراعت فشلاق - فصل خریف -
زرّاف - شتر گاؤ -
زراق - منافق - مکّار
زر اندودن - ملمع کرنا - سونا چڑھانا -
زرباف - سنہری - زربفت بُننے والا
زرتشت / زردشت - ترسا مذہب کا بانی - آتش پرستوں کے پیغمبر کا نام -

زُرت - جوار -
زرجعفری } خالص سونا -
زرخشک
زرخلاص
زُرد - جوار -
زرد آب - صفرا -
زرد آلو - خوبانی -
زرد چوب - ہلدی -
زردک - گاجر -
زردوزی - سلمہ ستارے کا کام -
زرسارا - اصل سونا - خالص سونا -
زرِسُرخ - سونا - اشرفی -
زرسفید - چاندی - روپیہ -
زرع - کھیتی -
زرغب - ایک قسم کا چمڑا -
زرفین - زنجیر - دروازہ کی زنجیر -
زرق - فریب - نفاق - پرند کا بیٹ کرنا -
زُرق - کبود چشم ہونا - نیلگی مائل چشم والا ہونا -

زَرقا - کبود چشم عورت - عرب کی ایک تیز نظر عورت کا نام -
زَرقلب - کھوٹا سونا -
زرگر - سنار -
زرگل - گلاب کا زیرہ -
زرِمغربی - خالص سونا -
زرنب - ایک دوا کا نام -
زرَنکہ - عقلمند - دانا -
زرنگار - وُہ چیز جس پر سونے کے نقش کئے ہوں -
زرنیخ - ہڑتال - ایک دوائی کا نام -
زرود - مکہ معظمہ میں ایک مقام -
زرورد - گلاب کا زیرہ -
زِرہ - لوہے کا کوٹ چلیتہ -
زرہ گوش - منافق -
زَشت - بدشکل - بُرا -
زُعاف - ناگہانی موت - فوراً ہلاک کر دینے والا زہر -
زعب - برتن کو کسی چیز سے پُر کرنا -

زُعبتہ - حصہ - مال کا کچھ حصّہ
زعفران - کیسر -
زعل - خوشی کا اظہار کرنا - خوش ہونا -
زُعم - خیال - ظن - گمان - دروغگوئی
زعم - لالچ کرنا -
زَعن - رغبت کرنا -
زغال - کوئلہ -
زغن - چیل -
زغند - چھلانگ - ہرن کی چوکڑی - جست -
زغیر - کتان - السی -
زُفاف - دولہا دولہن کا باہم پہلی دفعہ وصال کرنا -
زفان - زبان -
زفت - مضبوط - تلخ مزہ - فربہ
زفیر - گدھے کی آواز -
زق - مشک - شکیزہ
زقوم - تھوہر کا درخت -
زک - تکلیف - نقصان - الزام دینا - ہرا دینا -

زکام فرنگی - انفلوئنزا -
زکریا - ایک پیغمبر علیہ السلام کا نام
زکورہ - کنجوس -
زکوٰۃ - شکرانہ کے طور پر اپنے مال کا قریبًا چالیسواں حصہ منعم حقیقی یعنی خدا کی راہ میں سال میں ایک بار ادا کرنا -
زُکی - پاک و صاف -
زکیدن - جوش غضب میں خود بخود بڑبڑانا -
زلات - غلطیاں - جرم - لغزشیں -
زلازل - زلزلہ - بھونچال -
زلال - صاف اور شیریں پانی -
زلت - پھسلنا - لغزش - غلطی
زلزال - لرزہ - ہلانا -
زلزلہ - بھونچال -
زلف - بالوں کی لٹ جو خوبصورتی کے طور پر چہرہ پر لٹکتے ہیں زنجیر -

زلق ۔ پھسلنا۔ جلق لگانا۔
زلل ۔ ترازو کا ٹیڑھاپن ۔ نقصان ۔ لغزشیں ۔
زلوحس } جونک ۔
زلوک }
زلیبیا ۔ ایک مشہور مٹھائی جلیبی ۔
زمام ۔ لگام ۔ باگ ۔
زمان ۔ اگر یہ لفظ زمین کے ساتھ آئے ۔ اس کے معنی آسمان ہوتا ہے ۔ ورنہ وقت ۔ زمانہ ۔ مہلت یا عرصہ
زمانے ۔ نو پیدا ۔ زمانے کا ۔
زمانیاں ۔ زمانے کے لوگ ۔
زمخت ۔ بے مزہ ۔ تلخ ۔ کسیلا ۔
زمر ۔ بانسری بجانا ۔
زمر ۔ گروہ ۔
زمرد ۔ ایک سبز رنگ کا قیمتی جواہر ۔
زمردیں ۔ زمرد کے رنگ کا یعنی سبز رنگ ۔
زمرہ ۔ جماعت ۔ لڑی ۔
زمزم ۔ بیت اللہ کے قریب ایک متبرک کنواں ہے ۔
زمزمہ ۔ تحیت ۔ راگ ۔
زمستان ۔ سرما ۔ جاڑے کا موسم ۔
زمم ۔ مضبوط ۔ استوار ۔ ارادہ قصد
زمن ۔ عہد ۔ زمانہ ۔ وقت ۔
زمن ۔ اپاہج شخص ۔ ایک بیماری جس سے عضو بیکار ہو جاتا ہے ۔
زمہریر ۔ ہوا کا ایک سخت سرد کرہ جہاں پر پانی جم جاتا ہے ۔ دوزخ کا ایک سرد ترین طبقہ جہاں کفار کو سزا دی جاویگی ۔
زمین بار ۔ غیر مزروعہ زمین ۔
زمین زیر باب ۔ وہ زمین جس کا انحصار آبپاشی پر ہو ۔
زمین خوردن ۔ گر پڑنا ۔

زمین دیمی ۔ جس زمین کا انحصار بارش پر ہو ۔
زمین ارباجی ۔ لگانی زمین ۔
زنا ۔ حرامکاری ۔
زنادقہ ۔ جمع زندیق ۔ لامذہب بے دین ۔ ملحد ۔ مجوسی ۔
زنّار ۔ جنیو ۔ ہندوؤں اور مجوسیوں کے گلے پہننے کا تاگہ ۔
زنانیر ۔ جمع زنار ۔ جنیو ۔ چھوٹی کھیاں ۔ سنگریزے ۔
زنبق ۔ ایک خوشبودار پھول ۔ چنبہ کا پھول ۔
زنبورک } چھوٹی توپ ۔
زنبورہ }
زنبور ۔ بھڑ ۔ گرم لوہا پکڑنے کی سنی ۔
زنبورِ نحل ۔ شہد کی مکھی ۔
زنبوری ۔ جالی کی قسم کا کپڑا
زنبیل ۔ فقیروں کا برتن ۔
زنجار ۔ زرنگار ۔
زنجبیل ۔ سونٹھ ۔

زنخ ٹھوڑی ۔ ٹھڈی ۔
زنخدان ۔ ٹھوڑی
زن خواستن ۔ منگنی کرنا ۔
زند ۔ آتش پرستوں کی مشہور آسمانی کتاب ۔
زنداں ۔ جیل ۔ قید خانہ ۔
زندانیاں ۔ قیدی ۔
زندباف } فاختہ ۔ بلبل ۔
زندخواں }
زندہ پیل ۔ بہت بڑا پیل ۔ احمد جاجی ایک بزرگ کا لقب ہے ۔
زندہ دار ۔ بہت جاگنے والا ۔
زندہ رود ۔ اصفہان میں ایک نہر کا نام ہے ۔
زندیق ۔ مجوسی ۔ ملحد ۔ بے دین ۔ منکر خدا ۔
زن زاہو ۔ زچہ ۔
زنگ ۔ ملک حبشستان ۔ گھنٹی ۔ ناقوس ۔
زنگ ساعت ۔ کلاک ۔

زنگلہ } گھونگرو ۔ جھانجھ ۔ درا
زنگولہ } موسیقی کے ایک مقام کا نام ۔
زنگی ۔ ملک زنگ کا باشندہ ۔ حبشی ۔
زنہار ۔ پناہ ۔ ہرگز ۔ شکایت ۔
زنہار خوار ۔ عہد شکن ۔
زنیق ۔ استوار ۔ مضبوط ۔ محکم ۔
زواجر ۔ جھڑکنے روکنے والی چیزیں ۔ موانع ۔
زوّار ۔ بہت زیارت کرنے والا ۔
زوار ۔ جمع زائر ۔ زیارت کرنے والا ۔
زوافر ۔ پانی بھرنے والی نوکرانیاں ۔ لونڈیاں ۔
زواہر ۔ جمع زاہر ۔ کھلا ہوا پھول ۔ روشن ۔ بلند ۔
زوایا ۔ جمع زاویہ ۔ گوشے ۔
زوائد ۔ جمع زائد ۔ ضرورت کی زیادہ اشیا
زوج ۔ جوڑا ۔ میاں بیوی ۔ جفت ۔
زوجہ ۔ منکوحہ عورت ۔ بیوی ۔ جورو ۔
زود ۔ جلد ۔
زودی ۔ جلدی سے ۔ شتابی ۔
زور (بواؤ مجہول) طاقت ۔ قوت ۔
زُور (بواؤ معروف) دھوکہ ۔ فریب ۔
زورق ۔ چھوٹی کشتی ۔
زورکی ۔ جبراً ۔
زُورہ ۔ ریڑھ کی ہڈی ۔
زَوزن ۔ خراسان کے ایک شہر کا نام ۔
زوزہ ۔ ماتم ۔ گریہ زاری ۔ نوحہ خوانی ۔
زوغال ۔ کوئلہ ۔ زغال ۔
زِہ ۔ آفریں ۔ چہ خوش ۔ کمان کا چلّہ ۔ حوض ۔ وہ تکلیف اور درد جو بچہ پیدا ہوتے وقت عورت کو ہوتی ہے ۔
زہاب ۔ چشمہ سے پانی ٹپکنا ۔
زُہاد ۔ جمع زاہد ۔ پرہیزگار لوگ ۔
زہادت ۔ پرہیزگاری ۔ تقویٰ ۔

زِہار۔ عضو تناسل۔ عورت کی شرمگاہ۔
زِہانہ۔ صدائے تحسین و آفریں۔
زُہد۔ پرہیزگاری۔ عبادت کرنا۔
زُہدان۔ رحم۔ بچہ دان۔
زَہر۔ کلیاں۔
زَہرا۔ حضرت فاطمہ جنت خاتون بنت رسول اکرم صلعم کا لقب۔
زہرخند۔ شرمندگی یا غصہ کی حالت میں مجبوراً ہنسنا۔
زہرداُرو۔ تریاق۔
زہرگیاہ۔ ایک زہریلی گھاس۔
زُہرہ۔ بہادری غیرت۔ دلیری پتہ
زُہرہ۔ ایک ستارہ کا نام ایک رقاصہ کا نام جسپر ہاروت ماروت فرشتے عاشق ہوئے تھے۔
زہ زدن۔ باز رہنا۔
زہق } برباد ہونا۔ نیست
زہوق } و نابود ہونا۔
زہے۔ چہ خوش۔ کیا خوب۔
زہید۔ تھوڑی سی چیز۔
زہیدن۔ باہر آنا۔ جوش کھانا۔
زہیر۔ روشن۔ تاباں۔
زی۔ مخفف زیست۔ طرف۔ حد۔ اندازہ۔ نزدیک۔
زِی۔ زندگی۔ حیات۔
زیّ۔ پوشاک۔ لباس۔
زیاد۔ زیادہ ہونا۔ ایک ظالم شخص کا نام جس نے حضرت امام حسینؓ سے جنگ کی۔
زیادت۔ زیادتی۔ کثرت۔ نہایت
زیادہ سری۔ سرکش۔ غرور۔
زیارت۔ کسی متبرک چیز کو دیکھنا۔
زِیاف۔ شیر۔
زیان۔ حرج۔ مضائقہ۔ نقصان۔
زیبا۔ } زینت دینے والا۔
زیبان } آراستہ۔ لائق۔
زِیبق۔ پارہ۔
زَیت۔ روغن زیتون۔
زِیج۔ ایک کتاب جسمیں حرکاتِ افلاک و کواکب درج ہیں۔

زیر - نیچے - کمزور -
زِیر - باریک آواز - موسیقی کے ایک پردے کا نام -
زیراب - پرنالہ -
زیراکہ - اس واسطے - اس لئے -
زیربار - بوجھ کے نیچے دبا ہوا - مقروض
زیربند - تسمہ - تسمہ جس سے گھوڑے کی زین کستے ہیں -
زیرجامہ - آزار - پاجامہ -
زیردست - کمزور - مغلوب -
زیرکی - عقلمندی -
زیروزبر - اُلٹ پُلٹ نیچے اُوپر
زِیرہ - ایک درخت کا پھل جو بطور مصالحہ استعمال ہوتا ہے -
زیست - زندگی -
زیستن - جینا - زندہ رہنا -
زَیلع - مرتد ہونا - حق سے باطل کی طرف پھر جانا -
زیمانسٹک - جمناسٹک -
زِین - گھوڑے کی زین - آراستگی خوبی -
زینت - آراستگی -
زینہار - زنہار - ہرگز - ترک کرنا - پناہ -
زینہ - سیڑھی -

# باب ژاے فارسی

ژاژ - ایک سفید رنگ کی خاردار گھاس -
ژاژخا - بکواسی -
ژالہ - اولہ - تگرگ - اوس -
ژخ - نالہ و فریاد - آہ وزاری - مسّہ -
ژرف - عمیق - گہرا -
ژرفا - گہرائی -
ژغژغ - سوتے وقت میں دانت کرکرانے کی آواز -
ژُفک - آنکھوں کی چیپ -
ژفیدن - ڈرنا -
ژند - چیتھڑا - پرانا کپڑا - آتش پرستوں کی آسمانی کتاب -

ژندگی - کنگی -
ژندہ - سست -
ژوبین - دو شاخہ پھل والی برچھی -
ژورژ - جارج -
ژولائی - جولائی -
ژون - جُون -
ژمناسٹک - جمناسٹک -
ژولیدن - الجھنا - پریشان ہونا -
ژیان - تندخو - خشمناک

# باب سین مہملہ

سا - مانند - طرح - موافق -
سابح - تیرنے والا آدمی - گھوڑا دوڑانے والا -
سابحات - ستارے - فرشتے - کشتیاں
سابع - ساتواں حصہ - $\frac{1}{7}$ -
سابغ - وسیع - کامل - پورا -
سابغہ - زرہ -
سابق - گذشتہ - سبقت لے جانے والا - بڑھانے والا -
سابقا - اول - پہلے -
سابقہ - پہلا - گذشتہ -
سابقین - اگلے زمانے کے لوگ
ساتر - پردہ - پردہ کرنیوالا -
ساتگین - جام شراب -
ساج - سال درخت کی سیاہ رنگ کی لکڑی - ایک پرندہ کا نام - کوا -
ساجد - سجدہ کرنے والے -
ساجع - قافیہ دار گفتگو کرنے والا - نغمہ خواں -
ساچق - شادی سے چند دن پہلے کچھ شیرینی وغیرہ دولہا کے گھر سے دولہن کے گھر لے جانے کی رسم -
ساچمہ - چیتھڑا -
ساحت - صحن - میدان -
ساحر - سحر کرنیوالا - جادوگر -
ساحق - پیسنے یا رگڑنے والا -

ساحل - دریا یا سمندر کا کنارہ
ساختن - بنانا - موافق کرنا -
ساخت - بناوٹ - گھوڑے
کی زین کے لوازمات -
ساختہ - بنائی ہوئی چیز -
آمادہ و مستعد -
ساحر - تسخیر کرنیوالا - مائل کرنیوالا -
ساخط - غصہ کرنے والا -
ساخلوات - گارد - حفاظتی فوج
سادات - سید کی جمع
سادر - بے خوف -
سادس - چھٹا حصہ - $\frac{1}{6}$
سادم - شرمندہ -
سادہ دل - کم عقل - نادان -
سادہ لوح - نادان - بیوقوف
ساذج - سادہ -
سار - شُتر - ایک خوش
الحان پرندہ کا نام -
کلمہ صاحبی - کلمہ - کلمہ
انبوہ - جیسے ساربان -
شرمسار - شاخسار -

سار - خوش -
سارا - خالص - عنبر کی ایک قسم -
سارب - ایک طرف چلنے والا -
ساربان } شتربان
ساردان }
سارج - چرندہ -
سارق - چرانے والا - چور - دُزد
سارہ - حضرت ابراہیم علیہ السلام
کی زوجہ محترمہ کا نام - زنشونا
پردہ و چادر -
ساری - پہنچنے والا - گھسنے والا -
ساز - سامان - جنگ کے
ہتھیار - باجہ -
سازان - باجہ -
سازش - اتفاق - میل جول -
متفق ہوکر کسی کے خلاف
کوئی مشورہ کرنا -
سازگار - مبارک - موافق -
سازیدن - سازش کرنا -
موافقت کرنا -
ساس - کھٹمل - ایک موذی کیڑا -

ساسان ۔ ایران کے بادشاہ بہمن کے بیٹے کا نام جو اپنی ہمشیرہ کی تخت نشینی پر فقیر ہوگیا تھا ۔
ساطر ۔ قصاب ۔
ساطع ۔ روشن ۔ بلند ۔
ساطور ۔ قصاب کا بُغدہ ۔ خنجر ۔ بڑی چھُری ۔
ساعات ۔ جمع ساعت ۔ گھڑیاں
ساعت ۔ گھنٹہ ۔ وقت دیکھنے کی گھڑی ۔
ساعت بغلی ۔ جیبی گھڑی ۔
ساعت مجلسی ۔ کلاک ۔
ساعد ۔ بازو ۔
ساعی ۔ چغلخور ۔ سعی و کوشش کرنیوالا
ساغر ۔ شراب کا پیالہ ۔ بلوری گلاس
سافر ۔ سفر کرنیوالا ۔
سافل ۔ زیریں ۔ نیچے والا ۔ کمینہ
ساق ۔ پنڈلی ۔
ساقط ۔ گرنیوالا ۔ نکمّا ۔
ساقہ ۔ چنداول ۔ فوج کا پچھلا حصہ
ساقہ ۔ ڈنٹھل ۔
ساقی ۔ شراب پلانے والا ۔
ساقیہ ۔ نہر ۔
سالب ۔ پانی ڈالنے والا ۔
ساکت ۔ خاموش ۔
ساکن ۔ بے حرکت ۔ کسی جگہ ٹھہرا ہوا ۔
سالار ۔ سردار
سالب ۔ سلب کرنے والا ۔ منہا کرنے والا ۔
سالخوردہ ۔ عمر رسیدہ ۔ بوڑھا ۔
سال شمسی ۔ وہ سال جو سورج کی رفتار سے لیا جاوے ۔
سال قمری ۔ وہ سال جو چاند کی رفتار سے لیا جاوے یہ شمسی سال سے دس گیارہ دن چھوٹا ہوتا ہے ۔
سالک ۔ راستہ چلنے والا ۔ خدا شناس ۔
سالم ۔ پُورا ۔ ثابت ۔
سالن ۔ سبلوان ۔

سالنامہ ۔ کیلنڈر ۔
سالوس ۔ چاپلوس ۔
سالوسی ۔ چرب زبانی ۔
سالوک ۔ بڑا راہ چلنے والا سیاح ۔ چور ۔ راہزن ۔
سالہ ۔ فرج کا پچھلا حصہ ۔
سالیاں ۔ سالوں ۔ کئی سال
سام ۔ حضرت نوح کے بیٹے کا نام ۔ رستم پہلوان کے دادا کا نام ۔ موت ۔ ورم و درد ۔
سامان ۔ اسباب ۔ اندازہ ۔
سامح ۔ اغماض کرنے والا چشم پوشی کرنے والا ۔
سامانچہ } ۔ عورتوں کا سینہ بند
ساماکچہ } محرم زناں ۔
سامر ۔ قصہ گو ۔
سامرہ ۔ مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے درمیان ایک قصبہ کا نام ۔
سامری ۔ ساحر ۔ جادوگر ۔ ایک شخص جس نے حضرت موسیٰ کی غیبت میں لوگوں کو بچھڑا کی پوجا کرا کر گمراہ کیا ۔
سامط ۔ بدمزہ اور کھٹا دودھ
سامع ۔ سننے والا ۔
سامعہ ۔ سننے کی قوت ۔
سامک ۔ بلند ۔
سامن ۔ موٹا ۔ جسیم ۔
سامی ۔ بلند ۔
سان ۔ طرز و طریقہ ۔ روش ۔ عادت ۔ مثل ۔
سانح ۔ پیش آنے والا ۔ وہ شکار جو بائیں طرف سے داہنے کو آجاوے ۔ شکاری لوگ اس کو مبارک جانتے ہیں ۔
سانحہ ۔ امر مکروہ کا ظاہر ہونا ۔ حادثہ
ساہر ۔ جاگنے والا ۔
ساہرہ ۔ دوزخ ۔ ہموار زمین ۔
ساہف ۔ بہت پیاسہ ۔
ساہی ۔ سہو و غلطی کرنیوالا ۔

سای - رگڑ۔ گھیس -
سائبان - چھپر - چھتری
سایح - روزہ دار -
ساید - سردار - بیّد -
سائر - تمام - سیر کرنے والے -
سائس - نگہبان - سیاست کرنیوالا
سائق - چوپایہ کو پیچھے سے ہانکنے والا -
سائل - سوال کرنے والا - پوچھنے والا -
سایہ - سایہ - چھاؤں -
سائیدن - گھسنا - پیسنا -
سائیس - گھوڑے کا نگہبان
سب - دُشنام - بُرا بھلا کہنا -
سبا - ملکۂ بلقیس کے شہر کا نام
سبابہ - انگوٹھے کی ساتھ کی اُنگلی -
سباحت - شناوری - تیرنا -
سباح - ایک درویش کامل کا نام - تیرنے والا -
سباسب - صحرا - ریت کا جنگل
سبَاع - درندہ -

سباعی - سات سات - سات والا
سبّاق - بڑا سبقت لیجانے والا -
سبّاک - زرگر - سکہ ڈھالنے والا -
سبال - جمع سُبلت - مُونچھیں -
سبَب - وہ دو حرفی لفظ جس کا ایک حرف متحرک اور دوسرا ساکن ہو - باعث - رسّی -
سبَت - ہفتہ کا دن -
سبحان - پاک -
سبحان اللہ - خدا کی پاکی بیان کرنا - کلمہ تعجب -
سبحہ - تسبیح - مالا -
سبد - ٹوکرا -
سبزان - سبز رنگ والے معشوق
سبزک - مشہور چڑیا نیلکنٹھ -
سبزوار - ایران کے ایک شہر کا نام -
سبزہ - خط - رخسار - نیلکنٹھ چڑیا -
سبزہ بیگانہ - خودرَو گھاس پودے
سَبط - نبیرہ - خاندان - بیٹی بیٹیوں کی اولاد -

سبطین حضرت امام حسنؑ و امام حسینؑ جو حضرت رسول اکرم کے نواسے تھے۔
سَبع۔ سات۔ ۷۔
سَبُع۔ درندے۔
سُبع۔ ساتواں حصہ
سبعہ معلقات۔ کعبہ شریف کے دروازے پر سات نامور شاعروں کے سات قصیدے جو اُن کے اظہار کمال کیلئے آویزاں کئے گئے
سُبُعی۔ } درندگی۔ درندہ پن۔
سبُعیت }
سبعین۔ ستّر۔ ۷۰۔
سبق۔ بڑھنا۔ برتری۔
سبقت۔ بڑھ جانا۔ آگے جانا۔
سُبُک۔ ہلکا۔
سُبکپا۔ تیز رفتار۔
سبک دست۔ چالاک۔ کاریگر۔
سبک رُوح۔ ظریف۔ زندہ دل خوش گفتار۔
سبک رُوحی۔ کمال۔ ظرافت
سبک عنان۔ تیز رفتار
سُبکی۔ ہلکاپن۔
سُبُل۔ پٹیاں۔ ٹیڑھے بالوں کا آنکھ میں چُبھنا۔ آشوب چشم۔
سُبُل۔ جمع سبیل۔ راستے۔
سَبلت۔ مونچھ۔
سبُو۔ ٹھلیا۔
سبوحیاں۔ سبوح یعنی خدا کی طرف منسوب۔ فرشتے۔
سبُوس۔ چھلکا۔ بھوسہ۔ چوکر۔
سبوسہ۔ سر کی میل۔ رُوسی۔
سپیر۔ سائیبریا۔
سبیل۔ راستہ۔ طریق۔
سُبّی۔ قیدی۔
سپارش۔ سفارش۔ حاصل مصدر سونپنا۔
سپارہ۔ تیسواں حصہ۔ $\frac{1}{30}$

سپاس - تعریف - شکریہ
سپاسنامہ - ایڈریس
سپاناخ - پالک کا ساگ -
سپاہاں - اصفہان شہر کا نام
سپر - ڈھال -
سپر انداختن - ہار ماننا - امان چاہنا - مطیع ہونا -
سپردن - سونپنا -
سپردنی - سونپنے کے لائق
سپرز - تلّی -
سپرغم - نازبو - ریحان -
سپری - ناچیز - حقیر -
سپری شدن - گذرنا - تمام ہونا -
سپس - پیچھے - جوں -
سپستان - لسوڑیاں - ایک درخت کا پھل جو بطور دوائی استعمال ہوتا ہے -
سپس - جوں -
سپنج - مہمان - چند روزہ مستعار طور پر -
سپنجی سرائے - تحافظ کا مکان - مجازاً دُنیا -
سپند - ہرمل کے پودے کا سیاہ رنگ دانہ - جو رفع اثر نظر بد کیلئے جلاتے ہیں -
سپندان - انگیٹھی - رائی - کالادانہ -
سپوختن } چبھونا -
سپوزیدن }
سپہبد - سپہ سالار - لشکر کا سردار
سپہر - آسمان -
سپیدار - ایک دراز قامت اور سیدھے درخت کا نام -
سپیدہ - مشہور دوائی - پو پھٹنے کی روشنی -
سپیدہ دم - روشن صبح - صبح صادق - سفید بال -
ست } چھ - ۶
ستہ }
ستنا - تعریف اور ستائش کرنا - سراہنا - سائبان - ایک راگ کا نام -

ستادن - کھڑے ہونا - اُچک کر لیجانا -
ستار - بڑا چھپانے والا - اللہ تعالےٰ کا نام -
ستارہ - آسمان پر چمکنے والا تارہ - رولر -
ستارۂ سحر - زُہرہ -
ستام - گھوڑے کا ساز و سامان زین لگام وغیرہ -
ستان - ظرف اور بہتات کا کلمہ ہے - جیسے ہندوستان گلستان وغیرہ - چوکھٹ -
ستاندن - لینا -
ستائیدن - تعریف کرنا - سراہنا
ستائش - حاصل مصدر - تعریف کرنا - دعا و شکریہ -
ستبر - دلدار - موٹا و فربہ -
ستبری - فربہی - جسامت -
ستدن - لینا -
سِتر - لباس - پردہ - شرم وحیا -
سَتر - چھپانا - پوشیدہ -
سُتر - مخفف استر - خچر -
ستردن - صاف کرنا - مونڈ کر صاف کرنا -
سُتُرگ - سخت - بڑا - بزرگ -
سَتَرْدن - عقیمہ - بانجھ عورت -
ستل - کیچڑ -
ستمی - بلی -
سِتم - جور وظلم - بے انصافی -
ستم دیدہ - مصیبت زدہ مظلوم -
ستمگار - ستم کرنیوالا - ظالم -
ستودان - آتش پرستوں کا قبرستان -
ستُودن - سراہنا -
سَتور - چوپایہ - بیل گھوڑا اُونٹ وغیرہ -
سَتُون - بیل پایہ
سِتّون - ساٹھ - ۶۰ -
سُتوہ - عاجز - درماندہ
سِتہ - چھ - ۶ -
سَتّہ - بُرا کلام - گناہ - نقص
ستہ - کھوٹا چاندی سونا -

ستی - فولاد - اعلیٰ قسم کا
لوہا - برچھی -
ستی - پرہیزگار عورت - عورتوں
کا لقب جیسے بیگم
خانم وغیرہ -
ستبدن - لینا -
ستیز } نزاع - عداوت -
ستیزہ } لڑائی جھگڑا -
ستیزیدن - لڑنا -
ستیہیدن - جنگ کرنا - لڑائی کرنا
سجا - سرنامہ - دیباچہ - مقدمہ -
خط کا لفافہ -
سجاد - سجدہ کرنیوالا -
سجادہ - گدی - مصلے - جائے نماز
سجایا - جمع سجیہ - خو - عادتیں -
سجدات - جمع سجدہ -
سجع - مقفی عبارت - خوش نوا
پرندوں کی آواز -
سجف - پردہ - پردہ ڈالنا -
سجل - قاضی کا پروانہ - چک
قبالہ -

سجن - جیل - قیدخانہ
سجنجل - آئینہ
سجود - سجدہ کرنا -
سجور - ایندھن - لکڑی وغیرہ
سجیل - کچا پتھر -
سجین - قیدی -
سجیہ - عادت - خصلت -
سحاب - بادل - ابر -
سحبان - عرب کا ایک نہایت
فصیح و بلیغ شخص کا نام -
سحج - ایک بیماری جو خراش رودہ
سے پیدا ہوتی ہے -
سحر - آخری رات - صبح سے
پہلے کا وقت -
سحر - پھیپھڑا -
سحر - جادو - افسوں - طلسم -
سحر حلال - ایک کتاب کا نام -
جادو کا اثر کرنیوالی فصاحت
سحرگاہ } صبح کا وقت -
سحرگاہاں }
سحرہ - جمع ساحر - افسوں گر - جادوگر -

سحق - ریزہ ریزہ کرنا - پیسنا - گھسنا -
سحور - روزوں کی سحری کا وقت
سخا - سخاوت بخشش کرم -
سخت جاں - جفاکش - سنگدل
سختن - تولنا -
سخرت - تمسخر کرنا ہنسی اڑانا -
سخرہ - مسخرہ - مسخراپن - خوش طبعی -
سخرہ - اپنے رسوخ سے محبت سے یا زبردستی بے اجرت کام کروالینا - بگار -
سخط } غضب - قہر -
سخط }
سخف - ہلکا ہونا - سبک ہونا -
سخن - کلام - عبارت - لفظ -
سخوط - مکروہ -
سخون - کلام - سخن -
سخی - کریم - خیرات دینے والا -
سخیف - بیوقوف - کم حوصلہ بیہودہ
سخیمنہ - عداوت - دشمنی -

سخین - گرم - گرم پانی -
سد - دیوار -
سد البحر - قسطنطنیہ میں ایک قلعہ کا نام -
سداب - پودینہ کی طرح کی ایک گھاس -
سداد - استواری - درست اور راست ہونا -
سدد - مضبوطی - درستی -
سدر - بیری -
سدرہ } ساتویں آسمان
سدرۃ المنتہی } پر ایک بیری کا درخت ہے - جو جبریل امین فرشتہ کی آخری حد ہے - یعنی جبریل فرشتہ اس سے آگے نہیں بڑھ سکتا -
سدہ - آستانہ - چوکھٹ - انتڑیوں کی گرہ کی ایک بیماری -
سدہ کردن - زکام ہونا -
سدید - استوار - محکم اور مضبوط -

سدبو - حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی چرانے والے جن کا نام -
سَر - سِر - فکر و خیال - وہم و گمان - شروع - زور -
سِرّ - راز - بھید - عمدہ نسب -
سرا - مکان - گھر - کارواں سرائے - مسافرخانہ -
سراء و ضراء - راحت و رنج -
سراب - ریگستان میں نظر کا دھوکہ - ریت مسافر کو دُور سے مثل بہتے ہوئے پانی کے معلوم ہوتی ہے -
سراپا - از سرتا پائے - تمام و کمال
سراپردہ - بارگاہ شاہی - خیمے کے آگے لگانے کا بڑا پردہ - خیمہ -
سرابُستان - ہائیں باغ -
سرابیل - قمیص -
سراج - چراغ - دیا - سورج -
سراجہ - گھوڑوں کی بیماری -
سراچہ - چھوٹا سا مکان - چھوٹا خیمہ
سراخ - طلاق -
سرادق - خیمہ - پردہ -
سرادقات - جمع سرادق - خیمے شامیانے - سراپردے -
سراری - جمع سریہ کی - مدخولہ لونڈیاں -
سرازیر - ڈھلوان مقام -
سراسیمہ - پریشان - حیران - متعجب -
سراغ - تلاش - نشان - کھوج -
سرافراز - سربلند -
سرافکندن - عاجزی کرنا - شرمندہ ہونا -
سرآمد - غالب - برگزیدہ - سردار
سرآمدن - غالب آنا - سربرآوردہ ہونا - پورا ہونا -
سران - سردار لوگ -
سراندیپ - ایک جزیرہ جو بحر ہند میں خط استوا کے قریب ہے -
سرانداز - دوپٹہ - چادر - فخر کی چال چلنے والا

سرآوردن - تمام کرنا - پورا کرنا - مکمل کرنا -
سراویل - پاجامہ - آزار -
سرآہنگ - آگے چلنے والی فوج -
سرائیدن - راگ الاپنا - گانا -
سرائیت - اثر کرنا - گھس جانا جیسے ٹنکچر جسم پر لگانے سے فوراً سرائیت کر جاتا ہے -
سرائر - جمع سریرہ - بھید پوشیدگیاں
سراپچہ - چھوٹا خیمہ - چھوٹا مکان
سُرب - سِیسہ -
سریاختن - لڑنا - جنگ کرنا -
سربار - سر کا بوجھ - ذمہ داری
سرباری - وہ شخص جس نے بوجھ اُٹھایا ہُوا ہو -
سرباز - بہادر سپاہی - جانباز -
سربازی - بہادری - جانبازی - شجاعت -
سربازخانہ - سپاہیوں کی بارکیں -
سربازاری - آوارہ شخص -

سربخش - بڑا حصہ -
سربرخط نہادن - اطاعت کرنا -
سربراہ - مختار - مُہتمم - مُنتظم -
سربراہی - مختاری - اہتمام -
سربرداشتن - سر اُٹھانا - باغی ہونا -
سربرزدن - کسی واقعہ کا ہوجانا
سربستہ - پوشیدہ - چھپا ہُوا -
سرپازدن - ٹھوکر مارنا - پاؤں سے ٹھوکر مارنا -
سرپاکٹ - لفافہ کا پتہ -
سرپرست - حامی - مربی -
سرپرستی - کسی کی خبر گیری کرنا - حمایت کرنا -
سرپنجہ - ظلم - طاقتور و مضبوط بازو - طاقت -
سرپوش - ڈھکنا -
سرپیچ - ایک جڑاؤ زیور - جو پگڑی پر لٹکایا جاتا ہے -
سرپیچیدن - باغی ہونا - سرکشی کرنا

سرتابی - بغاوت - حکم نہ ماننا
سرتیپ - کمان افسر -
سرج - گھوڑے کا زین -
سرجوش - شوربا جو پہلے جوش
میں ہی دیگ سے نکال لیا
جاوے - مجازاً خلاصہ اوصاف
سرجوغہ - دس سپاہیوں کا افسر -
سرچشمہ - پانی کے زمین سے
پھوٹنے کی جگہ - پانی کا سوتا
سرچنگ - چیت - ڈھول -
سرچوقہ - سرغنہ -
سرچنگوش نشستن - اکڑو بیٹھنا
سرچین - منتخب - خلاصہ - عمدہ
نچوڑ -
سرحلقہ - پیشوا - سردار - صدر نشین
سرخاب - ایک بطخ کی قسم کا
سُرخ رنگ آبی پرندہ - دنگل -
کشتی کا ایک داؤ - گلگونہ
سرخاریدن - مایوس ہونا - لیت
و لعل کرنا - بہانہ بنانا -
سُرخرو - کامیاب - خوش و خرم -

سرخچہ - خسرہ -
سرخر - بدتمیز - بکواسی -
سرخک - خسرہ - کھٹمل -
سرخوش - نشۂ خمر میں مخمور -
خواب - بدمست -
سرخوشی - نشہ کا سرور -
سرخود - خود مختار -
سرخنگ - سرہنگ -
سرخیل - جماعت کا سردار -
سرگروہ - سالار قافلہ -
سرداب } تہ خانہ - گرمیاں بسر
سردابہ } کرنے کا سرد مکان -
سردادن - رہا کرنا - چھوڑ دینا -
بندوق و توپ کا فیر کرنا -
سردردی - دماغی محنت - تکلیف
سردرکشیدن - باغی ہونا -
سرکش و خود سر ہونا -
سردست - ابھی - فی الوقت -
سردسیر - دامن پہاڑ - سرد
علاقہ - ترائی -
سردفتر - دفتر کا افسر -

**سردم** - جُوا کھیلنے یا شراب پینے کا مکان -
**سرد مہر** - احسان فراموش - بے رحم و محبّت -
**سُرر** - سریر - تخت -
**سرِ راہ** - برلبِ راہ - راہ کے سرے پر -
**سررِشتہ** - معاملہ - دفتر - مدعا
**سرزدن** - سخت کوشش کرنا اچانک آجانا -
**سرزدہ** - اچانک - بے خبر -
**سرزنش** - تہدید و توبیخ - ملامت
**سرسام** - ایک دماغی بیماری - جو عموماً سردی لگنے سے ہُوا کرتی ہے
**سرسبز** - شاداب - ہرا بھرا - آباد
**سرسری** - غور کئے بغیر بغیر سوچ کے کام کرنا -
**سرسُم رفتن** - گھوڑے کا ٹھوکر کھانا -
**سرشار** - نشہ میں مست - لبریز - بھرا ہُوا -
**سرشت** - خمیر - طینت - پیدائش - خُو -
**سرشتن** - خمیر کرنا - گوندھنا -
**سرشدن** - توپ یا بندوق کا فیر ہونا - جاری ہونا -
**سرشف** - سرسوں کا غلّہ -
**سرشک** - قطرہ - آنسو -
**سرشمار** - ذاتی ٹیکس یا محصول -
**سرشماری** - مردم شماری -
**سرشیر** - قیماق - بالائی -
**سرطان** - کیکڑا - آسمان کا چوتھا بُرج -
**سرع** - دوڑنا -
**سُرعت** - تیزی -
**سرفلیان** - حُقّہ کی چلم -
**سرغنہ** - سردار - سرگروہ - بے چُوں
**سرغوت** - سخاوت -
**سرَف** - فضول خرچی - سہو و خطا -
**سرف الفواد** - زیاں کار - خطا کار - مدہوش - غافل -
**سرفرازی** - عزت افزائی - سر بلندی - تکبّر -

سرفرو آوردن - تسلیم کرنا - عجز و نیاز کرنا -
سرفرو بردن - شرمندہ ہوجانا
سُرفہ - کھانسی -
سِرقہ - چوری -
سُرقین - سرگین - گوبر -
سرکار - عدالت شاہی - دیوان خاص - مجازاً حاکم
سَرکردن - توپ داغنا - فیر کرنا - شروع کرنا - تکمیل کرنا -
سرکردگی - سرداری - حکومت -
سرکش - باغی - متکبر - پھرا ہوا -
سرکشیدن - بغاوت کرنا - نافرمانی کرنا
سرکنگبین - سکنجبین - سرکہ و انگبیں کا مرکب
سرکوب - منتظم - نگران - افسر
سرکہ جبیں - چیں بجبیں - بدمزاج ترشرو -
سرگذشت - قصہ کہانی - آپ بیتی حادثہ - واقعہ - ماجرا -
سرگراں - مغرور - متکبر - رنجیدہ - بیمار
سرگرداں - حیران و پریشان -
سرگشتگی - پریشانی - بے قراری
سرگم - جس کے ابتدا انتہا کی خبر ہو -
سرگوشی - کانا پھوسی - کان میں چپکے چپکے بات کہنا -
سرگین - گوبر -
سرماریزہ - اولہ -
سَرمد - خداوند کریم جس کی ابتدا و انتہا نامعلوم ہے - پونجی - سرمایہ -
سَرمدی - دائمی - ابدی و ازلی -
سرمست - مدہوش - متوالا -
سرمشق - خوشنویسی کا قطعہ -
سُرمہ خوردن } گونگا ہونا -
سُرمہ بگلو کشیدن }
سرنا - نفیری - شہنائی - بنسی -
سَرنامہ - خط یا لفافہ کا پتہ -
سرندی - تیز آدمی - قوی -
سرنگوں - اوندھے منہ - اُلٹا -
سرنو - نئے سرے سے -
سرنوشت - نصیبہ - قسمت - حکم اول

سرنہادن - آرام کرنا - اطاعت کرنا - سفر کرنا -
سرِ نیم پا - بندوق کا گھوڑا
سرو - ایک بید معادرخت
سروازدن - سر پھیر لینا -
سروال } - پاجامہ
سرواله }
سرویں - تمام وکمال - پورا
سُروج - جمع سراج - چراغ -
سرود - گیت - ترنم - نغمہ - راگ -
سرودن - گانا -
سَرور - سردار -
سُرور - خوشی - نشہ کی خوشی -
سَروری - سرداری -
سَروسہی - دوشاخہ سَرو
سُروش - جبریل امین - خوشخبری فرشتہ
سُرون - شاخ - سینگ -
سَرہ - کھرا - خالص - بے کھوٹ
سرہنگ - سپہ سالار - کوتوال
سرہنگی - پہلوانی چستی و چالاکی -
سَری - سرداری - سپہ سالاری
سرپا چوب - ڈاٹ
سریان - سرائت کرنا - دوسرے جسم میں گھس جانا -
سریچہ - ممولا -
سریح - آسان -
سریر - تخت - چارپائی -
سریرت - خصلت -
سریشں - ریشم - لکڑی جوڑنے کی ایک لیسدار چیز -
سریع - علم عروض کے ایک بحر کا نام - تیز - جلد باز -
سُرین - چوتڑ -
سَریہ - پانچ سے چار سو تک آدمیوں کا لشکر -
سُریہ - وہ کنیز جس کو مالک نے صحبت کے لئے مخصوص کر لیا ہو -
سزاوار - لائق - مستوجب - مناسب
سزاول - تحصیل کرنے والا - حاصل کرنے والا -
سزیدن - سزاوار ہونا -

سُست - کاہل - آہستہ -
سَطبر - موٹا - بھدا - بے ڈھب
سطح - مکان کی چھت جس میں طول وعرض پایا جاوے -
سَطل - بالٹی یا ڈول -
سَطوت - رعب - قہر - دبدبہ سختی - جلالت -
سطوح - جمع سطح -
سطور - جمع سطر -
سطوع - بلند ہونا -
سَطیح - خیبر کے قلعوں میں سے ایک قلعہ کا نام -
سعادت - خوش نصیبی نیکی ثواب
سعال - کھانسی -
سِعایت - بدگوئی چغلی
سعت - فراخی - وسعت -
سعتر - ایک گھاس جس کو زلف معشوق سے تشبیہ دیتے ہیں - اور اس کو دوائی کے طور پر استعمال کرتے ہیں -

سعتر باز } وہ عورت جو چمڑا
سعتری } کے آلہ سے دوسری عورت سے جماع کرے - بدکار - شوخ عورت -
سعد - نیک - خوش نصیبی -
سعد اکبر - مشتری ستارہ -
سعدین - مشتری وزہرہ - دو سعد ستارے -
سعدی - شیخ مصلح الدین شیرازی کا تخلص جو انہوں نے سعد زنگی کی نسبت سے اختیار کیا -
سعر - نرخ - بھاؤ -
سَعفہ - سر کے بالوں کی بیماری جسے گنج کہتے ہیں -
سعود - نیک ومبارک ہونا -
سُعُوط - ناک میں دوا ڈالنا -
سعی - کوشش - حج بیت اللہ کے موقع پر صفا اور مروہ پہاڑیوں کے درمیان دوڑنا -
سعید - مبارک - خوش نصیب - نیک -

سَعِیر۔ دہکتا ہُوا شعلۂ نار
سغب۔ بھوک۔ گرسنگی
سغبان۔ گزرا ہُوا۔ گزشتہ
سفاد۔ نر اور مادہ کا جفتی کھانا۔
سفارت۔ سفیر ہو کر جانا۔ ایلچی گری
سفّاک۔ قاتل۔ بے رحم۔ خونریز
سفال۔ مٹی کا برتن۔ ٹھیکری۔
سفال گر۔ گلگو۔ کمہار۔ مٹی کے برتن بنانے والا۔
سفالہ۔ کھپریل۔
سفالیہ۔ مٹی کا برتن۔
سفائن۔ جمع سفینہ۔ کشتیاں۔ جھنڈی
سفایان۔ ایک شہر کا نام۔ موسیقی کا ایک پردہ۔
سفاہت۔ سفلہ پن۔ کمینگی۔ حماقت۔
سفائن۔ جمع سفینہ۔ کشتیاں۔ اشعار کے بیاض۔
سُفت۔ دوش۔ کندھا۔ شانہ۔ سوراخ
سِفت۔ موٹا۔ فربہ۔ دبیز۔
سفتہ } تحفہ۔ چیک۔ ہنڈی
سفتجہ

سُفتہ گوش۔ حلقہ بگوش۔ غلام۔ لونڈی۔ مطیع۔
سِفر۔ نامہ۔ کتاب
سَفر۔ مسافرت۔
سفرجل۔ ایک مشہور میوہ بہی۔
سفرہ۔ دستر خوان
سفسا۔ زیرک۔ دانا۔ عقلمند۔
سفک۔ قتل و غارت۔ خونریزی
سِفل۔ پستی۔ کمینگی۔
سفلہ۔ کمینہ۔ نالائق۔
سُفلیٰ۔ بہت نیچی۔ اسفل کا مونث
سِفلی۔ منسوب بہ سفل۔ کمینگی کی پست کی۔
سفُن۔ لوہے کا اوزار۔ بسولا۔
سُفن۔ جمع سفینہ۔ کشتیاں
سفوف۔ خشک آٹے کی مانند پسی ہوئی دوائی۔
سفول۔ نیچے اترنا۔
سَفہ۔ خامیٔ عقل۔ نادانی۔
سَفہا۔ جمع سفہ۔ نادان لوگ۔
سفیدار۔ ایک درخت کا نام۔

سفید چشمی - بے مروّتی - بے حیائی -
سفیر - قاصد - ایلچی -
سفینہ - کشتی - اشعار کی بیاض -
سفیہ - ناقص - کمینہ - بیوقوف -
سِقّا - پانی کی مشک -
سَقّا - بہشتی -
سقّاب - سقّا - بہشتی -
سقّام - جمع سقیم - بیمار لوگ -
سقام - جمع سُقیم - بیماریاں - خامیاں
سقّایت - پانی دینا - سیراب کرنا -
سقائے نیل - بادل - ابر -
سَقَت - بے برکت ہونا -
سَقَر - مکہ معظمہ میں ایک پہاڑ
کا نام - دوزخ -
سقراط - ایک مشہور یونانی حکیم
کا نام -
سقرلات } بانات -
سقرلاط }
سَقَط - بیہودہ گوئی - اشیاء
اوہام - وہمی چیزیں -
سَقط - چوپایہ کا مرنا -
سقط - سہو و خطا سرزد ہونا -
ناقص -
سَقط شدن - عورت کا حمل
گر جانا - بے عزت ہونا -
سَقطہ - گر پڑنا - پھسلنا -
سَقطہ فروش - پنساری -
سقف - چھت -
سقلاب - ملک ترکستان کا ایک
حصّہ -
سَقلات - بانات
سُقم - بیماری - نامی -
سقمونیا - ایک قسم کا گوند - جو
صفرا کی دوا ہے - ایک دست
آور دوائی -
سقناق بستن - مورچہ بندی
کرنا -
سقنقور - ایک سوسمار کی طرح
کا چوپایہ - پنجابی گوہ -
سَقُوط - گر پڑنا - خطا کرنا -
سُقوف - جمع سقف - چھتیں -
سقیط - برف - اولا شبنم - کم عقل

سقیم ۔عیب دار ۔ بیمار ۔
سُکاریٰ ۔ نشہ میں مست ۔ دیوانے ۔ وہ لوگ جن کی عقل میں فتور ہو ۔
سُکان ۔ رہنے والے ۔ کشتی کا دُنبالہ ۔ جمع ساکن ۔
سکتہ ۔ ایک بیماری جس میں انسان مُردوں کی طرح بے حس ہو جاتا ہے ۔ اور کئی کئی گھنٹوں یا دنوں تک اُسی حالت میں رہتا ہے ۔ بعض دفعہ لوگ مردہ سمجھ کر دبا دیتے ہیں ۔
سُکر ۔ نشہ ۔ مستی ۔ بے ہوشی ۔
سکرات ۔ نزع کی سختیاں ۔ بے ہوشیاں ۔
سکرہ ۔ جان کندن کا عذاب ۔
سکن ۔ جن سے آرام حاصل ہو ۔ مثلاً اولاد ۔ عورت ۔ بھائی دوست وغیرہ ۔ محبت ۔
سکنات ۔ استقامت ۔ سکن ۔ رہنے

سکندر ۔ ذوالقرنین ۔ شہنشاہ مقدونیہ جس نے تمام دنیا کو فتح کیا تھا ۔
سکندری خوردن ۔ ٹھوکر کھانا ۔
سکنہ ۔ جمع ساکن ۔ باشندے ۔
سکنیٰ ۔ استقامت پذیر ہونا ۔ حضر اختیار کرنا ۔ گھر میں رہنے والا ۔
سکو ۔ چبوترا ۔
سکوت ۔ خاموشی ۔
سکورہ ۔ مٹی کا پیالہ ۔
سکورہ کردن ۔ بیمہ کرنا ۔
سکون ۔ ٹھہرنا ۔
سکونت ۔ رہنا ۔ رہائش اختیار کرنا ۔
سِکّہ ۔ ڈھلا ہوا سیم و زر ۔ پیسہ روپیہ ۔ اشرفی ۔
سکوئے دریا ۔ گھاٹ
سکیز بدن ۔ کودنا ۔
سکین ۔ چھری ۔ چاقو ۔ کیل کانٹا
سکینہ ۔ آسائش ۔ تسکین ۔ حضرت امام حسین علیہ السلام کی بیٹی کا نام ۔

سگ ۔ کتا ۔
سگ آبی ۔ اود بلاؤ ۔
سگ لاس ۔ کتیا ۔
سگالش ۔ مشورہ ۔ فکر و اندیشہ
سگالیدن ۔ ارادہ کرنا ۔ سوچنا
سگزی ۔ زابلستان کا باشندہ
سگم ۔ کرکٹ ۔
سگوچہ ۔ کتے کا پلہ ۔
سگودہ ۔ بازاری کتا ۔
سگونہ ۔ کتیا ۔
سل ۔ ایک مہلک بیماری جو پھیپھڑوں سے تعلق رکھتی ہے اور جس کے بیمار کو تھوک کے ساتھ خون آتا ہے ۔
سلاح ۔ جمع سلح ۔ جنگ کے ہتھیار
سلاحی ۔ مسلح ۔ ہتھیار بند سپاہی
سلاخ ۔ کھال کھینچنے والا
سلاست ۔ کلموں کی روانی ۔ یعنی کہ اُن میں ثقیل اور مشکل لفظ نہ ہو ۔ آسان ہونا ۔ ہمواری ۔ روانی ۔

سلاسل ۔ جمع سلسلہ ۔ لوہے کی زنجیریں ۔ رشتہ ۔ لڑی ۔
سلاطین ۔ جمع سلطان ۔ بادشاہ
سلاف ۔ انگور ۔ انگور کا رس ۔ شراب
سلاک ۔ چاندی یا سونے کی سلاخ ۔
سُلالہ ۔ خلاصہ ۔ چھوٹا بچہ ۔
سلام ۔ دعا دینا ۔ اطاعت قبول کرنا ۔ خدا کا نام ۔
سلام علیک ۔ تم پر سلامتی ہو ۔ ایک قسم کی گھاس جو کاٹنے کے بعد فوراً اُگ آتی ہے ۔
سلامیات ۔ انگلیوں کی ہڈیاں
سَلب ۔ لڑائی کے موقع پر کسی نفتوں سے ہتھیار لے لینا ۔ لیجانا ۔
سلجُوق ۔ ایک ترک بادشاہ کا نام
سلحشور ۔ ہتھیاروں کو بہت استعمال کرنیوالا ۔
سلخ ۔ کھال کھینچنا ۔ قمری مہینہ کی آخری تاریخ
سلخور ۔ وہ شخص جو ہتھیار چلانا خوب جانتا ہو ۔

سلسل } پانی -
سلسال }

سلسل البول - تقطیر البول - ایک بیماری جس سے مثانہ کمزور ہو کر پیشاب کو روک نہیں سکتا

سلسبیل - بہشت کی ایک نہر جس کا پانی نہایت خوش مزہ ہے

سلسلہ - زنجیر - نسل - خاندان

سُلطان - بادشاہ - غلبہ -

سَلف - پرانا - گذشتہ -

سلفاء - اگلے زمانے کے گذرے ہوئے لوگ -

سِلق - چقندر -

سِلک - رشتہ - لڑی - مروارید

سَلک - ایک چیز کو دوسرے میں پرونا -

سُلّم - زینہ - سیڑھی -

سَلم - فریدوں کے سب سے بڑے کا نام جس نے ایرج کو قتل کیا

سَلَم - بیع کی چند شرطیں - لکھنے کی تختی -

سلمیٰ - ایک معشوقہ کا نام - نجد کی ایک خوبصورت عورت کا نام -

سلمان - ایک شاعر کا تخلص - ایک اصحابی رسول صلعم کا نام

سَلوت - تسلی - خوشی - بے فکر ہونا -

سلوک - سیدھی راہ چلنا خدا کی خوشنودی ڈھونڈنا -

سلویٰ - بٹیر - پودنہ -

سَلیب - ٹوٹا ہوا - اسباب چھینا گیا

سَلیح - ہتھیار

سلیس - رواں - آسان - ہموار

سلیسطہ - جھگڑالو عورت

سلیقہ - سرشت - شعور

سلیل - بچہ - بیٹا -

سلیم - سادہ دل - سلامت و راست - مارگزیدہ

سَم - زہر -

سُم - کھر - گھوڑے کا ناخن

سما - آسمان - بادل - چھت -

سمات جمع سمت - طرفیں - ارادہ - راہیں

خوبصورتیں۔
سماجت۔ منت خوشامد۔
سماح۔ جوانمرد ہونا۔ بخشنا
سماحت۔ بخشش۔ جوانمردی
سماخ۔ کان کا سوراخ۔
سمارغ۔ ایک سفید رنگ پھول
سماط۔ صف۔ دسترخوان
سماع۔ راگ۔ ناچ۔ سُننا
سماعت۔ سُننا
سماعی۔ سُنا ہُوا۔
سماک۔ جمع سمک۔ مچھلیاں
دو ستاروں کا نام۔
سُمُّ الحمار۔ خرزہرہ
سَمُّ الفار۔ سنکھیا۔
سَمان۔ شمسی مہینہ کی ستائیسویں تاریخ۔
سمانی۔ بٹیر۔ پودینہ۔
سماوات۔ جمع سماء۔ آسمان
سماوی۔ آسمان کی۔ آسمانی اشیاء
سَمت۔ طرف۔ ارادہ۔ صورت
سِمت۔ داغ۔ نشان۔
سمت الراس۔ جانب سر
سَمد۔ ہمیشہ۔

سمر۔ افسانہ۔ قصہ۔ مجازاً باپ۔
سمرقند۔ ایک شہر کا نام
سِمسار۔ دلّال۔ میانجی۔
سَمسام۔ تلوار۔ چالاک۔
سَمسم۔ تل۔ کنجد۔
سِمط۔ لڑی۔ رشتہ۔ مرد عقلمند
سَمع۔ سُننا۔
سِمع۔ بھیڑیے کا بچہ۔
سمغ۔ گوند
سمک۔ چھت۔ ستارے۔
سَمک۔ مچھلی۔
سَمَک۔ مچھلی۔ وہ مچھلی جس کے
متعلق بعض لوگوں کا اعتقاد
ہے۔ کہ زمین کو بیل نے اور
بیل کو مچھلی نے اٹھایا ہوا ہے
سَمکیاں۔ اہل زمین۔
سَمن۔ گھی۔
سَمن۔ چنبیلی کا پھول۔
سمند۔ گھوڑا
سمندر۔ آگ کا کیڑا جو آتش خانوں
میں چوہے کی مانند رہتا ہے۔

سمنو - دیہہ -
سمنہ - مشہور میوہ چرونجی -
سمو - اونچائی - بلندی
سموت - بلند - طرف - نشان
سمود - غرور سے سر اٹھانا -
سمور - ایک شخ سیاہی مائل جانور کی کھال جس سے پوستین بناتے ہیں -
سموریہ - رات - شب -
سموط - جمع سمط - لڑی - رشتہ
سموق - بلند ہونا -
سموک - جمع سمک - مچھلیاں
سموم - ریگستانی علاقوں میں گرم اور زہریلی ہوا -
سموم - جمع سم - زہر -
سمی - زہریلا - ہمنام - مثل
سمید - میدہ کی روٹی -
سمیر - افسانہ خواں - قصہ گو -
سمیع - سننے والا - اللہ تعالےٰ کا نام
سمین - فربہ - موٹا -

سمینہ - ایک باریک اور ملائم کپڑا -
سن - عمر - سال - دانت
سنا - روشنی -
سناء - بلندی -
سنابل - جمع سنبلہ - خوشہ -
سنان - نیزہ - تلوار کی نوک -
سنانیر - جمع سنور - بلیاں -
سنبل - ایک خوشبودار گھاس
سنبلہ - خوشہ - آسمان کا چھٹا برج
سنبولہ - تکونے - لذیذ کھانا -
سنبہ - سوراخ کرنیکا اوزار - برما -
سنبیدن - سوراخ کرنا -
سن پیٹرز - بورغ سینٹ پیٹرز برگ -
سین پال - سینٹ پال -
سنت - روش - عادت - وہ کام جو رسول کریم صلعم نے قریب قریب ہمیشہ کیا ہو -
سنج - ایک زیور - جھانجھ - ایک باجہ کا نام - وزن -

سنجاب - چوہے کی طرح کا لیکن قد میں اس سے بڑا جانور جسکی کھال کی پوستین بناتے ہیں -
سنجابی - بھورا -
سِنجار - شاہ سنجر کے پیدا ہونے کا مقام -
سنجۃ المیزان - ترازو کے باٹ
سنجر - ایک مسلمان عادل و منصف بادشاہ کا نام -
سنجیدن - تولنا -
سَند - تکیہ - سارٹیفکیٹ - وثیقہ
سِند - حرامزادہ -
سِنداں - نہائی - اہرن -
سندرس - ایک زرد رنگ گوند -
سندس - ایک قیمتی دیبا -
سندلہ - خود دماغ -
سن ژامر - سینٹ جیمز -
سنگ - مقدار - قیمت - پتھر
سنگ پا - جھانواں
سنگ پشت - کچھوا -
سنگ جہنم - کاسٹک
سنگ چیں - پتھر کی عمارت
سنگ داں - جانور کا پوٹا -
سنگدل - بے رحم -
سِنگر - چھوٹی برچھی -
سنگر کردن - قلعہ نشین ہونا - مورچہ لگانا -
سنگزن - ترازو
سنگ زر - کسوٹی -
سنگسار - رجم - ایک سزا جس میں انسان کو نصف زمین میں گاڑ کر اوپر سے پتھر مارتے ہیں -
سنگستان - پہاڑیاں - پتھریلی پہاڑیاں -
سنگ قیراط - چار گرین کا وزن
سنگ لاخ - چٹان - پتھریلی زمین
سنگین - سخت - وزنی
سِنمار - رات کو نہ سونے والا آدمی اس معمار کا نام جس نے شاہ بہرام گور کا محل بنایا تھا -
سُنَن - جمع سنت - طریقے -

سنوات - جمع سن - برس -
سنوح - ظاہر ہونا - حادثہ
سنور - بلی -
سنون - دانتوں کا منجن
سنی } روشن - بلند -
سنیہ
سُنّی - وہ لوگ جو طریق رسول پر قائم ہوں رافضیوں کے خلاف
سنین - جمع سنہ - قحط کے سال
سُو - طرف - جانب -
سُوء - بُرائی -
سواء - دوپہر - برابر ہونا قلہ کوہ
سوابق - جمع سابق - گذشتہ - گذشتہ اشیاء و امور
سواحل - جمع ساحل - دریا اور سمندر کے کنارے -
سواد - شہر کے اطراف - سیاہی مسودہ - ملکہ - لیاقت
سواد اعظم - بڑا شہر -
سواد بر گرفتن - پڑھنا -
سواد کردن - لکھنا -
سوار - کنگن -
سُواع - قوم نوح کا معبود بت -
میدان -
سواطع - بلند -
سواک - مسواک
سوالف - جمع سالفہ - گذرے ہوئے -
سوام - چرنیوالا -
سویر - شام کا کھانا -
سوت زدن - انگلیوں سے سیٹی بجانا -
سوانح - جمع سانحہ - سرگذشت متوحش وارداتیں -
سوختن - جلنا - جلانا - معشوق کے ظلم اٹھانا -
سوَد - سیاہ - سرداری
سُود - فائدہ - نفع -
سودا - جسم کی اندرونی چار خلطوں میں سے ایک خلط کا نام -
سیاہ - مجازاً پاگل پن -
سودا - عشق - دیوانہ پن -

سُودا۔ خرید و فروخت
سوداءالقلب۔ دل کا سیاہ داغ۔
سودت۔ سردار
سودن۔ گھسنا۔
سُور۔ پس ماندہ۔ شہر پناہ
سُور۔ سُرخ رنگ۔ جشن۔
سُورہ۔ قرآن شریف کی سورتیں۔
سَورت۔ غصّہ۔ تندی۔ ظلم
سوری۔ ایک سرخ رنگ کا پھول ایک شاہی خاندان کا نام۔
سوز۔ جلن۔
سوزن۔ سُوئی۔
سوزنی۔ سُوئی سے سیا ہوا کپڑا دری وغیرہ۔
سوزیدن۔ جلنا۔
سُوس۔ مٹھی۔ طبیعت۔ دیمک
سوسن۔ ایک قسم کا پھول جس کی پتّی کو زبان سے تشبیہ دیتے ہیں۔
سوسمار۔ گوہ۔
سَوط۔ تازیانہ۔ کوڑا مارنا۔

سُوف۔ حکمت۔
سوفار۔ تیر کی گرفت
سُوفطا۔ اس حکمت کا نام جسکی بُنیاد وہم پر ہے۔
سوفسطائی۔ حکماء کا ایک گروہ جو ایسی حکمت پر کاربند ہے جسکی بنیاد وہم پر ہے۔
سَوق۔ چلانا۔ رواں کرنا۔
سُوق۔ بازار۔ پنڈلیاں۔
سُوقی۔ دوکاندار
سوگلی۔ معشوقہ۔ منگیتر۔ نامزد۔
سوگند۔ قسم۔ حلف۔
سوگوار۔ مصیبت زدہ۔ ماتم والا۔
سول (روسی) نمک۔
سولہ۔ گہن۔
سَوم۔ گراں بیچنا۔ مصیبت اٹھانا۔
سِوم۔ تیسرا
سوہان۔ ریتی۔ ایک لوہے کا اوزار۔
سُوء۔ برائی۔ مصیبت۔
سِولی۔ برابر۔ ہموار۔

سُوء - طرف جانب -
سویت - برابری - اعتدال
سویدا - دل کا سیاہ داغ
سویق - ستو -
سوئیس - سوئیٹزرلینڈ -
سہ - تین - ۳ -
سہار - بنات النعش کا ایک باریک ستارہ
سہام - جمع سہم -
سہر - جاگنا - بیداری
سہرہ - ایک قسم کی چڑیا
سہران - جاگنے والا -
سہراب - رُستم پہلتن کے بیٹے کا نام -
سہ شنبہ - منگل وار
سَہَف - نہایت پیاسہ ہونا -
سہل - آسان - نرم زمین
سَہم - ڈر - خوف -
سہمگین - ظالم - خوفناک
سَہو - بھول - خطا - فراموشی
سہواً - غلطی سے -

سہی - راست - خصوصاً بیدنھا دوشاخہ سرو کا درخت -
سہیل - ایک ستارہ کا نام -
سہیم - حصہ دار - شریک
سی - تیس - ۳۰ -
سیئ - گناہ - بُرائی -
سیئی الخلق - بداخلاق - ترش مزاج - چین برجبیں رہنے والا
سیئات - خطائیں - برائیاں
سیاج - کانٹے دار جھاڑی -
سیاح - سیر کرنے والا
سیاحت - سیر کرنا
سیادت - بزرگی - سرداری
سیار - تیز چلنے والا - سیر کرنیوالا
سیارہ - متحرک ستارہ - قافلہ - کارواں -
سیاست - رعیت پر حکومت کرنا - جرم کرنے سے روکنا - رعب - دبدبہ -
سیاسیون - سیاسی - ں
سیاط - جمع سیط متحرک ستارے - کاروا

سیاف ۔ تلوار مارنے والا قتل کرنے والا ۔
سیاق ۔ روانی ۔ علم حساب
سیاقت ۔ رواں کرنا ۔
سیال ۔ بہنے والی چیزیں ۔ پانی دودھ وغیرہ ۔ جاری ۔
سیاوش ۔ کیکاؤس کے بیٹے کا نام ۔
سیاہ ۔ کالا ۔ حبشی ۔ غلام
سیاہاں ۔ چور ۔ دزد ۔ رات کو چلنے والے ۔
سیاہ چال ۔ کالی کوٹھڑی
سیاہ گوش ۔ بلی سے کچھ بڑا ایک درندہ ۔
سیاہہ ۔ روزنامچہ ۔ سرکاری حساب کی کتاب
سیاہی نمودن ۔ ظاہر کرنا ۔
سیب ۔ بخشش ۔ عطا ۔
سیب زمین ۔ آلو ۔
سیپارہ ۔ قرآن مجید کا تیسواں حصہ
سیحون ۔ ماوراءالنہر میں ایک دریا

سیخ جاروب ۔ جھاڑو کی سینک
سیخز ۔ خارپشت ۔ ساہی ۔
سید ۔ سردار پیشوا ۔ مجازاً حضرت علیؓ کی اولاد
سِیَر ۔ جمع سیرت خصلتیں ۔ عادتیں
سَیر ۔ چلنا ۔ تسمہ ۔
سیر ۔ آسودہ ۔ جی بھر جانا ۔
سیرت ۔ خصلت ۔ عادت
سیر چشم ۔ بے طمع ۔ سخی ۔ آسودہ
سیر حاصل ۔ پیداوار سے سرسبز و شاداب زمین ۔
سَیر کم ۔ منزل ناپیدا کنار
سَیر تی ۔ شکم پری ۔
سیزدہ ۔ تیرہ ۔ ۱۳ ۔ ۱۳
سی صد ۔ تین سو ۔ ۳۰۰
سیستان ۔ رستم پہلوان کے پیدا ہونے کا مقام ۔ ایک علاقہ کا نام ۔
سیح ۔ پانی کا ہر طرف جاری ہونا
سیف ۔ تلوار ۔
سیل ۔ پانی کا زور سے جاری ہونا

سَیل - جزیرۂ سِسلی -
سیلاب - پانی کی رَو - طغیانی
سیلان - جزیرہ سیلون - لنکا کا جزیرہ -
سیلی - ہاتھ کی انگلیاں مِلا کر تلوار کی طرح گردن پر مارنا - دھپڑ - طمانچہ -
سِیم - چاندی -
سیما - پیشانی -
سیماب - پارہ -
سیمرغ - عنقا - ایک بہت بڑا پرندہ -
سِیمیا - علم طلسم - وہ اشیا جن کا وُجود نہ ہو - لوگوں کو دکھانا -
سین - دانت - نظارہ -
سَینا - کوہ طور کا نام - بو علی کے دادا کا نام -
سیورسات - رسد -
سیورغال - انعام - صلہ - مدد
سیُوف - جمع سَیف - تلواریں
سیہ چردہ - سیاہ رنگ
سیہ کار - بدکار - گنہ گار -
سیہ کاسہ - کنجوس - بخیل
سیہ کردن - ویران کرنا
سیہ مَست - نشہ میں سرشار - مدہوش -
سَیئہ - بدی - چھوٹا گناہ

# باب شین معجمہ

شاب - نوجوان -
شاپُور - خسرو اور شیریں کا دلال مصوّر - ایک بادشاہ اور ایک پہلوان کا نام -
شاۃ - بکری
شاجب - غمگین - رنجیدہ -
شاجن - غمگین -
شاخ - درخت کی ٹہنی - سینگ جام شراب -
شاخچہ - چھوٹی سی ٹہنی -
شاخچہ بندی - تہمت و بہتان لگانا۔

شاخدار - مغرور - خود بین
شاخسار - درختوں کا جھنڈ - گھنا درخت -
شاخص - نشانہ پر پہنچا ہوا تیر -
شاخل - ارہر -
شاخ نبات - کوزہ مصری کی تیلیاں معشوقہ حافظ شیرازی
شاخورہ - انگیٹھی - اینٹ
شاخ وشاق زدن - درخت کی شاخ تراشی کرنا -
شادگونہ - توشک -
شاد - خوش و خرم -
شاداں - خوشحال - خوش
شادباش - کلمۂ تحسین
شادخوار - آسودہ و خوشحال
شادکام - فریدوں - نام بر خوش
شادگونہ - بچھونا - توشک
شادماں - خوش -
شادن - ہرن کا بچہ - ہرنوٹا -
شادی - خوشی -
شادی - بندر -

شاذ - کم - خلاف قاعدہ
شارب - پینے والا -
شارہ - زیب و زینت - خوبصورتی لباس -
شارح - تشریح کرنے والا - مفصل بیان کرنے والا -
شارد - نفرت کرنے والا - بھاگنے والا -
شارستان - وہ قصبہ جس کے گرد باغ ہوں -
شارع - شرع دینے والا - عالم - راستہ -
شارف - شریف - بوڑھی اونٹنی -
شارق - چمکنے والا - روشن -
شارک - مینا - طوطی کی مانند باتیں کرنے والا پرندہ
شارل - چارلس -
شارمار - بڑا سانپ
شارم - راکھ اور خون کا مرکب
شاہدن - ہلکی ہلکی بارش - شراب یا پانی ڈالنا

شازب ۔ خشک ۔ لاغر ۔
شاش ۔ پیشاب
شاشدان ۔ پیشاب کرنیکا برتن
شاشیدن ۔ پیشاب
شاصر ۔ ہرنوٹا ۔ ہرن کا بچہ ۔
شاطر ۔ شطرنج باز ۔ چور ۔ دلاور و چالاک ۔ گرہ کٹ
شاطن ۔ کمینہ ۔ بدکار ۔ خبیث
شاطی ۔ دریا یا میدان کا کنارہ ۔ ساحل ۔
شاع ۔ ہویدا ۔ آشکار ۔ ظاہر ۔
شاعت ۔ پریشان خبریں ۔
شاغل ۔ مشغول ۔ روکنے والا ۔
شافع ۔ شفاعت کرنیوالا ۔ سفارش کرنیوالا ۔ بچانیوالا ۔
شافعیؒ ۔ ایک امام اہلِ سنت کا نام ۔
شافی ۔ شفا دینے والا ۔
شاق ۔ مشکل ۔ دشوار
شاقہ ۔ سخت ۔ مشکل ۔
شاک ۔ شک کرنیوالا ۔ مسلح سپاہی
شاکر ۔ شکر کرنے والا ۔
شاکی ۔ شکایت کرنے والا ۔
شالھنگ ۔ مکروفریب ۔ رہزنی ظلم
شاماخ ۔ ایک غلّہ ۔
شامبرلان ۔ چیمبرلین ۔
شامِ رسمی ۔ شاہانہ دعوت
شامہ ۔ سونگھنے کی قوت
شانہ ۔ کنگھی ۔
شانی ۔ دشمن ۔
شابوف ۔ ایک قسم کا آلو ۔
شاہ بیت ۔ قصیدہ یا غزل کا سب سے عمدہ شعر ۔
شاہد ۔ معشوق ۔ گواہ ۔ حاضر
شاہق ۔ بلند ۔ بلند عمارت
شاہِ مغرب ۔ چاند
شاہین ۔ مشہور شکاری پرند
شایاں ۔ لائق ۔ سزاوار
شائبہ ۔ حیلہ ۔ آمیزش ۔ آلودگی
شائستن ۔ لائق ہونا
شائستگی ۔ لیاقت ۔ سلیقہ
شائع ۔ مشہور ۔ عام ۔

**شائق** - شوقین - مُشتاق - شوق رکھنے والا -

**شایگاں** - لائق - خسرو پرویز کا ایک خزانہ

**شلئے** - پتائے -

**شب** - رات -

**شب** - جوانی - لڑائی -

**شب** - پھٹکری -

**شباب** - جوانی - جوان لوگ - آغاز

**شبا روز** - شب و روز

**شباط** - ماہ فروری -

**شباک** - جمع شُبکہ - جال

**شبان** - چوپان - گڈریا - چرواہا

**شب آہنگ** - رات کا ارادہ کرنے والا - بُلبُل - ایک ستارہ -

**شب برات** - ماہ شعبان کی پندرھویں تاریخ -

**شب پرہ** - چمگادڑ

**شب بیدار** - اُلو - رات کو عبادت کرنے والا -

**شب چراغ** - ایک قیمتی ہیرا جو رات کو چراغ کی مانند روشنی کرتا ہے - ایک خطرناک پھوڑا

**شبخون** - چھاپہ مارنا - رات کو دھاوا کرکے دشمن کو مارنا -

**شب خیز** - رات کو عبادت کرنے والا - شب بیدار

**شب دیجور** - اندھیری رات

**شب دیز** - مشکی گھوڑا - خسرو پرویز کے گھوڑے کا نام -

**شبّر - شبّیر** - مشبّر - رسول کریم کے نواسوں کا نام -

**شبرنگ** - مشکی گھوڑا - سیاوش کے گھوڑے کا نام

**شب رو** - چوکیدار - چور

**شبستان** - خلوت خانہ

**شبص** - سختی میں پڑنا -

**شبع** - شکم پروری - سیری

**شبق** - جماع کا مشتاق ہونا

**شب قدر** - رمضان کی ستائیسویں یا اُس کے قریب کی رات جس کی

عبادت ہزار مہینہ سے بہتر ہے۔

شبک / شبکہ } جال - لوہے کی جالی

شبکات - عمارت کی جالیاں

شبگیر - پچھلی رات - تمام رات

شبنم - جاڑا

شبنم - اوس

شبُو - ایک قسم کا پھول جس کی خوشبو رات کو پھیلتی ہے -

شبہہ - پوت -

شِبہ - مانند - مثل -

شبھوف - چمڑے کا تسمہ

شبینہ - رات کا باسی کھانا -

شبیہ - مانند - مشابہ

شبش - جُوال - چیلر

شبشعہ - وہ آدمی جس کے جُوئیں بہت ہوں -

شبلیدن - سیٹی بجانا

شتا - موسم سرما -

شتابیدن / شتافتن } دوڑنا - جلدی کرنا

شپالنگ - ٹخنہ

شتر - اُونٹ

شترنز - عروض کی ایک بحر کٹ جانا

شترپا - سورج مکھی -

شتردلی - بزدلی - ڈرپوک پن

شترمرغ - نعامہ - ایک مشہور پرندہ -

شترنجی - بچھونا - توشک

شتلم - زبردستی - ظلم -

شتم - گالی - گالی دینا -

شجاع - ایک قسم کا بڑا سانپ

شجاع - بہادر -

شجرہ - نسب نامہ - درخت

شجعہ - بہادر لوگ -

شجعان - جمع شجاع - بہادر - سانپ -

شجن - غم - اندوہ - جاڑا

شحام - چربی بیچنے والا -

شحامت - موٹائی - موٹا ہونا

شحم - چربی - موٹاپا

شحنگی - کوتوالگری -

شحنہ - کوتوال -
شحیم - موٹا - فربہ
شخ - مخفف شاخ - ڈالی بیلگ
چٹان -
شخیدن - پھسلنا
شخطورہ - چھوٹی کشتی
شخم کردن - زمین جوتنا
شخودن - زخمی کرنا
شدّ - مضبوط کرنا - توٹ دینا
شدّاد - ایک کافر بادشاہ کا نام
ہے - جس نے باغ ارم
بنوایا - اور جو اپنے آپ
کو خدا کہلاتا تھا -
شدائد - جمع شدید - سختیاں
تکلیفیں -
شدف - آدمی -
شد و مد - زور شور - شان - رعب
شُدن - ہونا - ہو جانا -
شدید - سخت - مضبوط - استوار
شرّ - سحر - جادو - بدی - بُرائی
شراء - مول لینا - بیچنا -

شراب - پینے کی چیز - وہ پینے
کی چیز جس سے نشہ ہو -
شراب طہور - پاک شراب جو
بہشت میں مومنوں کو ملیگی
شرار - آگ کی اُچھلنے والی
چنگاری -
شراع - کمان کا چلّہ - کشتی
کا بادبان -
شرافت - بزرگی -
شراک - جوتی کا تسمہ - کھڑاؤں
کا تسمہ -
شرائط - جمع شرط
شرائع - جمع شریعت - دین کے احکام
شرائف - جمع شرف - بزرگیاں
شرائین - اُچھلنے والی رگیں
شرب - پینا
شربت - پینے والے -
شربتی - ایک باریک و نازک
ریشمی کپڑا - ایک رنگ
شرح - کھول کر بیان کرنا -
مفصّل بیان کرنا -

شرحہ - گوشت کا ٹکڑا
شرخ - اصل اور بنیاد - کنارہ
شر - آگ کی چنگاری - شرارت
سحر - بدی -
شرزہ - ظالم - غضہ ور - خوفناک
شرسوف - پیٹ کی ایک
پسلی -
شرط } کشتی کے موافق ہوا -
شرطہ }
شرط - عہد و پیمان - لازم ہونا
شرط } حجام کا نشتر مارنا
شرطہ }
شرط - کوتوال کے پیادے -
شرطی - سرہنگ - کوتوال کا پیادہ
شرع - احکام اسلام
شرع پسند - جائز - حلال
شرف - بزرگی - بلندی
شرف - جمع شرفہ - کنگرے -
عمدہ مال -
شرق - روشنی - آفتاب کے
طلوع ہونے کی جگہ -

شرک - کفر - اللہ تعالے کے ساتھ
کسی کو شریک کرنا -
شرکاء - جمع شریک -
شرکہ - شکاری کا جال
شرم - سفرہ - بچا کچھا کھانا
شرور - جمع شر - بدیاں - شرارتیں
شروق - روشنیاں - آفتاب کا طلوع ہونا
شرہ - لالچ - حرص -
شرہ - لالچ - برائی - تیزی -
شریان - دل سے اُگنے والی اور
تڑپنے والی ہر ایک رگ
شریح - گوشت کا ٹکڑا
شریدن - ٹپکنا -
شریطہ - عہد باندھنا متعلق کرنا
شریعت - اللہ تعالے کی بنائی
ہوئی سیدھی راہ - جاری نہر
شست - کمند کا حلقہ - نشتر
مچھلی پکڑنے کا کانٹا -
شست گیر - تیرانداز -
شستن - دھونا -
شست و شو کردن - نہانا -

شُش - پھیپھڑا -
شش - چھ -
شش جہت - چھ طرفیں -
شش دانگ - تمس تمام
و کمال - چھ طرفیں -
ششلول - ریوالور
شط - ندی - نہر - دریا کا کنارہ
شطح - بے حیائی کرنا -
شطحیات - خلاف شرع کوئی
کام کرنا - بیہودگیاں -
شطر - نصف ٹکڑا -
شطران - آدھا بھرا ہوا پیالہ
شطرنج - ایک مشہور کھیل ہے
جس میں لکڑی کے مہروں
کے بادشاہ اور فوجیں تیار
کر کے مقررہ چالوں کے ساتھ
لڑا جاتا ہے -
شطرنجی - شطرنج باز - ایک
قسم کا فرش -
شطیر - دُور - نزدیک
شعاب - درہ - شگاف - پہاڑ کی راہیں

شعار - وہ کپڑا جو بدن سے لگا ہو
شعاع - کرن -
شعائر - قربانیاں - عبادتیں
شعب - درز - شگاف -
درہ - غار
شعب - جمع شعبہ - ڈالیاں
شعبان - قمری آٹھواں مہینہ
شعبدہ - وہ کھیل جو کسی جادو
یا فن وغیرہ سے کریں -
شعبہ - ٹکڑا - نغمہ - درخت
کی شاخ -
شَعر - بال - ایک کپڑا -
شِعر - موزوں کلام اور با قافیہ کہنا
شعراء - جمع شاعر - شعر کہنے والے -
شعریٰ - ایک روشن ستارہ کا نام
شعشعہ - آفتاب کی روشنی
شعصب - ضعیف - بوڑھا -
شعف - کسی کے عشق میں مبتلا
ہونا -
شعفہ - پہاڑ کی چوٹی -
شعل - ذہین آدمی -

شعلۂ جوالہ - جلدی سے گردا گرد پھرنے والا شعلہ
شعور - جاننا - دریافت کرنا
شعور فطری - عقل حیوانی
شعیر - جو - مشہور غلہ -
شعیرہ - سنہ حج کی قربانی - عبادت
شغ - سینگ
شغار - رستم کے ایک بھائی کا نام
شغاف - دل - دل کا سیاہ تل
شغال - گیدڑ
شغب - فتنہ و فساد شور و غل
شغبہ - بدن کی سخت اور کالی کھال - فریفتہ - ذلیل
شغف - و فور محبت -
شغف - دلی محبت - دل میں عشق کا اثر ہو جانا -
شغل - کام میں مشغول - بے فرصتی
شغل - بھوک -
شغم - لالچی - حریص -
شفا - تندرستی - صحت علم طب کی ایک کتاب کا نام

شفاعت - بخشوانا سفارش کرنا
شفاف - وہ صاف چیز جس کے آر پار نظر گذر سکے - مثلاً شیشہ -
شفاہی - زبانی
شفت - ہونٹھ - لب
شفتالو - مشہور میوہ
شفرہ - موچھوں کی راپی -
شفع - قربانی کا دن - خواہش کرنا - دو کا عدد
شفعاء - جمع شفیع - بخشانیوالے
شفق - صبح و شام کی آسمان کے دونوں طرفوں کی سرخی -
شفقت - مہربانی - لوٹ
شفیع - شفاعت کرنے والا
شفیق - شفقت کرنیوالا - مہربان
شق - شگاف - درز - پھٹنا - سخت ہونا - بے لچک
شق - دوست - ٹکڑا - سخت
شقا - بدبخت ہونا - بدنصیب ہونا
شقائقل - جنگلی گاجر -

شقاوت - نحوست - بدبختی
شقائق - گل لالہ پھولدار فرش
شقائق نعمانی - سُرخ لالہ
شقیدار - عامل - حاکم دیہات
شقہ - ٹکڑا - کپڑا یا کاغذ کا آدھا حصّہ -
شقی - بے رحم - سنگدل
شقیح - بُرا - قبیح -
شقیق - آدھا - نہائی
شکاک - شکی -
شکر پورہ - سنبولہ - جس میں قند اور مغز بادام بھرا ہو
شکر خند - مسکراہٹ تبسّم
شکر رنجی - ناچاکی - کدورت
شکر لب - خوش آواز - معشوق
شکرہ - مشہور شکاری پرندہ
شکستن - توڑنا -
شکستہ دل - ہیضہ
شکم - پیٹ -
شکم بندہ - پیٹو - جس کو ہر وقت پیٹ کی فکر رہے -

شکم داشتن - حاملہ ہونا
شکم شل - پیٹو -
شکم کلفت - پیٹو -
شکمو - بہت کھانے والا
شکنبہ - اوجھری -
شکن - پیچ - خم و تاب
شکنج - شکن پیچ -
شکنجیدن - چٹکی لینا
شکنجہ - مجرم کو عذاب دینے کا ایک آلہ -
شکنجہ کردن - سزا دینا - قابو کرنا تنگ کرنا -
شکوئی - گلہ - شکایت
شکوخیدن - ٹھوکر کھانا
شکور - بہت شکر کرنے والا - خدا کا نام -
شکور - شکر کرنا
شکوک - جمع شک - گمان
شکولیدن - پراگندہ کرنا -
شکوہ - ڈر - خوف
شکوہ - بزرگی - شان و شوکت

شکوہیدن - بزرگی ظاہر کرنا
شکیبا - صبر کرنیوالا -
شکیبیدن - صبر کرنا -
شکیل - خوش شکل - خوبصورت
شکیفتن - صبر کرنا -
شگال - گیدڑ -
شگر - بھونرا - سیاہ زنبور
شگرف - نادر - عجیب -
شگفت - تعجب - حیرانگی -
عجیب و غریب -
شگفتن - کھلنا - پھولنا -
شگوفہ - کلی - غنچہ -
شگوفہ - قے -
شگن - شگون - فال
شل - نرم سست چیز - ڈھیلا
کپڑا -
شل - اپاہج - لنجا جس کے ہاتھ
پیر حرکت نہ کر سکیں -
شلاتہ - جھگڑالو عورت
شلاق - لکڑی یا پتھر وغیرہ سے
مارنا - شوخ -

شلول - لمبے بالوں والی بلی -
شلجم - شلغم
شلتاق - فتنہ و فساد
شلتوک - دھان -
شلک - بندوق یا توپ کے
چھوٹنے کی آواز - باڑ مارنا -
شلنگ - کودنا - اچھال مارنا
شلنگ - کود کر جانا - اچھال
مار کر جانا -
شلوار - پاجامہ -
شلوق - بدنظمی -
شلہ - ایک قسم کا کھانا - ہریسہ
شلہ - ایک قسم کا کپڑا
شلیل - ایک قسم کا پھل
شلیک - توپوں کی باڑ -
شم - بو - سونگھنا -
شماتت - کسی کی برائی یا نقصان
پر خوش ہونے والا -
شما - تم - برہنہ -
شماتت - کسی کی خرابی پر
خوش ہونا -

شماج - جَو کی روٹی - تھوڑی یا بیکار چیز -
شمارق - پھٹا ہُوا کپڑا -
شماس - پادری - تارکِ دنیا - آفتاب پرست لوگ -
شمال - اُتر - شمالی ہوا
شمال - دستِ چپ - عادت
شمام - ایک خوبصورت پھول
شمامہ - خوشبو - عطر وغیرہ کی طرح کی خوشبو -
شمامہ - جنگلی خربوزہ - ایک عطر اور خوشبوؤں سے بنایا ہُوا گولہ
شمائل - صورتیں شکلیں خصلتیں
شمائم - خوشبوئیں -
شمپانزہ - بڑا بندر
شمخال - بندوق کی لبلبی -
شمد - رات کو اوڑھنے کی ہلکی سی چادر -
شمر - تالاب - حوض - بالائی
شمر - حضرت امام حسین علیہ السلام کے شہید کرنے والے کا نام

شمردن - گننا -
شمس - آفتاب - سورج
شمسہ - تابدان - کلیس سونے کا قبہ
شمسہ، شمیسہ } چھتری -
شمشاد - ایک خوشنما سیدھا اور بلند درخت -
شمشیر - تلوار
شمع - موم بتی
شمع احمر - لاکھ کی مُہر
شمعچہ - دیا سلائی
شمع کافوری - موم بتی
شمل - جمع ہونا - پراگندہ
شملید - ایک خوشنما زرد رنگ کا پھول -
شملہ - سربند - پگڑی کا طرہ
شمن - بُت پرست -
شمندفہ - ریل گاڑی
شموش - شراب - کج خلق - سرکش
شموس - جمع شمس - سورج
شموع - جمع شمع - موم بتیاں

شمول - شامل ہونا - خلط ہونا
شمّہ - ایک بار سونگھنا - بہت تھوڑی سی چیز -
شمیدن - سونگھنا - بھاگنا - دوڑنا
شمیدہ - پریشان - بے ہوش
شمیر - تیز رَو -
شمیم - خوشبودار ہوا - خوشبو - سونگھنا -
شمیمہ - خوشبو -
شن - لنگر - سنگریزہ
شنبلیلہ - ترکاری
شنا - تیرنا - شناوری - ڈنڈ پیلنا
شنّات - جمع شانی - دشمن لوگ
شناختن - پہچاننا -
شنارت - عداوت
شناعت - بدی - طعنہ - برائی
شناوری - تیرنا -
شنائع - جمع شنیع - برائیاں
شنبلید - ایک زرد پھول - میتھی کے بیج -
شنبہ - ہفتہ کا دن - سنیچر

شنجرف - شنگرف
شنعت - برائی - بدنامی
شنفتن - سُننا -
شنقار - ایک تدآور اور مضبوط کمیاب شکاری پرند -
شنگ - ظریف معشوق - چور - ڈاکو
شنگل ، شنگول } خوبصورت - زیبا - شوخ
شنل - اوورکوٹ
شنو - سُن فعل امر - ڈنڈ پیلنا -
شنوع - برائی - قباحت
شنیدن ، شنودن } سُننا -
شنیع - بُرا - زشت - بدصورت کمینہ - نازیبا -
شو - شستن کا امر - دھو - شوہر - خاوند
شَو - شدن کا امر ہو - شب
شوا - بھُنا ہوا گوشت
شوارب - جمع شارب - مونچھے
شوارد - بھاگنے والے - پریشانیاں

شوارع - جمع شارع - شاہ راہیں
شوارق - جمع شرق - روشنیاں
شواغل - جمع شغل - کام کاج مشغلے
شوال - قمری مہینہ کا دسواں مہینہ
شوامخ - پہاڑیاں - بلندیاں
شواہد - جمع شاہد - گواہ معشوق
شواہق - بلند پہاڑیاں
شوائب - آمیزشیں - آلودگیاں
جمع شوب -
شوب - آمیزش - ملاوٹ
شوبک - رُولر -
شوبک زدن - انگلیوں سے
سیٹی بجانا -
شوخ - میل - چرک -
شوخ - نڈر - چالاک
شوخ ترازو - کم تولنے والا - دغاباز
شوخ دیدہ - گستاخ - آوارہ
شوخیدن - خوش خُلق ہونا
جلدی کرنا -
شور - غل - نمکین - کھاری - فتنہ
عشق -

شورا / شوریٰ } مشورت - کمیٹی - کونسل
شورابہ - آب شور -
شوربخت - بدنصیب -
شورچشم - بُری نظر والا - جسکی
نظر سے ضرر پہنچے -
شورہ - کھاری زمین - نمکدار زمین
شوسہ - وہ رستہ جس پر پتھر کٹا
ہوا ہو -
شوشہ - پُشتہ - ریت کا ڈھیر
حرف کا شوشہ
شوطہ - دوڑ - گشت -
شوغار / شوغابہ } مویشیوں کا باڑہ
شوک - کانٹا -
شوکہ - کھانا کھانے کا کانٹا -
شولہ - غلاظت کا ڈھیر -
شولیدن - گھبرانا
شوکت - دبدبہ - شکوہ - قوت
شوم - منحوس - بدفال -
شومی - نحوست - بدبختی

شونیز - کلونجی مشہور دوائی -
شوہرہ - پھولوں کا سہرہ -
شوہر - خاوند -
شوہر شنیدنی - زن مرید -
شوی - شوہر -
شہ - مخفف شاہ - بادشاہ
شہاب - سُرخ رنگ
شہاب - روشن ستارہ - ٹوٹنے والا ستارہ -
شہادت - سچی گواہی - شہید ہونا - گواہی -
شہادت نامہ - سرٹیفکیٹ
شہامت - بزرگی - توانائی
شہ باز - بڑا باز
شہ بالا - نوشہ کے ساتھ والا لڑکا
شہدا - جمع شہید - راہ خدا میں جان دینے والے -
شہر - بڑا قصبہ -
شہر - قمری مہینہ - چاند
شہر بند } - فصیل

شہرت - مشہوری
شہر باش - ایک شہر کے باشندے
شہر خدا - ماہ رجب -
شہروا - چمڑے کا سکہ - کھوٹا سکہ
شہلا - وہ سیاہ آنکھ جس میں سُرخ ڈورے ہوں -
شہنا - بانسری - سرنا مشہور باجا
شہوت - آرزو - لذتِ نفس - شوق
شہود اقامہ کردن - گواہی پیش کرنا -
شہود - حاضر ہونا - حاضر ہونیوالے
شہور - جمع شہر - مہینے -
شہوق - بلند ہونا -
شہی - بادشاہی - پسندیدہ چیز - داماد ی -
شہید - راہ خدا میں جان دینے والا - گواہ
شہیدی - پکا ہوا یعنی اندر سے سُرخ تربوز - فدائی
شہیر - مشہور
شہیق - گدھے کی آواز

شیئی - مرضی -
شیاد - دھوکے باز - مکار
شیار کردن - زمین جوتنا
شیاطین - جمع شیطان - دیو -
لوگوں کو راہ حق سے گمراہ
کرنے والے -
شیاع - ظاہر ہونا - شائع ہونا
شیب - بڑھاپا - بال سفید ہونا
شیدت - یعنی - تشدید
شیدن - شیدا ہونا - کانپنا -
شیپور - نفیری - بگل - طبل جنگ
شیث - حضرت آدم علیہ السلام
کے بیٹے کا نام جو پیغمبر تھے -
شیخ - بزرگ - اسلام کا پورا
پابند - بوڑھا - معزز
شیخک - تسبیح کا امام
شیخ الرئیس - حکیم بو علی
سینا کا نام -
شیخ نجدی - ابلیس - شیطان کا لقب
شیخوخت - بڑھاپا - چالیس برس
کی عمر میں بڑھ جانا -

شید - سورج کی روشنی - مکر و فریب
شیدا - فریفتہ - دیوانہ - عاشق -
شیدی - حبشیوں کا لقب -
شیر - دودھ -
شیر - مشہور درندہ جانور
شیراز - ایک شہر کا نام جہاں
شیخ سعدیؒ پیدا ہوئے -
شیر بہا - دولہن کا چڑھاوا
شیر خشت - ایک مشہور
دوائی جو عموماً بچوں کو مسہل
کے طور پر دی جاتی ہے -
شیرزہ - قوت و طاقت
شیر گیر - بہادر - شجاع - دانا
شیر مور - ایک قسم کا کپڑا
شیر و خورشید - ایران کا شاہی
نشان -
شیر و شکر - ایک ریشمی کپڑا -
متفق ہونا -
شیروان - ایران کے ایک
بادشاہ کا نام -
شیرویہ - بہادر خسرو پرویز کے بیٹے کا نام

شیرہ - پتلی شیرینی -
شیرہ خانہ - وہ جگہ جہاں شراب کشید کی جاتی ہے
شیریں - میٹھا - فرہاد کی معشوقہ کا نام -
شیریں قلم - خوش نویس -
شیر بہی - رشوت -
شیشہ - کانچ -
شیشہ ساعت - بازو کی گھڑی -
شیطان - حد سے پھرا ہوا - باغی سرکش - دیو -
شیشک - مینڈھا -
شیشۂ قاب - گھڑی کا شیشہ
شیعہ - پاک - مدد کرنیوالے مطیع - ٹول
شیفتگی - حیرانی - عاشق پن بیہوشی
شیفتن - عاشق ہونا - شیدا ہونا - مدہوش ہونا -
شیفور - بگل
شیلدن - دسترخوان
شیلدن کشیدان - دعوت کرنا
شِیَم - خصلتیں - عادتیں -
شمہ - لبیت - نو -
شیوا - فصیح و بلیغ -
شیوخ - جمع شیخ -
شیوع - ظاہر ہونا -
شیون - جمع شان
شیون - آہ وزاری - ماتم - نالہ
شیوہ - طریقہ - دستور -
شیہہ - گھوڑے کے ہنہنانے کی آواز

# بابُ الصّاد

صابتہ - مصیبت - مشکل - بلا
صابح - روشن - ظاہر
صابر - صبر کرنیوالا -
صابق - مذہب تبدیل کرنیوالا
صاحبِ دل - نیک آدمی - دانا - زیرک -
صاحبِ فراش - ایسا مریض جو چل پھر نہ سکے -
صاحبِ قران - امیر تیمور کا لقب - وہ شخص جو ایسے وقت میں پیدا ہو جب زحل اور مشتری ایک برج میں ہوں

**صاحب نفوذ** - بارسوخ آدمی

**صاحبہ** - سہیلی - جورو - عورت

**صادر** - نکلنے والا -

**صادق** - معنوں کا کسی پر درست آنا - سچا -

**صارح** - چلّانے والا -

**صارُوج** - چُونا اور خاکستر ملا ہُوا

**صارم** - دلیر آدمی - تیز شمشیر -

**صاع** - قریباً تین سیر کا ایک وزن - پست زمین -

**صاعد** - چڑھنے والا -

**صاعقہ** - بجلی - موت -

**صافات** - جمع صاف - وہ فرشتے جو خدا کے حضور میں صف باندھے منتظر حکم کھڑے ہیں -

**صافن** - پنڈلی کی ایک رگ -

**صافی** - کھرا - چھاننے کا کپڑا - صاف -

**صالب** - گرم - تپ - بخار -

**صالح** - نیک - بے ضرر - ایک پیغمبر علیہ السلام کا نام -

**صالحہ** - نیک عورت - نیک اعمال

**صامت** - خاموش - چُپکا - چاندی - سونا -

**صانع** - کاریگر - بنانے والا -

**صانع حقیقی** - اللہ تعالےٰ -

**صائب** - رسا - پہنچنے والا - محمد علی شاعر کا تخلص -

**صائم** - روزہ دار شخص -

**صائم الدّہر** - وہ شخص جو ہمیشہ دن کو روزہ رکھے

**صَبّ** - گرانا - ڈالنا - عاشق

**صَبا** - صبح کی ہوا - مغرب کی ہوا

**صِبا** - لڑکپن - بچپن -

**صباح** - خوبصورت سفید رنگ والا - صبح -

**صبّاح** - حسین - نہایت خوبصورت

**صباح الخیر** - صبح کے وقت آپس میں یہ کلمہ کہتے ہیں -

**صباحت** - سفید رنگ ہونا خوبصورتی -

**صَبّار** - بڑا صبر کرنے والا -

**صَبّاع** - رنگریز -

صبایا - لڑکیاں -
صبحک اللہ بالخیر - تمہاری صبح اچھی ہو - گڈ مارننگ
صبح کور - صبح کاذب -
صبر - شکیب -
صُبر } ایک کڑوی دوائی ایلوا
صِبر }
صبغ - رنگنا -
صبوح - صبح کو پینے کی شراب
صبُوحی - صبح کو شراب پینا -
صبُور - صابر - صبر کرنیوالا -
صبوری - صبر کرنا - کام میں تعجیل نہ کرنا -
صُبُوح - صبح کا وقت
صبی - وہ لڑکا جس نے اپنی ماں کا دودھ پینا چھوڑ دیا ہو -
صِبی - لڑکپن - طفولیت
صبیان - جمع صبی - وہ لڑکے جن کا دودھ پینے کا زمانہ گذر گیا ہو -

صبیح - سفید رنگ کا خوبصورت
صبیّہ - خوبصورت لڑکی -
صِحاب - جمع صاحب - دوست لوگ
صحابت - صحبت میں رہنا - دوستی کرنا -
صحابہ - دوست لوگ - ہم صحبت
صُحاح - تندرست ہونا - گناہ سے پاک ہونا - ایک لغت کا نام -
صِحاح - تندرست لوگ
صحاری - جمع صحرا - ریگستان جنگل -
صحاف - بڑے بڑے پیالے -
صحّاف - جلدساز - کتب فروش
صحائف - جمع صحیفہ - کتابیں رسالے -
صَحب - جمع صاحب - دوست
صحصاح - ہموار نرم اور زرخیز زمین -
صحف - جمع صحیفہ - کتابیں - رسالے -

صحفت - رکابی - پیالہ -
صِحفت - زردی اور سیاہی کا مرکب
صحنک - چھوٹی تھالی - رکابی -
صحو - اوصاف بشری کا مٹا دینا
مستی سے ہوش میں آنا -
صحیر - گدھے کی آواز -
صحیف - روئے زمین
صحیفہ - کتاب - رسالہ
صخاب - فریاد کرنیوالا -
صخب - فریاد کرنا -
صخد - جانور کا آواز کرنا
صخر - بڑا پتھر -
صخرہ - ایک پتھر کا نام جو بیت
المقدس میں ہے - ایک
کریہ المنظر دیو کا نام جس
نے حضرت سلیمانؑ کی انگشتری
چرائی تھی -
صَد - سو -
صدا - آواز -
صدارت - وزیر کے قریب ایک
منصب کا نام - بالانشینی

صُداع - دردسر -
صِداق - عورت کا مہر - کابین
صداقت - سچائی - راستی -
صدبرگ - گل گیندا
صدپا - ہزار پا - کنکھجورا -
صدشاخ - سونکڑے -
صدد - قصد کرنا - مقابلہ - قربت
صدر اعظم - پریزیڈنٹ
صدر خجند - شہر خجند کے ایک
بزرگ کا نام -
صدرہ - سینہ پوش - واسکٹ
صُدغ - شقیقہ - کنپٹی -
صدف - جام شراب - سیپ
صَدق - سچ بولنا -
صِدق - سچائی -
صَدَق - راست - سیدھا - کامل چیز
صَدَقہ - خیرات -
صدقہ جاریہ - رفاہ عام کی
چیزیں - کنواں - پل - مسجد وغیرہ
صُدور - جمع صدر - سینے - بالا
نشین لوگ - نکلنا -

صدّیق - حضرت ابابکرؓ خلیفہ اول کا لقب - بڑا راستباز
صدیق - دوست لوگ -
صُراح - ایک لغت کا نام خالص روشنائی - خالص شراب
صِراح - رُوبرُو -
صراحت - ظہور پذیر ہونا -
صُراخ - چنگھاڑ - سخت آواز
صراط - راہ راست - ایک سخت دشوار گذار پُل جو دوزخ پر بنا ہے - اور جس پر سے ہر ایک نے گذرنا ہے -
صِراع - کشتی لڑنا
صراف - کھوٹا کھرا سونا چاندی پرکھنے والا -
صرافت - فضول خرچی -
صرافت - خیال -
صرامت - کاٹنا - دلیری
صُرح - خالص چیز -
صُرخہ - عذاب - آہ و فریاد
صرصر - آندھی -
صُرع - مرگی کی مرض - پچھاڑنا
صرف - چاندی سونا پرکھنا - خرچ کرنا -
صرفہ - نفع - فائدہ - کم خرچ کرنا
صَرفی - علم صرف کا جاننے والا
صَرم - قطع کرنا - توڑنا - کاٹنا -
صُرّہ - تھیلی -
صریح - آشکارا - ظاہر -
صریف - دروازہ کی گڑگڑی کی آواز - خالص چاندی دودھ -
صعاب - جمع صعب - دشواریاں
صَعب - مشکل - دشواری سخت
صعق - بجلی گرنا - غش کی حالت میں ہونا -
صعلوک - فقیر - درویش -
صعوبت - سختی - مصیبت
صَعُود - چڑھنا
صَعوہ - ممولا - چڑیا -
صعید - تمام زمین - مٹی -
صغار - جمع صغیر - چھوٹے -

**صغارت** - طفولیت - چھوٹاپن
**صَغب** - وہ شخص جس کا باقی جسم کافی ہو لیکن سر چھوٹا ہو
**صِغر** - زردی - چھوٹاپن -
**صغریٰ** - چھوٹی چیز - چھوٹی عورت
**صُغضغ** - بالوں کو شانہ سے سلجھانا -
**صغل** - بدذات - کمینہ - ذلیل
**صَغیر** - چھوٹا -
**صفا** - خالص - بے لوث - پاکیزہ
**صفات** - جمع صفت - خوبیاں
**صِفاد** - زنجیر - قیدیوں کی بیڑیاں
**صِفار** - صفر -
**صَفار** - ٹھٹھیار - کانسی کے برتن بنانے والا -
**صفاق** - باریک پوست - جھلی
**صفاہان** - اصفہان - ایران کا مشہور شہر -
**صفائح** - جمع صفحہ - تختے - صاف چوڑے پتھر -
**صِفت** - تعریف - علامت

**صفح** - عفو - معاف کر دینا
**صفدر** - صف شکن - فوج کی پلٹنوں کو درہم برہم کر دینے والا - بڑا بہادر - حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا لقب
**صِفر** - نقطہ کا نشان - خالی
**صَفر** - قمری سال کا دوسرا مہینہ
**صُفر** - زردی - کانسی -
**صفرا** - ایک زرد رنگ کی خلط
**صفراوی** - صفرا والا -
**صُفرت** - زردی -
**صَفصاف** - بید کا درخت
**صفصف** - ہموار میدانی زمین -
**صفق** - سیاحت کرنا - پھر کرنا - تالی بجانا -
**صفقہ** - سودا طے کرنے کے بعد ہاتھ پر ہاتھ مارنا -
**صفوان** - پتھر - ہموار
**صفوۃ** - برگزیدہ - منتخب - خلاصہ -
**صفوف** - جمع صف - قطاریں

صفوی - شاہ صفی اللہ درویش کی طرف منسوب
صُفّہ - دالان -
صفی - برگزیدہ - حضرت آدم علیہ السلام کا لقب -
صفیّہ - برگزیدہ عورت حضرت رسول کریم کی پھوپھی صاحبہ کا نام
صفیر - پرندوں کی آواز
صقار - کافر - سخن چین -
صقالت - صیقل کرنا -
صقب - بچۂ شتر - لایعنی چیز
صَقر - ایک شکاری جانور چرغ - ترش شراب اور دُودھ -
صیقل - چمکتا ہُوا - روشن تاباں
صکاک - قبالے - نامے
صکوک - قبالے -
صکیک - لاغر - ضعیف
صَلاؔ - عام دعوت کا آوازہ
صِلا - بُھنا ہُوا - بریاں -
صلابت - سختی - سخت ہونا
صلات - جمع صِلہ - انعامات
صلاح - بہتری - بھلائی - نیکی -
صلاح - صلح کرنا - دوستی - پچھلی رنجش کو دور کرنا -
صلاحیّت - لیاقت - بہتر ہونا - نیکی -
صلاصِل - چڑیا - فاختہ - پیالے
صلاع - آفتاب کی گرمی -
صلاق - خطیب - خوش گفتار
صلایہ - سِل اور بٹہ -
صَلُب - سُولی پر چڑھانا
صَلَب - کڑا - مشکل - سخت
صُلب - ریڑھ کی ہڈی کی کڑیاں
صلبی - پُشتہ کا - نسل کا -
صُلت - سخاوت - خوش خلقی -
صلح - چاندی گلانا - لکڑی سے مارنا -
صلحا - جمع صالح - نیک لوگ
صُلح کل - صُلح پسند - دوست و دشمن سے محبت کرنیوالا -
صَلدا ء - کنکیلی زمین -
صَلدم - شیر - درندہ - سخت مشکل

صُلصُل۔ فاختہ۔ چڑیا۔
صَلم۔ جڑسے کان کاٹ لینا
صلواۃ } نماز۔ درُود۔ دعا
صلوات } آمرزش۔
صلوٰۃ کش۔ مُلّا جو مکان کی
چھت پر کھڑا ہوکر کسی کی
موت کا اعلان کرتا ہے
صِلہ۔ انعام۔ بخشش۔
صِلۂ رحم۔ اپنے رشتہ داروں
سے اچھا سلوک کرنا۔
صَلیب۔ سُولی۔ چلیپا۔
صَمّ۔ بہرا ہونا۔
صُمّ۔ بہرے لوگ۔ سخت پتھر
صَمّا۔ بہری عورت۔ سخت پتھر
صُمات۔ چُپ رہنا۔
صَماد۔ بلندیاں۔ جمع صَمد
صَمت۔ خاموش۔
صمدیّت۔ بزرگی۔ بے نیازی
صمصام۔ تیز تلوار
صمغ۔ گوند۔
صمم۔ بہراپن۔
صُموت۔ خاموشی۔
صُمّ وبکم۔ بہرے اور گونگے
صَمّہ۔ بہادر آدمی۔
صمیم۔ ہڈی کا گودا۔ مغز۔ خلاصہ
صنادید۔ بزرگ۔ جمع صندید
صنادیق۔ جمع صندوق
صنّاع۔ بڑا کاریگر۔
صناعت۔ کاریگری۔ ہنر
صنائع۔ جمع صنعت۔ کاریگریاں
صنج۔ چنگ۔ جھانجھ۔ باجا
صندل۔ ایک درخت کی خوشبودار
لکڑی۔ چندن۔
صندلی۔ کُرسی۔ تخت۔ چوکی۔
صندوقچہ۔ چھوٹا صندوق۔ بکس
صندوق اعانت۔ وہ صندوقچہ
جس میں چندہ جمع کرتے ہیں۔
صندوق پوستہ۔ لیٹر بکس۔
صندوق موزک۔ ہارمونیم باجا۔
صندید۔ بزرگ۔ بہادر۔ مشاہیر
صنع۔ کاریگری۔
صنعا۔ ملک یمن کا دارالسلطنت

صنف - قسم - نوع -
صنم - معشوق - پتھر کا بُت - جو کافروں کا معبود ہوتا ہے
صنوبر - درخت چلغوزہ - چیڑ کا درخت
صنوف - جمع صنف قسمیں -
صنیعہ - ہنر - نکوئی -
صواب - درست - مناسب گناہ کی ضد -
صوابدید - تجویز - صلاح -
صوارف - زمانہ کی گردشیں - حادثات
صوارم - تیز تلواریں -
صواعق - جمع صاعقہ - بجلیاں
صوارغ - کسی چیز کو قالب میں ڈھالنا
صوامع - جمع صامعہ - عبادتخانے
صَوب - راستی - طرف -
صَوت - آواز
صَوت - دوٹ -
صُور - کرنا - بگل - وہ چیز جو قیامت کو اسرافیل پھونکینگے
صُوَر - جمع صورت -
صورت بازی - بہروپیاپن -
صورت گری - مصوری - نقاشی
صوری - ظاہری -
صوسموری - گوہ -
صَوط - پانی کی آواز -
صوغ - قالب میں ڈھالنا
صُوف - اُون - بھیڑ کے بالوں کا موٹا سا کپڑا -
صوفی - کملی پوش - اُون کے کپڑے پہننے والا - مخلص - فنا فی اللہ شخص -
صوک - شروع -
صَول - حملہ کرنا - زیادتی کرنا
صَولت - رعب وداب -
صولجان - چوگان - ہاکی -
صوم - روزہ -
صومعہ - عبادت خانہ عیسائیوں کا معبد - کٹیا -
صَون - نگہبانی - محافظت -
صہب - سُرخی - کمیت رنگ -
صہبا - انگوری شراب -
صہر - سُست -

صہریج - تالاب -
صہیل - گھوڑے کی آواز -
صِیاح - بلند آواز - آہ وزاری
صیّاد - شکاری -
صِیاغ - زرگر - ڈھالنے والا
صیّاغت - زرگری -
صِیام - جمع صوم - روزہ -
صِیانت - نگہبانی -
صَیّب - برستا ہوا ابر -
صِیت - شہرت - مشہوری - آواز
صَید - شکار - شکار کرنا -
صیدلیہ - دواخانہ
صیرفی - صرّاف - دلاّل
صیرم - زیرک - ہوشیار آدمی -
صیغہ - نکاح - قالب میں ڈھالنا - اصل -
صیغہ - متعہ کی عورت
صَیف - موسم گرما -
صَیقل - صاف کرنا - چمکانا -
صین - ملک چین -
صینیہ - سینی

# بابُ الضّاد

ضاب - تھوہر کی قسم کا ایک کڑوا درخت -
ضابح - سخت پتھر - ایسا گرم علاقہ جہاں سورج کی گرمی سے گوشت بھن جائے -
ضابط - ضبط قائم کرنے والا - انتظام کرنیوالا -
ضابطہ - قانون - دستور - قاعدہ
ضاحک - ہنسنے والا -
ضارّ - مضرّ - تکلیف پہنچانیوالا -
ضارب - مارنے والا -
ضاری - شکار کے پیچھے دوڑنے والا کُتا -
ضالّ - راہ راست سے بھٹکا ہوُا - گمراہ -
ضالّہ - کھوئی ہوئی چیز -
ضالّین - جمع ضال - گمراہ لوگ
ضامن - کفیل - ذمہ دار

ضان ۔ بھیڑ میش
ضبب ۔ سوسمار ۔ گوہ ۔ غصہ
ضباح ۔ لومڑی کی آواز
ضبط ۔ کسی چیز کو اس کی حد پر نگاہ رکھنا ۔ انتظام ۔
ضبغ ۔ بغل ۔ بازو
ضبور ۔ درندہ ۔ شیر ۔ چیتا
ضجر ۔ تنگدل ۔ غمگین ۔ رنجیدہ
ضجر ۔ بے آرامی ۔ وفور غم
ضجرت ۔ بے آرامی ۔ رنج و غم
ضجور ۔ مضطرب ۔ بے قرار
ضحیٰ ۔ پہر دن چڑھے کا وقت
ضحیٰ ۔ پہر دن چڑھے کی نماز
ضحاک ۔ ہنسنے والا ۔ ایک ظالم بادشاہ کا نام جس کے مرنے کے بعد فریدون تخت نشین ایران ہوا ۔
ضحاکہ ۔ ہنسنے والی عورت
ضحک ۔ قہقہہ ۔ آواز سے ہنسنا
ضحور ۔ پہر دن چڑھے کا وقت
ضخام ۔ بزرگ جثہ ۔ اچھے خاصے تن و توش والا ۔
ضخامت ۔ جسامت ۔ موٹاپا
ضد ید ۔ با و مخالف
ضرّ ۔ تکلیف ۔ گزند ۔
ضرا ۔ سختی ۔ گزند
ضراب ۔ جفتی کھانا ۔ تلوار مارنا
ضراب خانہ ۔ ٹکسال ۔
ضرارت ۔ صدمہ پہنچانا ۔ گزند پہنچانا ۔
ضرار ۔ ایک دوسرے کو ضرر پہنچانا ۔ منافقوں کی مسجد ۔ رسول کریمؐ کے ایک بہادر اصحابی کا نام ۔
ضراعت ۔ عاجزی ۔ زاری
ضرب ۔ مارنا ۔ قتل کا ظاہر کرنا ۔
ضرب گرفتن ۔ مذاق بنانا
ضربہ ۔ پانسہ ۔ چوٹ جو مارسی پہنچے
ضربیہ ۔ ٹیکس ۔
ضرتان ۔ ایک شخص کی دو بیویاں ۔ سوتنیں ۔
ضرح ۔ قبر کھودنا ۔

ضِرس - ڈاڑھیں - چکی کے
دانت جن سے آٹا پیستی ہے
ضَرع - عاجزی - فریاد
ضَرِع - ذلیل و خوار - ضعیف
ضِرغام - شیر درندہ
ضَرّہ - سَوکن - سَوت - چکی کا پاٹ
ضَریح - قبر -
ضَریر - نابینا - اندھا -
ضِعاف - جمع ضعیف - کمزور
ضُعف - دُگنا - دوچند -
ضَعف - سُستی - کمزوری
ضَعف بنیہ - جسمانی کمزوری
ضُعَفا - جمع ضعیف -
ضعف التالیف - وُہ چیز نظم
کرنا جو محاورے کے خلاف ہو
ضِغث - اضغاث جمع جھاڑو تنکا
ضغط - نچوڑنا - بھینچنا - تنگ
و مجبور کرنا -
ضغطہ - بھینچنا -
ضُغطہ - سختی - تنگی -
ضفادع - جمع ضفدع - مینڈک

ضفدع } مینڈک - ایک
ضفادی } بیماری حلق کا ورم
ضِلّ - گمراہ - بُرا -
ضلال - گمراہی - پوشیدگی
ضلاضل - سخت زمین - چٹان
ضلالت - گمراہی -
ضلع - پسلی - سلطنت کا ایک
حصہ جو کئی ایک تحصیلوں
کا مجموعہ ہوتا ہے
ضلوع - جمع ضلع کی -
ضلیل - گمراہ - بھٹکا ہوا
ضَمّ - پیش کی حرکت - ملنا - ملانا
ضِماد - لیپ -
ضمار - پوشیدہ مال -
ضمان - ضمانت - کفیل ہونا
ضمائر - جمع ضمیر -
ضمد - لیپ کرنا - پٹی لگانا -
ضمر - لاغری - دُبلاپن -
ضِمن - اندر -
ضمّہ - پیش کی حرکت -
ضمیر - دل - اسم کا قائم مقام - اندیشہ - خاطر

ضیمران۔ نازبو۔
ضمیم۔ ملا ہُوا۔ شامل کیا ہُوا
ضمیمہ۔ وُہ شے جو کسی اور شے پر زیادہ کرکے لگائیں۔
ضمین۔ ضامن۔ ذمہ دار۔
ضنی۔ لاغر۔ کمزور
ضو۔ روشنی۔ سورج کی روشنی
ضوابط۔ جمع ضابطہ۔ قاعدے قوانین۔
ضواحک۔ ڈاڑھوں اور پَچلیوں کے درمیان کے چار دانت
ضومران۔ نازبو۔ ریحان سپرغم
ضہول۔ کسی حق کو باطل کرنا۔ ناقص کرنا۔
ضیا۔ روشنی۔ سورج کی روشنی
ضیاع۔ ضائع اور ضعیف کی جمع۔ کھیتی کی زمینیں۔
ضَیر۔ گزند۔ تکلیف۔ نقصان
ضیع۔ ہلاک ہونا۔ ضائع ہونا۔
ضیعَہ۔ ضائع ہونا۔ تجارت پیشہ۔ کھیتی کی زمین

ضیغم۔ شیر درندہ۔ حضرت علیؓ کا خطاب۔
ضیف۔ مہمان لوگ۔
ضَیق۔ تنگی۔
ضِیق۔ بخیل۔ کنجوس۔
ضیق النفس۔ تنگیٔ سانس کی بیماری۔
ضِیم۔ نقصان کرنا۔ ظلم کرنا۔
ضَیمرَان۔ ایک قسم کی خوشبودار گھاس۔ ریحان۔ نیازبو۔ سپرغم۔
ضیوف۔ جمع ضیف۔ مہمان لوگ۔

# بابُ الطاء

طاب۔ خوش بُو۔ پاک و مصفا۔
طابَہ۔ انگوری شراب۔
طابخ۔ نہایت سخت بخار۔
طابع۔ پیدائشی عادت۔
طابق۔ تابہ۔ توا

طابور - پلٹن -
طاجن - توا کڑاہی -
طارف - تازہ مال -
طارق - چور - حادثہ -
طارِم - ایک دریا کا نام لکڑی کا مکان - بالا خانہ -
طاری - عارض ہونیوالا نیچے اترنے والا - ظاہر ہونیوالا -
طاس - بڑا طشت - نمدے کی ٹوپی - دریا کا علاقہ -
طاسک - چھوٹا طشت -
طاس گرداں - گولیوں کے ذریعہ فال نکالنے والا -
طاش - ایک قوم ہے -
طاعات - جمع طاعت - فرمانبرداری
طاعن - طعن کرنیوالا - نیزہ زن
طاعون کوبی - طاعون کا ٹیکہ لگوانا -
طاغوت - شیطانوں کا سردار ابلیس -
طاغی - باغی - مُفسد -
طاف - طواف کرنے والا - گشت لگانے والا -
طاق - اکیلا - محراب - محراب دار عمارت - روئی دار چوغہ -
طاقہ - تھان -
طال - دراز ہوا -
طالب - جوئندہ - خواہشمند -
طالبی - ایک قسم کا خربوزہ
طالح - بُرا - بدکار آدمی -
طالع - نصیب - طلوع کرنیوالا نجوم کی لگن -
طالعہ - طلوع کرنیوالی -
طالق - طلاق شدہ عورت -
طالقان - بلخ میں ایک شہر کا نام -
طامات - جھوٹ - گپ - پریشانی کی باتیں - فقیروں کی بڑ -
طامح - سرکش -
طامع - لالچی -
طامہ - سختی - مصیبت - قیامت
طاؤس - مور - خوبصورت پرندہ

طاؤسہ ۔ میز ۔
طاویہ ۔ وہ شخص جس کا پیٹ پیٹھ سے لگا ہو ۔
طاہر ۔ پاک ۔
طاہل ۔ وہ پانی جس کا رنگ اور مزہ تبدیل ہو گیا ہو
طاہی ۔ باورچی ۔
طاسحہ ۔ ہلاک کر دینے والا حادثہ
طائر سارہ } حضرت جبرائیلؑ فرشتہ
طاہر قدس }
طائیش ۔ کمزور ۔ دُبلا ۔
طائف ۔ مکہ معظمہ کے قریب ایک مکان ۔ خواب ۔ کوتوال طواف کرنے والا ۔
طائفہ ۔ گروہ ۔ جماعت ۔
طائل ۔ زیادتی ۔ افزونی ۔ فائدہ
طائی ۔ طے قبیلہ سے نسبت رکھنے والا ۔
طِب ۔ امراض کی تشخیص اور علاج کا علم ۔
طبابت ۔ حکمت ۔ فن طب

طبّاخ ۔ باورچی ۔
طباشیر ۔ ایک دوائی ۔ چاک ۔ کھریامٹی ۔
طبّاع ۔ فہیم ۔ زیرک ۔
طباع ۔ جمع طبع ۔ عادتیں ۔
طباق ۔ دو چیزوں کو باہم موافق کرنا ۔
طبائع ۔ جمع طبیعت ۔ خُو ۔
طبخ ۔ پکانا ۔ صندل
طبرزد ۔ مصری ۔ نبات ۔
طبع ۔ سرشت ۔ خُو ۔ نقش کرنا ۔ چھاپنا ۔
طبع ۔ چشمہ ۔ رنگ ۔ عیب
طبعی ۔ منسوب بہ طبع ۔
طِبَق ۔ تہ ۔ طبقہ ۔ خوانچہ ۔
طبق ۔ دستور ۔ طریقہ ۔
طبقات ۔ جمع طبقہ ۔
طبقہ ۔ جماعت ۔ ڈیک
طبل ۔ ڈھول ۔
طبل برچیں ۔ سورج غروب ہونے کے بعد دکانیں بند

کرنے کیلئے نقارہ بجایا جاتا ہے
طبل خوردن - بھاگنا -
طبلہ - صندوقچہ -
طبّی - منسوب بہ طب
طبیب - علم طب جاننے والا -
طبیخ - جوشاندہ - پکی اینٹ
طپانچہ - تھپڑ - طمانچہ -
طپیدن - تپنا - تڑپنا - بیقرار ہونا -
طِحال - تلی کے بڑھ جانے کی بیماری -
طحق - آٹا پیسنا -
طِحَل - ورم تلی -
طحل - غضبناک -
طِحن - آٹا -
طحن - آٹا پیسنا -
طحو - ہلاک ہونا - رنجیدہ ہونا
طر - اچک لینا - تھپڑ مارنا -
طرابلس - ملک مغرب میں ایک علاقہ جس کا نام طرابلس الغرب ہے - اور شام میں ایک شہر کا نام
طرّاحی - مصوری - نقاشی - معماری
طراد - باہم حملہ کرنا -
طرّار - چالاک - گرہ کٹ -
طِراز - نقش ونگار - سنجاف -
طراز - ترکستان کا ایک حسن خیز شہر -
طرازیدن - نقش کرنا -
طراق - کوڑا مارنے کی آواز
طرب - خوشی - شوق -
طرح - نئی عمارت - کمزور کے ہاتھ چیز گراں بیچنا - گرانا -
طرح ریزی کردن - کسی امر کے متعلق تدبیر وتجویز کرنا -
طرخان - وہ سردار جس کو بادشاہ کی خدمت معاف ہوگئی ہو ترکستان کے ایک بادشاہ کا نام -
طرخون - ایک قسم کا پودا
طُرَر - جمع طرہ -
طرف - کنارہ - بڑا لڑکا - حریف جانب -

**طرف** - کنارہ - ترچھی نگاہ سے دیکھنا کنکھیوں سے دیکھنا۔
**طُرفا** - جھاؤ کا درخت۔
**طرف بستن** - نفع اٹھانا۔
**طرفۃ العین** - پلک جھپکانے کا عرصہ۔
**طَرفہ** - ایک دفعہ پلک جھپکانا
**طُرفہ** - نئی چیز - معشوق - عمدہ چیز
**طَرفے** - اندکے - تھوڑا عرصہ۔
**طُرق** - طریق - راہیں - راستے۔
**طرقوا** - ہٹ جاؤ - راستہ صاف کرو۔
**طرقوازن** - چوبدار - نقیب
**طُروب** - جمع طرب - خوشیاں
**طَروب** - خوش و شاداں۔
**طُروق** - رات کو آنا۔
**طُرہ** - مکان کا چھجہ - پیشانی کے بال - زُلف۔
**طَری** - تازہ۔
**طریان** - تازہ ہونا - حادث ہونا
**طرید** - مردود - رد کیا گیا۔
**طریدہ** - حملہ۔
**طریف** - عجیب - نرالا - نادر
**طریق** - طریقہ - شرمندہ - راہ مضروب۔
**طریقت** - باطنی صفائی - راہ سالکان
**طسوج** - چوتھائی دانگ - کنارہ
**طعان** - نیزہ مارنا۔
**طُعم** - مزا - لذت - ذائقہ۔
**طُعم** - خورش۔
**طِعمہ** - کھانا۔
**طَعمہ** - چکھنا۔
**طعن** - عیب لگانا - نیزہ مارنا۔
**طغر** - کسی کے پاس جانا۔
**طُغرا** - ایک قسم کا پیچیدہ لفظوں کا خط جس میں بادشاہوں کا لقب اور نام وغیرہ فرمانوں پر لکھا جاتا ہے۔
**طُغرل** - سلجوق کی اولاد سے ایک بادشاہ کا نام - ایک قسم کا باز۔
**طغی** - آواز۔

طغیان } زیادتی۔کثرت۔ظلم
طغیانی } حد سے گذر جانا۔
طفرہ۔مغالطہ۔
طفرہ زنی کردن۔ٹالنا۔
طفل۔بچہ۔
طفولیت۔بچپن۔لڑکپن
طفیف۔کم۔تھوڑا۔قلیل
طفیل۔کوفے کے ایک شاعر کا نام جو بن بلائے دعوت میں شریک ہوتا تھا۔ناخواندہ وسیلہ۔
طق طق کردن۔انگلیوں سے میز بجانا۔
طل۔شبنم۔اوس۔
طِلا۔عضو پر ملنے کی سیال دوائی۔سونا
طُلاب۔جمع طالب۔
طلاطل۔لاعلاج مرض۔
طلاق۔آزادی۔عورت کا قید نکاح سے چھوٹنا۔
طلاق۔دستوں کا جاری ہونا۔
طلاقت۔تیز زبانی۔
طلاوت۔خوبی۔تازگی۔سحر۔جادو۔
طلایہ۔وہ فوج جو چھاؤنی اور شہر کی حفاظت کرے۔
طلائی۔سونے کی چیز۔
طلائی دست افشار۔خسرو پرویز کا سونے کا دست افشار جو موم کی طرح نرم تھا
طِلْب۔آدمیوں کی جماعت
طَلَبہ۔جمع طالب۔
طلبیدن۔بلانا۔چاہنا۔
طلسم۔جادو سحر۔خیالات موہوم۔
طلسمات۔جمع طلسم۔
طلع۔شگوفۂ خرما۔مقدار
طلعت۔چہرہ۔دیدار۔زیارت
طلق۔ابرق۔دردزہ۔
طِلق۔حلال۔آزاد۔
طلق اللسان۔فصیح۔
طُلق۔تیز زبان۔
طلل۔جسم۔پیکر۔

طلمبہ - فائر پمپ - آگ بجھانے کا انجن -
طلمبہ چی - فائر پمپ والے -
طلوب - طالب -
طلوع - آفتاب کا ظاہر ہونا -
طلیعہ - وہ دستہ فوج جو لشکر کے فرودگاہ کیلئے مناسب جگہ تلاش کرتا ہے - اور رات کو فوج کی حفاظت کرتا ہے
طلیق - طلاق شدہ عورت - قید سے رہا شدہ -
طماح - بغاوت - سرکشی -
طماع - بڑا لالچی -
طماع - جمع طامع - لالچی -
طمانیت - اطمینان -
طمث - عورت کا حائض ہونا -
طمر - پرانا کپڑا -
طمس - مٹا دینا - نابود کر دینا - ہلاک کرنا -
طمطراق - رعب و دبدبہ - شان و شوکت -

طمع خام - ناممکن چیز کی طلب
طمغا - تمغہ -
طمغاج - ترکستان کی ولایت
طمیس - نابینا - اندھا -
طناب - خیمہ کی رسی -
طناب انداختن - پھانسی دینا -
طناز - ناز کرنے والا - شوخ -
طنب - خیمہ کی ڈوری -
طنک - ڈھولکی -
طنبور - ستار کی قسم کا ایک باجہ
طنین - مچھر - مکھی کی بھنبھناہٹ طشت لگن وغیرہ -
طوارق - حادثات زمانہ - تشدد
طواف - بیت اللہ شریف کے گرد گھومنا -
طواپچی - طمانچے والا -
طوالت - طویل ہونا - درازی
طوالع - جمع طالع - منطق کی ایک کتاب
طوامیر - جمع طومار - دفتر -
طوائف - جمع طائفہ گروہ - مکہ معظمہ کے قریب ایک مقام

طوبیٰ - ایک درخت کا نام جو بہشت میں ہے - خوشبودار
طوپہ - گیند -
طود - بڑا پہاڑ -
طور - کوہ سینا جہاں حضرت موسیٰؑ کو نور دکھائی دیا -
طورغہ - ایک قسم کی چڑیا -
طوس - خراسان کا ایک شہر جہاں محقق طوسی پیدا ہوئے اور جہاں کے رہنے والے فردوسی بھی تھے -
طوطک - ایک ساز کا نام
طوع - اطاعت - رغبت
طوعاً - خوشی سے - اطاعت سے
طوعاً و کرہاً - رغبت و کراہت سے - چار و ناچار -
طوفان - سخت آندھی - پانی کا سیلاب - سخت جنگ -
طوق - پٹہ - گردن کا بند - توت
طول - بخشش - احسان کرنا -
طول - لمبائی -
طولک کردن - گریز کردن -
طومار - دفتر - کتاب -
طومنہ - مصیبت - تکلیف -
طونولاتہ - ٹن -
طوی - عروسی - شادی -
طویت - اندیشہ - نیت - ارادہ
طویل - دراز - عروض کے ایک بحر کا نام
طویلہ دُر - موتیوں کی لڑی -
طہار - ابر کا ٹکڑا -
طہارت - پاکیزگی - استنجا - وضو
طہاف - بلند بادل -
طہران - ایران میں ایک شہر -
طہمورث - تہمورث ایران کا ایک بادشاہ -
طہور - وہ چیز جو دوسری چیز کو بھی پاک کر دے -
طے - حاتم طائی کے قبیلہ کا نام -
طیّ - لپیٹنا - بھوک -
طیّار - اُڑنے والا پرندہ - ہوائی جہاز - حضرت جعفر بن ابو طالب کا لقب -

طیارہ - ہوائی جہاز - بادرفتار تیز گھوڑا -
طیاش - کم عقل - بیوقوف - بیہودہ -
طیب - خوشبو -
طیب - پاکیزہ - مزیدار -
طیبات - ظرافتیں - لطائف
طیبت - خوش طبعی - حلال ہونا
طیبہ - مدینہ منورہ -
طیر - پرندہ -
طیران - اُڑنا -
طیرہ - غضب - غصہ دجوش بُسبکی -
طیرہ - غمناک - شرمندہ -
طیش - جوش - غصہ - تیر کانشانہ بے خطا کرنا -
طے کردن - ختم کرنا - پیٹنا - فیصلہ کرنا -
طیلسان - تالسان ایک چادر جس کو مولوی اور خطیب اپنے کندھوں پر ڈالتے ہیں -
طے لسان - خاموشی - قوت گویائی -
طیمس - دریائے ٹیمس -
طین - نمناک مٹی -
طینت - اصل - پیدائش - سرشت
طینی - مٹی کی چیز
طیور - جمع طیر - پرندے -
طیہوج - تیتر کی قسم کی ایک چڑیا -

# باب الظاء

ظافر - ظفریافتہ - فتحمند -
ظامی - تشنہ - پیاسا -
ظراف - بڑا خوش طبع - ظریف
ظرافت - خوش طبعی - زیرکی -
ظرف - حوصلہ - برتن - دانائی -
ظرفا - جمع ظریف -
ظرف - لفافہ -
ظریف - لطیفہ گو - خوش طبع - دانا -
ظفر - فتح -
ظفر - ناخن -
ظفرہ - آنکھ کی بیماری - ناخونہ
ظفیر - اپنے ارادہ میں ہمیشہ کامیاب ہونیوالا -

ظِلّ ۔ خیال ۔ سایہ ۔
ظل اللہ ۔ خدا کا سایہ ۔ عادل بادشاہ سے مراد ہے ۔
ظَلال ۔ سایہ دار مقام ۔ ابر کا سایہ ۔
ظِلال ۔ جمع ظل ۔
ظلام ۔ رات کے پہلے وقت کی تاریکی ۔
ظلام ۔ جمع ظلمت ۔ اندھیرا ۔
ظلّام ۔ بڑا ظالم ۔ ستمگر ۔
ظِل ظلیل ۔ لمبا سایہ
ظلل ۔ بہت ابر یا سائبان
ظلم ۔ ستم ۔ بے انصافی ۔ ناجائز سختی ۔ حق تلفی ۔
ظُلمات ۔ جمع ظلمت ۔ اندھیرا
ظلمانی ۔ تاریکی ۔ غیر شفاف اشیاء ۔
ظلمانیت ۔ تیرگی ۔ تاریکی ۔
ظلمت ۔ اندھیرا ۔ تاریکی ۔
ظَلَمہ ۔ جمع ظالم ۔ سرکاری نوکر ۔
ظلول ۔ سایہ کرنا ۔
ظلُوم ۔ جمع ظالم ۔ بڑا ظلم کرنیوالا ۔
ظُلّہ ۔ سائبان ۔ چھجہ ۔ چھتر ۔
ظلیل ۔ سایہ دار جگہ ۔
ظلیم ۔ ظلم رسیدہ ۔ ستم دیدہ ۔ مظلوم
ظما ۔ پیاس ۔
ظمان ۔ تشنہ ۔ پیاسہ ۔
ظن ۔ وہم ۔ گمان ۔
ظنت ۔ تہمت ۔
ظنون ۔ جمع ظن ۔ وہم ۔ گمان
ظنی ۔ عقل کے قریب تر
ظنین ۔ متہم ۔ وہ شخص جس پر تہمت لگائی گئی ہو ۔
ظَنیہ ۔ و ۔ مقدمہ جو قریب یقین کے ہو ۔
ظواہر ۔ جمع ظاہر ۔ زمین سے اُگی ہوئی چیزیں ۔ نباتات ۔
ظہار ۔ ہم پشت ہونا ۔ مرد کا اپنی عورت سے منکوحہ سے یہ کہنا کہ تو مجھ پر ماں کی طرح ہے ۔ اس سے وہ عورت تاوقتیکہ مرد کفارہ نہ ادا کرے حرام ہو جاتی ہے ۔

ظِہارت - قوی پشت ہونا -
ظَہر - پُشت -
ظَہَر - درد پشت -
ظُہر - دوپہر کے بعد کا وقت -
ظہور - ظاہر ہونا - روشن ہونا - کھلنا -
ظہیر - پشت پناہ - معین و مددگار خدا کا نام -
ظہیرہ - دوپہر کا وقت -
ظہیئر - دودھ پلانے والی - دایہ - انا

# باب العین

عابد - عبادت کرنیوالا - پُجاری
عَابر - عبور کرنے والا -
عابر سبیل - مسافر -
عابرہ - با محاورہ کلام - فصیح کلام
عابس - بدمزاج - ترشرو - چین بجبیں
عاتِق - آزاد - پرانی شراب -
عاتک - اصرار کرنیوالا - نڈر آدمی -
عاتم - بات کو آنے والا -
عاتی - باغی - سرکش - متکبر -
عاج - ہاتھی دانت -
عاجل - جلدباز - مجازاً دنیا
عَاد - ایک کافر کا نام -
عادل - عدل و انصاف کرنیوالا معتبر گواہی والا - پرہیزگار
عادی - خُوگر - عادت رکھنے والا -
عاذِل - ملامت کرنے والا -
عَار - شرم - عیب -
عارج - چڑھنے والا -
عارض - فوج کا بخشی - لاحق ہونے والا - رخسارہ - عرض کرنے والا - ابر سیاہ -
عارضہ - بیماری - مرض - حاجت
عارضی - مصنوعی - غیر مستقل -
عارضین - مدعی - و مدعا علیہ
عارف - خداشناس - واقف صابر -
عارِی - شرمندہ - برہنہ - خالی -
عاریت - مانگے لینا دینا -
عازِم - ارادہ کرنیوالا -

عاسل۔ شہد نکالنے والا۔
عاشر۔ دسواں حصہ۔
عاشق۔ عشق رکھنے والا۔ محبّت رکھنے والا۔
عاشورا۔ محرم کی دسویں تاریخ
عاصف۔ آندھی۔ طوفان۔ تیر اندازی
عاصم۔ باز رکھنے والا۔ نگاہ رکھنے والا۔
عاصی۔ گناہگار۔ مجرم۔
عاطر۔ خوشبو دار۔
عاطف۔ مڑنے والا۔ ملانے والا مہربانی کرنیوالا۔
عاطفت۔ مہربانی۔
عاطل۔ معطل۔ بے کار۔ برہنہ۔ شرمندہ۔
عاف } عفو کرنے والا۔ بخشنے والا
عافی }
عافیت۔ آرام۔
عافین۔ جمع عافی۔ گناہ معاف کرنے والے
عاق۔ ایسا نافرمان اور سرکش لڑکا جسکو ماں باپ نے اپنی فرزندی سے علیحدہ کر دیا ہو

عاقب۔ پیچھے آنیوالا۔ جانشین
عاقبت۔ انجام۔ آخر۔
عاقر۔ بانجھ عورت جس کے اولاد نہ ہو۔ عقیمہ۔
عاکف۔ گوشہ نشین جو ہمیشہ عبادت میں مشغول رہتا ہو۔
عاکفان } جمع عاکف۔
عاکفین }
عالم۔ خداوند کریم کے سوا باقی سب چیزیں۔ دنیا۔ مخلوقات۔ حالت۔
عالِم۔ علم والا۔ جاننے والا۔
عالمِ اسباب۔ اس میں ہر چیز کا اسباب ہوتا ہے۔
عالمِ امر۔ عالمِ ارواح۔ عالمِ ملائک۔
عالمِ برزخ۔ موت اور قیامت کے درمیان روحوں کے رہنے کا مقام۔
عالمِ جبروت۔ مرتبہ صفات خداوند تعالیٰ۔

عالم لاہوت - عالم ذات اللہ
اللہ تعالیٰ -
عالم ملکوت - اسماء الٰہی کا مرتبہ -
عالم معقول - عالم عقلی -
عالم معنی - وہ عالم جو محسوس
نہ ہو سکے -
عالم ناسوت - فانی دنیا ہماری
یہ موجودہ دنیا - دار الفنا -
عالم ہیولائی - عالم اجسام - دنیا
عالمی - منسوب بہ عالم - دنیا
کے رہنے والے -
عالمیاں - دنیا کے رہنے والے -
عام - سال - برس - اعوام جمع -
عام - مشہور - عوام -
عامر } آباد کرنیوالا - نام قبیلہ
عامرہ }
عامل - عمل کرنے والا - حاکم -
عامہ - مشہور عام -
عامی - جاہل -
عانب - انگور والا -
عاند - عناد رکھنے والا - دشمن -

عانس - وہ لڑکی جو عرصہ تک
خاوند کے بغیر رہے -
عانہ - ناف کے نیچے کی جگہ - پیڑو
عاہر - زانی - حرامکار -
عاہل - وہ عورت جس کے شوہر
نہ ہو -
عائد - عود کرنے والا - الٹ کرنے
والا - لازم -
عائق - مانع - حائل -
عَب - دمبدم پانی پینا -
عبا - ایک لباس -
عباد - جمع عبد - بندے -
عبّاد - بہت عبادت کرنے والا -
عبّاس - شیر درندہ حضرت
رسول کریم کے چچا - حضرت
علی کے بیٹے کا نام -
عبّاسی - ایک قسم کا پھول خلفاء
عباسیہ نے اپنے کپڑوں کا سیاہ
رنگ مخصوص کر رکھا تھا اسلئے
سیاہ رنگ سے کنایہ ہے -
عباسیاں - حضرت عباس رسول کریم کے چچا کی اولاد

**عبث** - بے فائدہ - بیہودہ -
**عبد** - غلام - بندہ -
**عبداللہ** - رسول کریم کے والد ماجد کا اسم شریف -
**عبدالمطلب** - رسول صلعم کے دادا کا نام -
**عبدالمناف** - رسول اکرم کے پردادا کا نام -
**عبدہ** - جمع عابد -
**عَبر** - خواب کی تعبیر کہنا -
**عِبر** - کشتی یا جہاز کا محصول -
**عبر** - پکڑنا - رونا -
**عِبرت** - کسی کی بدحالی دیکھ کر نصیحت پکڑنا -
**عبرہ** - رونا - اشک -
**عِبَرہ** - کشتی یا راہداری کا محصول خراج -
**عبری** }
**عبرانی** } اہل کنعان کی زبان -
**عَبَس** - تیوری - چیں بجبیں - کج خلقی - پیشاب -
**عَبَق** - خوشبودار چیز -
**عبقری** - عمدہ - نفیس لطیف چیز -
**عبودیت** - غلامی -
**عبُوس** - ترشروئی - پیشاب کی ایک مرض -
**عبُوست** - ترشروئی -
**عَبہر** - زرد رنگ - نرگس -
**عَبِید** - جمع عبد - بہت سے غلام -
**عِبیر** - کئی ایک خوشبودار چیزوں سے حاصل کی ہوئی ایک خوشبو
**عتاب** - جھڑکی - سختی - خفگی - ناز
**عتاد** - اسباب سفر -
**عتاق** - لونڈی یا غلام آزاد -
**عتاقت** - آزادی -
**عَتَب** - غصہ کرنا - ناراض ہونا -
**عتبہ** - چوکھٹ - درگاہ - آستانہ -
**عتبات** - چوکھٹیں - مصائب
**عِترت** - آل واولاد -
**عِتق** - آزادی -
**عُتق** - کہنگی - پرانا ہونا -
**عتیب** - عتاب - خفگی -

عَبید - مہیا - حاضر -
عتیق - بزرگ - برگزیدہ -
عِثرت پھسلنا - سر کے بل گرنا -
عثمان لو - مغربی ترک -
عجالت - تعجیل - جلدی کرنا -
عجائز - بوڑھی عورتیں -
عُجب - مغرور - سرکش -
عُجب - خود بینی - غرور -
عجز - عاجزی -
عجزہ - جمع عاجز -
عجف - لاغری - کمزوری -
عجل ایک قبیلہ کا نام - گائے کا بچھڑا -
عجلت بیتابی کرنا - جلدی کرنا -
عجم - حروف پر نقطے دینا -
عجم - عرب کے بغیر باقی ملک ایران توران وغیرہ -
عجمی - جو عرب کا باشندہ نہ ہو ایرانی
عجن - خمیر کرنا -
عجوز - بوڑھی عورت -
عجول - دوڑنے والا - حیران -

عجیز - حیز - نامرد - مخنث -
عجین - خمیر -
عَدّ - گننا - شمار -
عِداد - گنتی - بخشش -
عداوت - دشمنی -
عِدّت - وہ مدت جس میں طلاق وادہ عورت دوسرے کسی شخص کو شوہر نہیں بنا سکتی -
عَدد - گنتی - ہندسہ -
عدل - انصاف کرنا -
عدل - کپڑے کی گٹھری -
عدم - نیستی - نہ ہونا -
عَدن - باغ - بہشت - ہمیشگی
عَدَن - ایک جزیرہ کا نام جہاں سے موتی حاصل ہوتے ہیں - ملک عرب کی مشہور بندرگاہ
عدو - دشمن - بیری -
عدوان - جور و ظلم - عداوت رکھنا
عَدُول - پرہیزگار - عادل گواہ
عُدول - نہ ماننا - پھر جانا -
عَدولی - حد سے تجاوز کر جانا -

عدید - کثیر - شمار - مثل
عدیل - ہم مرتبہ - سجادہ کا ہم نشین
عدیم - نایاب - کم - فقیر -
عدیم المعروف - خشک مزاج -
عذار - رخسارہ - عارض -
عذب - شیریں - خوش ذائقہ
عذرا - کنواری لڑکی - وامق
کی معشوقہ کا نام -
عذر لنگ - سست بہانہ -
عذوبت - شیرینی -
عرابہ - چھکڑا - گاڑی -
عرادہ - چھوٹا منجنیق - کمانی -
عرادہ - چھکڑا - گاڑی -
عرادہ چی - چھکڑے والا -
عراق - دریا کے کنارے کا ملک
دجلہ کے کنارے کا ملک
عراق عرب - اور جیہوں کے
کنارے کا عراق عجم - موسیقی
کا ایک پردہ -
عراقین - کوفہ و بصرہ - عراق
عجم و عراق عرب -

عرائس - جمع دولہن -
عرب - ملک عرب کا باشندہ - گنوارا -
عربان - باشندگان عرب -
عربدہ - بدخوئی - نخرہ -
عربستان - ملک عرب -
عرج - لنگڑاپن -
عرس - شوہر والی عورت -
عرس - فوت ہونے کے دن کی
مجلس - دعوت عروسی -
عرش - تخت - چھت - مجازاً
تخت رب العالمین -
عرشیان - فرشتے -
عرشہ - جہاز کا نچلا حصہ -
عرصہ - میدان - شطرنج کی بساط
عرصات - جمع عرصہ - قیامت
عرض - درخواست - چوڑائی -
اسباب خانہ -
عرض - اُس وصف کا نام ہے
جو جوہر کے ساتھ لاحق
ہو -
عِرض - عزت آبرو - جسم -

عرض بیگی - لوگوں کے سوالات کو بادشاہ سے عرض کرنیوالا -
عرض حیات - ایام زندگی کو بخوشی گذارنا -
عرض عمر - زندگی کا واقعہ -
عرضہ - ظاہر کرنا - عرض کرنا -
عرضہ داشتن - پیش کرنا -
عرعر - چلغوزہ کا درخت - چیڑ کا درخت -
عَرعَر کردن - گدھے کی آواز -
عُرف - مشہور - پہچان -
عَرف - خوشبو -
عرفات - ارکان حج ادا کرنے کی مکہ معظمہ سے نوکوس کے فاصلہ پر ایک جگہ -
عرفان - خدا کو پہچاننا -
عرفہ - ماہ ذی الحجہ کی نویں تاریخ
عُرفی - ایک مشہور شاعر کا تخلص
عِرق - پسینہ -
عرق - درخت کی جڑ - شراب بدن کی رگ -
عرق بہار - نارنجی اور لیموں کے پھولوں کا عرق -
عَرق کردن - شرمندہ ہونا -
عرق چیں - ایک قسم کی ٹوپی -
عَرِم - پانی کے روکنے کی بینڈ -
عرمرم - جرار لشکر -
عرُوب - خندہ پیشانی اور خوش خلق عورت -
عرو تیز - شور و غل -
عروج - بلندی - چڑھنا -
عرُوس - دولہن -
عرُوس خالہ - ممولا -
عروسان بہاری - سبزہ و گل
عرُوسک - زرد آلو - لڑکیوں کے کھیلنے کی گڑیا -
عرُوسی - نکاح کی شادی -
عرُوض - عارض ہونا - ظہور -
عرُوض - علم اشعار کا نام -
عروق - درخت کی جڑیں - بدن کی رگیں -
عروہ - ہر چیز کا دستہ -

عُروۃ الوثقیٰ - مضبوط گرفت -
عُریان - ننگا - برہنہ -
عُریش - انگور کی شاخوں کی ٹٹی - ہودج -
عَریض - چوڑا -
عَرین - شیروں کے رہنے کا جنگل - کثیر درختوں کا جُھنڈ -
عِزّ - عزت - ارجمندی -
عَزّ - سخت بارش - غلبہ -
عزا - ماتم پُرسی -
عزازیل - ابلیس - شیطان
عزائم - جمع عزم - جادو منتر - سحر - افسوں - آیات قرآن مجید
عَزَب - مرد مجرّد -
عزبہ - عورت مجرّد - وہ عورت جس کے شوہر نہ ہو -
عزرائیل - ملک الموت ایک فرشتہ کا نام -
عزل - معزول ہونا - بیکار رہنا
عُزل - غیر مسلّح - جس نے ہتھیار نہ پہنے ہوئے ہوں -

عُزلت - عبادت کے لئے گوشہ نشین ہونا -
عَزم - ارادہ -
عزوب - پوشیدہ ہونا - دور ہونا
عزوت - بخیل - کنجوس - دلتنگ
عزوجلّ - بزرگ و برتر -
عزی - کسی کو کسی کام کی طرف بلانا -
عزیز - پیارا - مرغوب - پہلے شاہ مصر کا لقب ہوا کرتا تھا -
عِزیف - وہ آواز جو راتکو بعض دفعہ سنائی دیتی ہے - پری کی آواز -
عزیق - ہموار زمین -
عزیم - سخت دشمن -
عزیمت - دعا - افسوں منتر
عسارت - مفلسی - تنگی -
عساکر - جمع عسکر - لشکر -
عساکر نظامیہ - باقاعدہ فوج
عسالہ - شہد کی مکھی -
عسس - کوتوال - محافظ شہر -

عَسَسَہ - رات کا تاریک ہونا
عسکر - فوج - لشکر - تاریکی شب
عسکری - نیشاپور کے محلہ عسکر کا رہنے والا - کنایہ امام علی نقی عسکری اور امام حسن عسکری سے -
عَسَل - شہد -
عسل - شہد ملانا - عورت کا نکاح کرنا -
عسیر - دشوار - مفلس -
عسیلہ - جماع کی لذت - شہد
عُش - گھونسلا -
عَشاء - رات کا کھانا -
عِشاء - نمازِ عِشا - رات کی سیاہی
عَشَا - شب کوری - رات کو اندھا ہو جانے کی بیماری -
عشّاق - جمع عاشق - ایک راگ کا نام
عشائر - جمع عشیرہ - قبیلے -
عَشَر - دس - ۱۰ -
عشر - دسواں حصہ $\frac{1}{10}$
عشرات - جمع عشرہ - دہائیاں

عشرت - عیش -
عشر خواں - نوآموز لڑکا - جو ابھی قرآن مجید کی آیات تبرکاً پڑھ رہا ہو -
عشر عشر - سواں حصہ $\frac{1}{100}$
عشرین - بیس - ۲۰
عشق - محبت -
عشقہ - عشق پیچاں -
عشق باز - عاشق چلہنے والا
عشّم - نانِ خشک -
عشور - چنگی کا محصول -
عَشوہ - آگ جو رات کو دور سے دکھائی دے -
عِشوہ - ناز - کرشمہ - ادا -
عَشی - سرِ شام -
عِشیر - قبیلے کا آدمی - ساتھی -
عشیرہ - دسواں حصہ $\frac{1}{10}$ - قبیلہ -
عشقیہ - جس میں عشق و محبت کا ذکر ہو - معشوقہ -
عصا - لاٹھی -

عصابہ - پگڑی - ربند -
عصابہ - پٹی جو زخم پر باندھتے ہیں -
عُصات - جمع عاصی - گناہگار لوگ -
عَصّار - تیلی تیل نکالنے والا
عُصارہ - رس - تیل - شیرہ -
عصافیر - جمع عصفور - چڑیاں -
عَصَب - پٹھے - جمع عَصبہ -
عَصبہ - پٹھا -
عصبصب - بہت گرم دن
عصبیت - خویشاوندی طرفداری
عصر - زمانہ - نماز دیگر -
عَصرانہ - سہ پہر کا کھانا -
عَصفر - سُرخ کپڑا - کسنبھ
عصمت - گناہ سے بچنا - پرہیزگاری -
عَصمور - ڈول - بالٹی -
عِصیان - گناہ -
عصیب - رشتہ دار - مضبوط
عصیر - انگوری شراب - رس - شیرہ

عضاد - کنگن -
عضادہ - دروازہ کا لکڑی کا بازو
عضبیت - تیز زبانی -
عضد - شیراز کے ایک بادشاہ کا نام - بازو -
عِضد - مدد کرنا - یاری کرنا -
عضل - بیوہ عورت کو دوسری شادی سے باز رکھنا -
عُضَل - مصائب - شدائد -
عَضلہ - ڈولا - وہ گوشت کا ٹکڑا جس کے ریشوں سے چربی ملی ہو -
عضُوب - جمع عضب - تلواریں
عَضُوم - بہت کھانیوالا - پیٹو -
عطار - گندھی - عطرفروش -
عطارد - دبیرفلک - منشی آسماں - ستارہ بدھ -
عُطاس - چھینک - چھینکوں کی بیماری -
عِطاس - پیاسے -
عطایا - بخششیں -

عطب - ہلاکت -
عَطب - نرمی - نزاکت -
عطریات - خوشبو دینے والی چیزیں
عطس - چھینکنا -
عَطسہ - چھینک -
عَطش - پیاس -
عطشاں - پیاسہ -
عطف - پھیرنا - لپیٹنا - مہربانی
عطل - بے نقطہ حرف - زیب
و آرائش کے بغیر عورت -
عُطلت - بے کاری -
عطُوف - مہربانی -
عطُوفت - مہربانی -
عطیات - جمع عطیہ بخششیں
عطیہ - انعام - بخشش -
عُظام - جمع عظم - ہڈیاں - بڑے
لوگ -
عَظم - استخوان - ہڈی -
عُظم - بزرگی - بڑھائی -
عظما - جمع عظم - بزرگ - بڑے
لوگ -

عظمیٰ - بزرگ عورت -
عظمت - بزرگی -
عفاف - پرہیزگاری -
عِفت - پاکدامنی - پارسائی -
عفریت - جن - بھوت - دیو -
شیطان -
عفص - مازو - ایک مشہور دوائی
عِفص - بدمزا - کڑوی چیز جو
گلا پکڑے -
عضعف - کتے کے بھونکنے کی آواز
عَفن - سڑان - بدبو -
عفو - معاف کرنا -
عفوصت - کڑواپن - بدمزگی -
عفومت - بدہضمی -
عفونت - بدبُو -
عفیف - پرہیزگار - پاکدامن
عفیفہ - پارسا و پرہیزگار عورت -
عِقاب - دُکھ دینا - عذاب کرنا
عقاب - پیچھے آنا -
عقاب فرانسہ - فرانس کا مارک
عقار - گھر کا اسباب - کھیتی کی زمین

عقار۔ بگلہ۔
عقارب۔ جمع عقرب۔ بچھو۔
عقال۔ چوپاؤں کے پاؤں باندھنے کی رسّی۔ دونا۔
عقائد۔ جمع عقیدہ۔ اعتقاد کی چیزیں
عَقِب۔ بیٹا۔ پاؤں کی ایڑی۔
عُقْب۔ انجام۔ آخر۔
عَقَب۔ کسی کے پیچھے آنا۔
عقبیٰ۔ آخرت۔
عقبات۔ دشوار گذار راہیں۔
عقبان۔ جمع عقاب۔ ایک بزرگ جسم پرندہ۔
عقبہ۔ مشکل۔ دشوار گذار راہ
عقد۔ گرہ لگانا۔ عہد کرنا۔ نکاح باندھنا۔
عقد انقطاعی۔ متعہ۔ عارضی نکاح۔
عقد۔ ہار۔ لڑی۔
عُقد۔ جمع عقدہ۔ گرہیں۔
عقدہ۔ گرہ۔ مشکل بات۔
عقر۔ عقیم ہونا۔ بانجھ ہونا۔

عقرب۔ بچھو۔ آسمان کا آٹھواں بُرج ہے۔
عقرب ساعت } گھڑی کی سوئی۔
عقربہ }
عقربی۔ عمدہ لعل کی ایک قسم۔
عقعق۔ ایک کوے کی قسم کا سیاہ رنگ تیز پرواز پرندہ۔
عقل اول۔ رسول کریم صلعم کا نور مبارک۔ جبرائیل فرشتہ۔
عقلا۔ جمع عقیل۔ عقلمند۔ دانا لوگ
عقل فعال۔ دسواں فرشتہ۔ عقل عاشر جس نے تمام عالموں کو پیدا کیا۔
عقوبت۔ دُکھ سزا۔ عذاب۔
عقود۔ جمع عقد۔
عقوق۔ ماں باپ سے باغی ہونا۔ نافرمانی کرنا۔
عقول۔ جمع عقل۔ فرشتے۔ دانا لوگ۔
عقول عشرہ۔ دس فرشتے جنہوں نے بحکم رب العالمین تمام

جہانوں کو بنایا اور اُن کا انتظام کیا۔
عقیدت۔ جس پر یقین کرنے سے اُس مذہب میں شامل ہو سکے۔ اعتقاد کرنا۔
عقیر۔ بانجھ عورت۔ جس کے اولاد نہ ہو۔ ناامید۔
عقیق۔ جواہرات کی قسم سے ایک سرخ پتھر۔
عقیقہ۔ لڑکے کے نام رکھنے کی پیدائش سے ساتویں دن کی ضیافت۔
عقیل۔ عقلمند۔
عقیم۔ بانجھ۔ مخنّث
عکاس باشی۔ بڑا فوٹوگرافر۔
عکس انداختن۔ فوٹو لینا۔
عِلا۔ بلندی۔
عَلاّت۔ سندان۔
علیٰ۔ اوپر۔
علی الاطلاق۔ بے قید۔ بے روک ٹوک۔
علی الخصوص۔ خصوصًا۔
علی الحال۔ ابھی۔ جلد
علی الدوام۔ ہمیشہ۔
علی الرغم۔ برعکس۔ اُلٹ۔ برخلاف
علی الصبح۔ صبح سویرے۔
علامات۔ جمع علامت۔ نشانیاں
علامہ، علامی۔ بہت بڑا عالم۔
علانیہ۔ ظاہر۔ کُھلم کُھلا۔
علائف۔ جمع علف۔ بوٹیاں۔
علائق۔ جمع علاقہ۔
عُلبہ۔ ڈبیہ۔
علّت۔ سبب۔ مرض۔
علّت تامہ۔ پورا سبب۔
علّت غائی۔ اصلی وجہ۔ جس کے لئے کوئی چیز بنائی گئی ہو اُس کا فائدہ۔
عِلّت فاعلی۔ جس نے کوئی شے بنائی ہو۔
عِلّت مادی۔ وہ مادہ جس سے وہ چیز بنی ہو۔

**علث** ۔ لڑائی کی سختی اور مصیبت
**علج** ۔ علاج میں کسی پر غلبہ پانا۔
**علف** ۔ گھاس ۔ بوٹی ۔
**علف چمنا** ۔ خودرَد بوٹی یا گھاس
**علف ہرزرد** ۔ خودرَد گھاس
**علق** ۔ جما ہُوا خون ۔ دوسری چیز میں لٹکی ہوئی چیز ۔
**علک** ۔ دانت پیسنا ۔
**علل** ۔ جمع علت ۔ اسباب ۔ بیماریاں ۔
**عَلَم** ۔ جھنڈا ۔ نشان ۔ بیل ۔ بُوٹا ۔
**عِلم** ۔ جاننا ۔ عقل ۔
**علم فزیک** ۔ علم طبعیات ۔
**عُلما** ۔ جمع عالم ۔
**علم الیقین** ۔ کسی چیز کا یقین کا بل سے جاننا ۔
**علم لدُنی** ۔ اللہ تعالےٰ کا عطا کیا ہُوا علم جو کسی استاد سے نہ پڑھا گیا ہو ۔
**علم لاہوت** ۔ علم کلام ۔
**علم نظر** ۔ علم مناظرہ ۔ علم بحث ۔

**علن** ۔ ظاہر ۔
**علندی** ۔ موٹی چیز ۔
**عُلو** ۔ بلندی ۔ اونچائی ۔
**عُلوفہ** ۔ روزینہ ۔ خوراک ۔ وظیفہ
**عُلوق** ۔ لٹکنا ۔ دوست رکھنا ۔
**علوم** ۔ جمع علم ۔
**عَلوی** ۔ منسوب بہ حضرت علی ۔ حضرت علی کے بیٹوں کی اولاد جن میں حضرت امام حسن و حسین کی اولاد شامل نہیں ۔ کیونکہ اُن کی اولاد سیّد کہلاتی ہے ۔
**عُلوی** ۔ آسمانی ۔ مثلاً فرشتے ستارے وغیرہ ۔
**عُلیا** ۔ اعلےٰ کا مونث ۔ بہت بلند
**علیفہ** ۔ گھوڑوں کے دانہ کا توبرہ
**علیل** ۔ مریض ۔
**علیم** ۔ جاننے والا ۔ علم والا ۔ اللہ تعالےٰ کا ایک نام ۔
**علیق** ۔ دانہ ۔ گھاس ۔
**علیقہ** ۔ گھوڑوں کے دانہ کا توبرہ
**عُلیہ** ۔ بلند مرتبہ ۔

عِلّیّین۔ بہشت کا نام ۔ نیک لوگوں کے اعمال نامے ۔
عمّ ۔ چچا ۔
عَمّا ۔ ابر غلیظ ۔ اندھاپن ۔ گمراہی
عماد ۔ ستون ۔ رکن ۔ وزیر ۔
عمارہ ۔ جہازوں کا بیڑہ
عماری ۔ کجاوہ ۔ ہاتھی کا ہودج
عماری ۔ وہ چارپائی جس پر مردہ کو قبرستان میں لے جاتے ہیں ۔
عمّال ۔ جمع عامل ۔ حاکم ۔ کاردار ۔
عِمامہ ۔ پگڑی ۔
عُمّان ۔ ایک شہر ایک دریا اور ایک خلیج کا نام ۔
عَمّان ۔ ملک شام میں ایک شہر کا نام ۔
عمان ۔ جمع عم ۔ چچے ۔
عمایم ۔ جمع عمامہ ۔ پگڑیاں ۔
عمد ۔ ستون کھڑا کرنا ۔ قصد ۔ آزمانا ۔
عمداً ۔ دانستہ ۔ قصداً ۔
عمدہ ۔ نفیس ۔ کمیٹی ۔

عمران ۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے والد صاحب کا نام ۔ آبادی ۔
عمرانات ۔ آبادیاں ۔
عمش ۔ ضعف بینائی ۔ کمزوری نظر
عُمق ۔ گہرائی ۔
عُمق ۔ پانی کی تہ ۔
عملوس ۔ گڑھا ۔
عملہ ۔ کام کرنے والے لوگ ۔
عملہ اختساب ۔ پولیس کا عملہ
عملہ قلم ۔ بیگاری ۔
عملی ۔ منسوب بہ عمل
عمو ۔ چچا ۔
عمود ۔ وہ سیدھا خط جو دوسرے خط مستقیم کے ساتھ زاویہ قائمہ بنائے ۔ خیمہ کی چوب ۔ ستون ۔
عمولہ ۔ کمیشن ۔
عموم ۔ عام ہونا ۔
عمومیہ ۔ پبلک ۔
عموی ۔ میرا چچا ۔
عمّہ ۔ پھوپھی ۔

عمہ - کور باطن ہونا -
عمی - ظاہر و باطن میں اندھا ہونا - آنکھ اور دل کی بینائی جاتی رہنا -
عُمی - جمع اعمیٰ - اندھے لوگ -
عمید - پیشوائے قوم -
عمیق - گہرا -
عمیم - عام - شامل -
عن - سے -
عنا - مشقت - دکھ - تکلیف
عناب - انگور فروش -
عناب - بیر کی قسم کا ایک پھل
عناد - دشمنی -
عنادل - جمع عندلیب بلبلیں
عناصر - جمع عنصر - غیر مرکب چیز
عناق - بکری کا مادہ بچہ - مصائب و آلام - سیاہ گوش -
عناق - باہم گلے ملنا -
عنان - لگام - انتظام -
عنان تافتن - عاجز ہونا -
عنان دادن - گھوڑا دوڑانا -

عنب - انگور -
عنبر - ایک عمدہ خوشبو -
عنبریں - عنبر کی طرح خوشبو دینے والی چیز -
عنتر - لنگور -
عند - نزدیک -
عندلیب - بلبل -
عُنصر - اصل جزو -
عنصری - منسوب بہ عنصر ایک مشہور فارسی شاعر کا تخلص
عنف - سختی - غصہ - تیزی
عنفوان - آغاز - شروع جوانی
عُنق - گردن -
عنقا - سیمرغ - ایک نایاب جانور کا نام - سختی -
عَنک - اصل - جڑ -
عنکبوت - مکڑی -
عنکد - احمق - سخت بیوقوف -
عنن - کنارہ -
عنود - لڑاکا - راستہ سے بھٹکا ہوا
عنی - مدت تک قید میں رہنا - نامرد

عنید - جنگجو -
عنیف - تند خو - لڑاکا -
عنیق - گلے میں باہیں ڈالنے والا
عنین - نامرد - ناقابل عورت شخص -
عُوار - ابابیل - کمزور - ڈرپوک
عوارات - عیوب -
عوارض - جمع عارضہ - بیماری
عوارف - جمع عارف - پہچاننے والے - صابر لوگ -
عواصف - سخت اور تیز آندھیاں
عواطف - جمع عطف - مہربانیاں
عواقب - نتائج - انجام -
عوالم - جمع عالم - جہان -
عَوالی - جمع عالیہ - بلند چیزیں -
عوام } عام لوگ -
عوام الناس } پبلک -
عوامل - جمع عامل - کارندے - کاردار لوگ -
عوان - شوہر والی عورت -
عوّان - سرہنگ - سخت گیر -

عوائق - موانع - روکنے والی چیزیں - حوادثات -
عُوج - عُوج بن عنق - حضرت آدم علیہ السلام کی موجودگی میں یہ شخص پیدا ہوا - اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ سے مرا - کہتے ہیں کہ اس قدر دراز قد تھا کہ طوفان نوح اُس کی کمر تک آیا تھا -
عَوج - کبڑاپن - کجی -
عُود - ایک باجہ بربط - ایک خوشبودار لکڑی -
عَود - لوٹنا - بازگشت -
عُودی - ایک قسم کا سیاہی مائل رنگت ایک کپڑا -
عَوذ } پناہ مانگنا -
عَوذہ }
عوَر - ایک آنکھ سے اندھا ہونا -
عُوّر - برہنہ -
عَور - بدباطن -

**کشادہ نفس** ۔ بسیار گو ۔
**کشاف** ۔ بہت کھولنے والا
ظاہر کرنے والا ۔
**کشاکش** ۔ کھینچا کھینچی رنج و الم
**کشاورز** ۔ دہقان کسان کاشتکار
**کشائش** ۔ کشادگی ۔
**کشت** ۔ شطرنج میں بادشاہ
کا زد میں ہونا کھیتی
**کُشتار** ۔ قتل عام ۔
**کشت زار** ۔ کھیتی ۔
**کشتکار** ۔ کسان کھیتی کا کام کرنیوالا
**کِشتن** ۔ بونا ۔
**کُشتن** ۔ مارنا ۔ قتل کرنا ۔
**کشتی** ۔ ناؤ ۔ ایک شکل کا شراب کا پیالہ
**کشتی دُودی** } اسٹیمر ۔
**کشتی نجاری** }
**کشتی شراعی** ۔ بادبانی کشتی ۔
**کشتیبان** ۔ ملاح ۔
**کشمش** ۔ جذب کرنا کھینچنا ۔
**کشع** ۔ غم سے بے قرار و بے چین
ہونا ۔

**کشف** ۔ کھولنا ۔ ظاہر کرنا ۔
**کشف** ۔ سنگ پشت کچھوا ۔
**کشفتن** ۔ کھولنا ۔
**کشک** ۔ ہریسہ ۔ آش جو ۔
**کشک** ۔ چوکیداری ۔ محافظت
**کشکچی** ۔ چوکیدار ۔ سنتری ۔
**کشکول** ۔ فقیروں کا بھیک
مانگنے کا پیالہ جو لمبوتری
شکل کا ہوتا ہے ۔
**کشمش** ۔ خشک انگور ۔
**کشنیز** ۔ دھنیا ۔
**کشودن** ۔ کھولنا ۔ کھلنا ۔
**کشور** ۔ سلطنت ۔ ملک ۔
**کشیدن** ۔ کھینچنا ۔
**کشیش** ۔ نصرانیوں کا معلم ۔
پادری ۔ پیشوا ۔
**کشیک کشیدن** ۔ پہرہ دینا
**کعب** ۔ ٹخنہ ۔ پانسہ ۔ علم حساب
میں تیسرا درجہ عدد کا ۔
**کعب الغزل** ۔ بتاشہ ۔
**کعبتہ** ۔ لڑکی کا کنوارپن ۔

کعبہ ۔ بیت الحرام ۔ قبلہ ۔ بیت اللہ ۔ کعب ٹخنے کو کہتے ہیں چونکہ کعبہ کی عمارت کی بلندی حضرت جبرائیل علیہ السلام کے ٹخنے کے برابر ہے اس لئے کعبہ نام ہوا ۔
کعک ۔ باریک چپاتی ۔ روغنی روٹی
کعل ۔ چرواہا ۔ بخیل ۔ کنجوس ۔
کعوبت ۔ نحوست ۔ دشواری ۔
کف ۔ ہتھیلی ۔ جھاگ ۔
کف ۔ بحر کے ساتویں حرف کو گرانا پوشیدگی ۔ اندھا کرنا ۔
کف زدن ۔ تالی بجانا ۔
کف غنچہ کردن ۔ مٹھی بند کرنا
کفات ۔ جمع کافی ۔ ضامن لوگ عقلمند
کُفاح ۔ عورت کا بوسہ لینا ۔
کُفّار ۔ جمع کافر ۔
کُفّار ۔ بڑا کافر ۔ شب تاریک ندی نالہ ۔
کفارت ۔ گناہ کا عوضانہ ۔
کفارہ ۔ شرعی طور پر گناہوں کا معاوضہ

کفاف ۔ انداز ۔ معاش جو روز مرہ خرچ کو کافی ہو ۔
کفالت ۔ ضامن ہونا ۔ ذمہ دار ہونا ۔
کفانیدن ۔ شق کرنا ۔ پھڑوانا ۔
کفایت ۔ کافی ہونا ۔ ضامن ہونا
کف پا ۔ پاؤں کی ہتھیلی ۔
کِفت ۔ چیرا پھاڑا ۔
کفتار ۔ ڈائن ۔ زن ساحرہ ۔ ایک درندہ معروف بہ بجّو ۔
کفتر ۔ کبوتر ۔
کفچہ ۔ ڈوئی ۔ سانپ کا پھن ۔
کف خضیب ۔ حنا بستہ ہاتھ
کُفر ۔ خدا کو واحد نہ ماننا ۔ اللہ تعالے کا کوئی شریک ٹھہرانا ۔ ناشکری ۔
کفر ۔ چھپانا ۔
کفران نعمت ۔ نعمت کی ناشکری
کَفَرہ ۔ جمع کافر ۔
کفرین ۔ دانا ۔ زیرک ۔ عقلمند ۔
کفش ۔ جوتا ۔

کفش ساز } موچی -
کفش دوز }
کفش سرپائے - سلیپر -
کف گر - بڑا چمچہ -
کفل - سُرین - چوتڑ -
کفن - مُردہ کا لباس جس میں لپیٹ کر دفن کرتے ہیں -
کفنی - فقیروں کا لمبا اور سادہ کُرتہ - مُردہ کا کرتہ -
کُفو - مانند - ہم جنس - ہم قوم -
کُفور - بڑا ناشکرا -
کَفور - ناسپاسی -
کفہ - ترازو کا پلہ -
کفیح - اچانک آنیوالا مساوی - برابر
کفیدن - پھٹنا -
کفیل - ذمہ وار - ضامن -
کل - گنجا جس کے سر پر بال نہ ہوں -
کلّ - گونگا - وہ شخص جس کا نہ باپ ہو نہ بیٹا -
کلا - ہری گھاس -
کلاب - جمع کلب - کتے -
کلابہ - سوت کی کُکڑی -
کلات - پہاڑ کی چوٹی پر کا قلعہ
کُلاغ - جنگلی کوّا -
کلافہ - کلابہ - سُوت کی کُکڑی -
کلال - تھکاوٹ - اعضا شکنی
کُلاّل - کمگو - کمہار -
کلالت - تھکنا - ماندہ ہونا -
کلالہ - پیچدار زُلف -
کلان - بڑا -
کلانی - بزرگی - بڑائی -
کلاوہ - کچا سُوت -
کلاہ شکستن - ٹوپی ٹیڑھی رکھنا -
کلاہ نمدی - فلٹ کیمپ -
کَلب - کُتا -
کَلِب - دیوانہ -
کَلَب کلِب - دیوانہ کتا - باؤلا کتا -
کلبستان زنبور - سنسنی - کُلگیر شمع -
کُلبہ - جھونپڑا - دوکان -

کلنبان - بے شرم - دیوث -
کلتہ - دُم کٹا - تھوڑا -
کلجہ - فراک کوٹ -
کلف - داغ - جھائیاں عشق -
کلفت - تھکاوٹ - تکلیف -
کلک - قلم - اندر سے خالی قلم -
کلک - مٹی کی انگیٹھی -
کلک پا - پنڈلی -
کلکج - لڑنے جھگڑنے والا -
کلکل - بکواس - بیہودہ گوئی -
کلل - پروں کی کلغی -
کلل - گونگاپن -
کلم - مجروح کرنا - زخمی کرنا -
کلم - جمع کلمہ -
کلم گل - پھول گوبھی -
کلم - غالیچہ -
کلمہ - بامعنی لفظ -
کلنگ - پھاوڑا - کسّی -
کلنگ - سارس -
کلو - رئیس محلہ -
کلو - کھاؤ -

کلوخ - مٹی کا ڈھیلا -
کلوخ کوب - موگری -
کلونل - کرنیل -
کلہ - کلاہ - سہری - باریک کپڑے کا خیمہ -
کلہ - ایک قسم کا کٹھل -
کلہ پا - بڑا ہتھوڑا -
وکلیہ قند - کوزہ مصری -
کلی - سب - تمام - دُنیا -
کلیات - جمع کلی -
کلیچہ - میدہ کی خمیری روٹی -
کلید - چابی - کنجی -
کلیدان - قفل - تالا -
کلیسا - گرجاگھر - عیسائیوں کی عبادت گاہ -
کلیل - کُند چیز - توتلی زبان -
کلیل الظفر - کند ناخنوں والا - بزدل
کلیلہ - ایک گیدڑ کا نام جس کا قصہ کلیلہ دمنہ میں ہے -
کلیم - کلام کرنیوالا - حضرت موسیٰ علیہ السلام کا لقب -

کُلّیہ - تمام و کمال -
کُلیہ - گردہ - ایک اندرونی عضو
کلیتین - دونوں گردے -
کم کم - آہستہ آہستہ -
کماۃ - جمع کمی - بہادر لوگ - سپاہی لوگ -
کماچ - موٹی روٹی -
کماچران - ہنڈیا - دیگچی -
کما حقہٗ - جیسا کہ اُس کا حق ہے - پورے طور پر -
کماد - کسی گرم چیز سے کسی عضو کو سینکنا
کمال - تمام - تمام ہونا - ایک شاعر کا تخلص کمال اصفہانی -
کمالات - جمع کمال -
کماچہ - بجانے کا آلہ سارنگی کا گز - مضراب -
کمان رستم / کمان شیطان } قوس قزح دھنک کا پُل
کمان گروہہ - غلیل -
کمانہ - بڑھئی کی کمان جس سے برمہ گھومتا ہے -

کما ینبغی - جیسا چاہئے پورے طور پر -
کم بُودگی - مُفلسی -
کمپانی - کمپنی -
کمتر - بہت کم -
کمتری - امرُود -
کمخاب - ایک قسم کا زردوزی کپڑا
کمر بر کمر - برابر برابر -
کمر چین - ایک قسم کا کوٹ -
کمر بستہ - بالکل تیار - مستعد -
کمر بند - ٹپکا - ازار بند - خادم - ملازم
کمزن - چُپ رہ - کم حوصلہ -
کمش - چست و چالاک آدمی -
کمع - سکونت کا مکان -
کمک - مدد - اعانت -
کمند - پھندا -
کموس - کج خلقی - ترشروئی -
کمُون - زیرہ -
کمون - پوشیدہ ہونا -
کمہ - مادر زاد اندھا -
کمیّ - بہادر - سپاہی -

کم یاب۔ بہت تھوڑی ملنے والی چیز۔ کم دستیاب۔
کُمیت۔ سُرخ رنگ گھوڑا۔ جس کے بال اور دُم سیاہ ہوں
کُمیز۔ پیشاب۔
کُمیز دان۔ مثانہ پیشاب کا پھکنا
کمین۔ گھات میں بیٹھنا۔ پوشیدہ کسی شکار کی تاک میں بیٹھنا۔ گھات۔
کُمین گاہ۔ گھات میں بیٹھنے کی جگہ
کُن۔ ہو جا۔ وہ حکم الہی جو اللہ تعالے نے کائنات اور موجودات کے بنانے کے لئے کیا۔
رُکن۔ پردہ۔ لباس۔
کنار۔ بغل۔ آغوش۔
رکنار۔ گوشہ۔ کنارہ۔
کُناس۔ جلاد۔ خاکروب۔
رکناس۔ ہرنوں اور بارہ سنگھوں کے رہنے کا مقام۔
کَناسَہ۔ جھاڑو سے بہاری ہوئی جگہ۔
کنایت۔ پوشیدہ بات کہنا۔
کنا یس۔ گرجا گھر۔ یہود اور نصاریٰ کی عبادتگاہیں۔
کنب۔ بھنگ۔
کنپاک۔ برانڈی۔ شراب۔
کنتر۔ کنڑ۔
کنجد۔ تل۔ ایک مشہور فصل۔ غلہ
کنج۔ گوشہ۔ کونہ۔
کندرہ۔ بُوٹا۔
کنجارہ۔ کھلی۔ تل سے تیل حاصل کرنے کے بعد کا نگدہ۔
کنجشک۔ چڑیا۔
کنج کاوی۔ تلاش غور و فکر۔
کُند۔ قند۔ زخم۔
کُند آور۔ حکیم۔ پہلوان۔ زیرک
کندن } کھودنا۔
کندیدن }
کندو۔ شہد کی مکھیوں کا چھتہ۔
کُنڈوری۔ دسترخوان طعام
کُندہ۔ موٹی اور بے ڈول لکڑی
کندہ شدن۔ قید ہونا۔
کندہ کاری کسی چیز پر کچھ کھودنا

کنز - خزانہ -
کنش - کینہ - حسد - بیر
کنش - عمل کردار -
کنشت - آتشکدہ - گرجا گھر -
یہود اور نصاریٰ کا آتش خانہ
کنشلیر - چانسلر
کنعان - نوح علیہ السلام کے بیٹے
کا نام جو کافر ہو گیا تھا حضرت
یعقوب علیہ السلام کے شہر کا نام -
کنف - پناہ - کنارہ -
کن فیکون - کنایہ عالم
موجودات سے جس کے متعلق
اللہ تعالےٰ نے فرمایا - ہوجا
پس ہو گیا -
کنک - ٹہنی - بازو - پر -
کنک - قوی ہیکل -
کنگاش - مشورہ کرنا - کانفرس
کنگرہ - جو عمارت کے اوپر چاروں طرف
بناتے ہیں - جس سے مُراد خوبصورتی
اور پردہ ہوتی ہے - کنگورہ -
کنگرہ - کانگرس -

کنود - ناشکری -
کنوز - جمع کنز - خزانے -
کنوں - اب -
کنہ - حقیقت - انتہا -
کنیت - لقب جو ابن - ابو -
وغیرہ سے ظاہر کیا جاوے
جیسے ابوہریرہ - ابن مریم -
کیناک - ایک قسم کی شراب -
کنیزک
کنیز - } لونڈی - کنواری عورت
کوے - محلہ - کوچہ -
کوازہ - شور و غل -
کواکب - جمع کوکب - روشن ستارے
کوالل - پست قد -
کوب - کوزہ دستے کے بغیر -
کوبہ - موگری -
کوبیدن - کوٹنا -
کوبال - گرز - لوہے کا گز -
کوپپ - بڑی بوتل -
کوتاہ - چھوٹا -
کوتاہی - چھوٹائی - تساہل -

کُوتر - کبوتر -
کوتل - اصیل گھوڑا -
کوتوال - محافظ شہر - چوکیداروں
کوتئہ - ارزانی -
کوثر - ایک حوض کا نام جو جنت میں ہے - اور جس کا پانی نہایت سفید اور میٹھا ہے -
کوچک - چھوٹا -
کوچہ - گلی - خیابان -
کوچہ بند - ایسی محفوظ گلی جس کے دونوں طرف نکاس کے دروازے لگے ہوں -
کُوخ - تاریک کوٹھری - کیڑا -
کوخ افتادن - کسی چیز میں کیڑے پڑنا -
کُود - خروارہ - غلہ کا انبار - کھلیان
کودک - لڑکا - بچہ -
کودن - مریل ٹٹو جس پر بوجھ لادا جائے - مجازاً احمق -
کور - اندھا -
کوردبن - کمبل - اُون کا موٹا کپڑا

کورنش - جھک کر سلام کرنا -
کورنشات - جمع کورنش -
کورہ - بھٹی - پژاوہ -
کورہ چی - بھڑبھونجا -
کوری - اندھاپن -
کوزہ - دستہ دار برتن -
کوز - خمیدہ
کوزپشت - کبڑا -
کوس - بڑا نقارہ - فوج کی قطار - صدمہ -
کوست - صدمہ - تکلیف -
کوستن - کوفتن - کوٹنا - ٹھونکنا
کوسج - نوجوان جس کو ابھی ڈاڑھی نہ نکلی ہو -
کوشک - محل - قصر - بلند عمارت
کوشیدن - کوشش کرنا -
کوفتن - کُوٹنا -
کوفتہ - ایک قسم کا کباب - تھکا ماندہ آدمی -
کُوک - کھانسی - باجے کی سب تاروں کو باہم سُروں میں ملانا -

**کوکب** - روشن ستارہ -
**کوکبہ** - بادشاہ کی سواری کے سامنے کا جلوس - فوج گروہ -
**کوکلتاش** - مراد رضاعی - انّا یعنی دودھ پلانے والی دایہ کا لڑکا -
**کوک کردن** - گھڑی کو چابی دینا ساز کا آواز سے موافق کرنا -
**کوکر** - ایک قسم کا پرندہ -
**کوکنار** - پوست -
**کوکو** - فاختہ کی آواز - ایک قسم کا پلاؤ جس میں مرغی کے انڈے ڈالے جاتے ہیں -
**کوکہ** - رضاعی بھائی -
**کولہ** - کندھا -
**کول** } تالاب - جوہڑ -
**کولاب** }
**کوم** - اُونٹوں کا گلّہ -
**کوماء** - اُونٹ جس کا کوہان بہت بڑا ہو
**کون** - دنیائے فانی -
**کون** - پاخانے کی جگہ - مقعد -

**کون و فساد** - ہونا اور مٹنا مراد دنیائے فانی -
**کونین** - دونوں جہان - دنیا اور آخرت - دین و دُنیا -
**کوہچہ** - ٹیلا -
**کوہ سنج** - جفاکش - صابر آدمی -
**کوہکن** - شیریں کے عاشق فرہاد کا لقب جس نے پہاڑ کھود کر شیریں کے محل کے نیچے سے نہر گزاری تھی -
**کوہہ** - کوہان - بہراپن -
**کویر** - شورہ زار -
**کہ** - کون - جو -
**کُہ** - مخفف کوہ - پہاڑ -
**کہ** - کم - چھوٹا -
**کہانت** - فال گوئی -
**کہتر** - بہت چھوٹا - بہت کم رتبہ -
**کہر** - کمیت رنگ کے گھوڑے اور خچریں
**کُہربا** - ایک قسم کی زرد رنگ اور چپکیلی گوند -
**کہف** - غار - پناہ -

کہک - پستو -
کہکشان - سفید سا ستاروں کا راستہ جو آسمان پر رات کو دکھائی دیتا ہے -
کہل - ادھیڑ عمر آدمی -
کہن - کہنہ } پرانا -
کہنہ - بندوق کی ڈاٹ -
کہنہ - جمع کاہن - فالگیر - غیب کی باتیں بتلانے والا -
کہول - ادھیڑ عمر آدمی -
کہولت - ادھیڑ ہونا -
کہیں } کوچک ترین - بہت
کہینہ } ہی چھوٹا -
کے - کب - شہنشاہ باقبال -
کیا - پہلوان -
کیاد - فریبی - مکار - حیلہ گر -
کیاست - دانائی - عقلمندی -
کیال - پیمائش کرنے والا - تولنے والا - رقص کرنے والا -
کیانا - عناصر اربعہ آگ - پانی - مٹی - ہوا

کیان - بلند مرتبہ شہنشاہ - بادشاہان ذی رتبہ -
کیانی - منسوب بہ خاندان کَے جو فریدوں شاہ ایران سے چلا تھا -
کیت و دنت - چناں وچنیں -
کیت - دانشمند - ہوشیار -
کید - فریب و دھوکا - ایک ہندی راجہ کا نام -
کید قاطع - منحوس دُمدار ستارہ
کیخسرو - ایک کیانی بادشاہ ایران کا نام ہے جو افراسیاب شاہ توران کا نواسہ تھا -
کیر - ذکر - مرد کا آلۂ تناسل -
سینڑی - لعاب دہن -
کیس - تھیلی - کیسہ -
کیسہ بر دوختن - متوقع ہونا
کیسہ کمر - کارتوسوں کی پیٹی -
کیش - دانا - مذہب - طریقہ روش - شمشاد کا درخت - ایک جزیرہ -

کیف - چگونہ - کیسے - کیونکر - مجاز آمزہ - نشہ و مستی -
کیف - بارُود کی کپّی -
کیف و کم - کس طرح اور کتنا -
کیفدان - نشہ دار معجونوں کا ڈبہ
کیفر - بدی کا بدلہ - سزا -
کیقباد - عادل - ایران کے ایک کیانی بادشاہ کا نام ہے - جو نوشیرواں کا باپ تھا - کیقباد اول کیکاؤس کا باپ تھا -
کیک - پسّو -
کیکاؤس - ایران کے ایک کیانی بادشاہ کا نام جو کیقباد کا بیٹا تھا - اور تمام عمر افراسیاب شاہ توران سے لڑتا رہا
کیکا - غافل اور بے خبر آدمی -
کیل - تولنا - ناپنا - پیمائش کرنا -
کیلوس - وہ غذا جو معدے میں پہلے پکتی ہے -
کیموس - اُس غذا کا نام ہی جو دوسر خانہ میں جگر کے قریب پکتی ہے -

کیمیا - رانگ کو چاندی اور تانبے کو سونا بنانا - مکر - حیلہ -
کیمیا گر - کیمیا بنانے والا - فریبی سائنسدان -
کینونت - آفرینش - پیدائش -
کینہ - دشمنی - عداوت -
کینہ توز - کینہ رکھنے والا -
کینہ کش - وہ شخص جو دل میں عداوت رکھے -
کیوان - ستارہ زحل - فلک ہفتم - سنیچر
کیّوبت - بدحالی - مفلسی -
کیوس - جمع کاسہ - جام - پیالہ
کیومرث - فارس کا سب سے پہلا بادشاہ جسے کیومرث بھی کہتے ہیں -
کیہان - دُنیا - جہان -

## باب الکاف فارسی

گاب - گائے - بیل -
گار - کلمہ فاعلی - پرورگار - کلمہ لیاقت - رستگار -

گاچُو - گہوارہ -
گار - ریلوے اسٹیشن -
گارد - گارڈ -
گاز - قینچی -
گازر } دھوبی -
گاذر
گاژ - جگہ - مکان -
گاسری - گیلری -
گام - گاؤں - قدم -
گان } کلمہ تعین تعداد جیسے
گانہ } دوگانہ -
گاؤ - بیل - ایک قسم کی صراحی -
گاؤ آہن - ہَل کا پھالا - جس سے زمین جوتتے ہیں -
گاؤپرواری - عمدہ خوراک دیکر خوب موٹا تازہ کیا ہوا بیل -
گاؤدُم - نفیری - کرنا -
گاؤدوش } گائے بھینس کا دُودھ
گاؤدوشہ } دوہنے کا برتن -
گاؤرس یا چرا - چینہ -

گاؤریش - مسخرا - بیوقوف -
گاؤزمین - وہ بیل جس نے زمین کو اٹھایا ہُوا ہے -
گاؤزور - پہلوان -
گاؤسر } فریدوں شاہ
گاؤسار } ایران کا گرز جس کی شکل بیل کے سر کی طرح تھی -
گلوعنبر - ایک دریائی جانور - غنی جو سخاوت کرتا ہے -
گاؤگردوں - بُرج ثور -
گاؤگل - مویشیوں کا گلّہ -
گاہ - وقت -
گاہ گاہ - کبھی کبھی -
گائیدن - جماع کرنا -
گبر - آتش پرست -
گبہ - گچھا
گنت وگندا - موٹا تازہ -
گچ - چُونا - عمارت کیلئے مرکب چونا بنایا ہُوا -
گداختن - پگھلنا - پگھلانا -
گدارا - ناک کا وہ حصہ جس پر عینک لگاتے ہیں -

گدائی - بھیک مانگنا -
گدائے شب گوک - وُہ فقیر جو کسی بلند جگہ پر بیٹھ کر رات کے وقت شہر یا محلہ والوں کو دعائیں دیتا ہے -
گدوک - پہاڑ کی چوٹی -
گدیہ - بھیک مانگنا -
گذاردن - چھوڑ دینا - ترک کرنا
گذاشتن - چھوڑنا -
گذر - راستہ -
گذرانیدن - گذارنا -
گذربان - محافظ راہ -
گذرنامہ - راہداری -
گذشتن - گذرنا -
گر - اگر - کلمہ فاعلی آہنگر - قلعی گر وغیرہ -
گراز - ظالم آدمی - خُوک سُور -
گرازیدن - نازسی مٹک کر چلنا
گرامی - بزرگ -
گراں - مہنگا - بھاری -
گراں بہا - بیش قیمت -
گرانجانی - سخت جانی -
گراں مایہ - بلند مرتبہ -
گرانی - بوجھ - مہنگا ہونا -
گرائی - خواہش - ارادہ - رغبت
گرائیدن - خواہش کرنا - رغبت کرنا
گربال - چھلنی -
گُربز - مکار - بھیڑ کی کھال میں بھیڑیا - گربہ مسکیں -
گُربہ - بلی -
گربہ گول - فریبی - حیلہ گر -
گرد - ڈھول - نقع - غم والم -
گرد - پہلوان - بہادر شخص -
گرد - حلقہ - گول چیز -
گرد - اخروٹ -
گرد پاک کن - ڈسٹر - جھاڑن
گرداب - بھنور -
گردانیدن - لپیٹنا - پھیرنا -
گرداوری - حکومت -
گرد باد - بگولہ -
گرد بالش - گول تکیہ -
گرد برآوردن - مٹا دینا - مار دینا

گرداد - نقشِ قدم -
گردش - چکر - دَور - چھاپا -
گردک - پہیلی - ایک قسم کی روٹی - حُجرہ - کوٹھری -
گردکردن - گول بنانا - جمع کرنا - اکٹھا کرنا -
گردک زن - پوڈر -
گردگال - گولی - اخروٹ -
گردنال - گردن پہلوان شجاع - دلیر -
گردن بند - نکٹائی -
گردن خائیدن - بہانہ کرنا -
گردن گرفتن - اعتراف کرنا، ماننا
گردن فراز - مغرور، معزز شخص
گردُول - گردش - چرخی - آسمان گاڑی - چھکڑا -
گردنہ - خاکنائے پہاڑ کی گھاٹی
گردہ - ایک قسم کی ٹکیہ - گولہ -
گردہ پیکر - فوٹوگرافر -
گردیدن - پھرنا -
گرزہ - پھنیر سانپ کا پھن -

گُرِس - بھوک -
گرستن } رونا -
گریستن }
گرسنگی - بُھوک -
گرسنہ - بُھوکا -
گرسنہ چشم - لالچی - کنجوس - بخیل
گرفتن - پکڑنا -
گرفتن خاطر - ملول اور رنجیدہ ہونا
گرفتہ - طعن -
گُرگ - بھیڑیا -
گُرگُر - بادل کی گڑگڑاہٹ -
گرگِ باراں دیدہ - تجربہ کار آدمی -
گرمابہ - حمام -
گرماتک - پونڈ - قریباً نصف سیر کا وزن -
گرمجوشی - محبت -
گرم خیز - چالاک -
گرم دماغی - غرور -
گرم سیر - سردیاں گزارنے کا مقام - گرم علاقہ -

گرو - رہن - قید - شرط -
گرو بستن - شرط باندھنا -
گرو گر - دینے والا - خدا کا ایک نام
گروہہ - بندوق کی گولی -
گرویدن - رغبت کرنا -
گرہ برگرہ - فکر پر فکر -
گریاں - روتا ہوا -
گریانیدن - رولانا -
گریختن - بھاگنا -
گریز - بھاگنا - قصیدہ میں ایک مضمون سے دوسرے مضمون میں جانا
گریزانیدن - جگا دینا -
گریز پا - لونڈی یا غلام جو بھاگ جایا کرے -
گریستن - رونا -
گریغ - گریز - بھاگنا -
گریستن ہوا - مینہ برسنا -
گریوہ - ٹیلہ
گریہ - زاری - رونا - زاری کرنا
گز - پیمائش کا آلہ - جھاؤ کا درخت
گزا - فریب - بے حساب -

گزار - جرّاح کا فصد کھولنے کا نشتر - تصویر کا خاکہ -
گزاردن - چھوڑ دینا - چھوڑ جانا - ادا کرنا -
گزارندگاں - ادا کرنیوالے -
گزاف } شیخی - گپ - برائی -
گزافہ }
گز الہی - اکتالیس انگل کا گز جو اکبر نے ایجاد کیا تھا -
گزانیدن - کٹوانا -
گزپا - لق لق - سارس
گزر - گاجر -
گزر - راستہ -
گزکردن - پیمائش کرنا -
گزگزہ - کپکپی
گزلک - چاقو - چھری - تلوار
گزند - تکلیف - نقصان - صدمہ
گزیدن - کاٹنا - ڈنک مارنا
گزیدن - انتخاب کرنا - پسند کرنا - چننا -
گزیر - علاج - چارہ -

گزیں - چنا ہوا - پسندیدہ
گزیہ - جزیہ - جو کافروں سے مسلمان بادشاہ اُن کی حفاظت کے عوضانہ میں لیتے ہیں -
گساردن - چھوڑنا -
گستاخ روئے - بے شرم - بے حیا
گستاخی - بے ادبی -
گستراندن - بچھانا
گستردن - بچھانا -
گستہم - ایران کے شہنشاہ نوشیرواں کا ایک نامور پہلوان -
گسستن - توڑنا -
گسلانیدن - توڑنا - کاٹنا -
گسیختن - ٹوٹنا -
گسیل - رخصت کرنا - روانہ کرنا
گشاد - کامیابی - فتح - کمان کو خوب کھینچکر تیر چھوڑنا -
گشتت - پھرا - پھرنا - ہوا -
گشتاسپ - ایران کے ایک بادشاہ کا نام -

گشتن - پھرنا - سیر کرنا -
گشن - بہتات - اکثریت - بسیاری
گشن - گابھن ہونا - حملدار ہونا -
گشنی - نر مادہ کا جُفتی کھانا -
گشنیز - دھنیا -
گفتن - کہنا -
گل - پھول - گلاب کا پھول -
گل - مٹی - کیچڑ -
گل سفید - کھریا -
گلابہ - پانی میں ملی ہوئی مٹی جس سے دیوار لیپتے ہیں - پنجابی گارا -
گلابی - ایک قسم کا انگور جو اندر سے سُرخ ہوتا ہے -
گلالہ - گھونگریالے بال -
گلباز - پھولوں کی شاخ -
گلبام - ایک لحن موسیقی -
گلبانگ - خوشخبری کی آواز - آواز خوش - خوش الحان پرندے کی آواز -
گُلبرگ - پھول کی پنکھڑی -
گلبن - گلاب کا پودا -

گل بیز - چھلنی -
گل بیگانہ - نودرو پھول -
گل پیزک - گل خیرو -
گل جعفری - گیندے کا پھول -
گل چیں - پھول توڑنے والا
گل حکمت - کسی چیز کو آگ میں کشتہ کرنے کے لئے اُس دوائی کو کپڑے میں لپیٹ کر تیلی سی گیلی مٹی میں لتھیڑ کر آگ میں رکھتے ہیں
گلخن - بھٹی - آتش خانہ -
گل رومی - چکنی مٹی -
گل رُخ - جس کے رُخسار گلاب کے پھول کی طرح سفید اور سُرخ ہوں - خوبصورت -
گل رعنا - اندر سے سرخ اور باہر سے زرد پھول - خوبصورت
گلریز - پھلجڑی -
گلزار ابراہیم - وہ آگ جس میں نمرود نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو ڈلوایا تھا - لیکن وہ آگ بحکم رب العالمین پھولوں کا باغ بن گئی -

گل زرد - گیندے کا پھول -
گلستان - چمن - باغ -
گل سر سبد - چوٹی کا پھول -
گلس کردن - ایک جہاز کو دوسرے جہاز کے ذریعے کھینچنا
گل شدن - ظاہر ہونا -
گل شکر - گلقند -
گلشکری - ایک قسم کا حلوا -
گل شگفتن - کسی عجیب ترین امر کا ظاہر ہونا -
گلشتن - چمن - باغ -
گل صد برگ - ایک قسم کا گیندا - گلاب -
گلفام - خوبصورت - معشوق - پھول سے چہرے والا -
گلفشاں - آتش بازی کا ایک نمونہ
گلگشت - مرغوب مقامات کی سیر
گل گوں - گلابی رنگ - مجازاً ایک قسم کی سُرخ رنگ شراب شیریں کے گھوڑے کا نام -
رگلکار - کچے مکان بنانیوالا -

گلگیر - شمع کا گُل کترنے والی قینچی -
گِل باشی - گیرو -
گل مہتاب - چاندنی کا پھول -
گلنار - ایک قسم کا انار کا درخت جسکو پھل نہیں لگتا لیکن پھول نہایت خوبصورت اور زیادہ تعداد میں لگتے ہیں -
گِل وشُل - دلدل - کیچڑ -
گلو - گلا - گردن - حلق -
گل بیخہ - جگنو -
گلو سوز - خوش لگنے والا - خوشنما
گلولہ - بندوق کی گولی - گولہ -
گلولہ ریز - گولیاں ڈھالنے کا آلہ
گِلہ - شکوہ - شکایت -
گلہ - ریوڑ -
گلہ بان - گڈریہ - چوپان - ایالی -
گِلی - مٹی کی چیز - کیچڑ -
گلیم - کملی - فقیر کی گدڑی -
گلم ز السٹیک - ربڑ -
گماشتن - مقرر کرنا -
گماشتہ - [illegible] کسی کا کام [illegible] -

گمرک - چنگی -
گمرک خانہ - چنگی خانہ -
گمزن - نیست کرنیوالا - خراب کنندہ
گم گم - سیند - زمین میں سُرنگ کھودنے کی آواز -
گم شو - دُور ہو -
گنبد - گول عمارت -
گنبد آب - بُلبلہ - حُباب -
گنبد زدن - گھوڑے کا اچھلنا - بگڑنا
گنبُل - پھندنا -
گنج - خزانہ -
گنج فراخ - جرسی -
گنجارہ - اوس - شبنم - گلگونہ -
گنج الٰہی - قرآن مجید -
گنجائش - سمائی ہے - سمانا حاصل مصدر
گنج باد آور - مال مفت - خسرو پرویز کے ایک خزانہ کا نام ہے جو قیصر روم نے کہیں جہازوں پر بھیجا - لیکن ہوا کی موافقت سے وہ خسرو پرویز کے مُلک میں آگیا اور اُسے وہ مُفت میں حاصل ہوگیا -

گنج رواں - قارون کا خزانہ جو زمین میں قارون سمیت دھنسا جارہا ہے اور قیامت تک دھنستا رہیگا

گنج قارون - قارون کا خزانہ جس کی چابیاں چالیس اونٹ اٹھاتے تھے - اور جو زمین میں دھنستا جارہا ہے -

گنجور - خزانچی -

گنجہ - ایران کا ایک شہر جو تبریز اور شیروان کے درمیان واقع ہے -

گنجیدن - سمانا -

گنجینہ - خزانہ -

گندم گوں - گیہوں جیسے رنگ والا -

گندنا - لہسن - پنجابی تھوم -

گندہ - آٹے کا پیڑا - دلدار -

گندہ مغز - کند ذہن - مغرور -

گندہ مغزی - غرور کے کلمات کہنا - گفتگو سے اپنی بیوقوفی کا اظہار کرنا -

گندیدن - کسی چیز کا سڑ جانا - بدبو دینا

گنگ - دریائے گنگا -

گنگ - گونگا -

گندلہ کردن - گولی بنانا -

گنہ - گناہ -

گنہ گنہ - کونین -

گو - پہلوان - بہادر - بیل -

گوے - گیند - چوگاں کا گیند -

گواچہ - جھولا -

گوارہ - موافق مزاج - پسندیدہ

گواریدن - ہضم کرنا -

گواف کردن - جمائی لینا - انگڑائی لینا -

گوپال - گرز آہنی -

گوچو - ربڑ -

گوداب - ایک قسم کا پلاؤ -

گودال - گڑھا - کھائی -

گودرز - ایک ایرانی پہلوان کا نام جو کادہ کا پوتا تھا -

گور - گورخر - آرام - قبر -

گورخاں - خطا و ختن کے بادشاہ کا لقب -

گورخر ۔ نیل گائے ۔ جنگلی گدھا ۔
گورستان ۔ قبرستان ۔
گورکن ۔ قبر کھودنے والا ۔ بجّو
گورگان ۔ جلیل القدر بادشاہ امیر تیمور کا لقب ۔
گوز ۔ مخفف گوزن ۔ بارہ سنگا ۔
گوز ۔ جوز ۔ اخروٹ ۔
گوز ۔ وہ ہوا جو پاخانہ کی راہ سے با آواز نکلے ۔
گوز در بازار مس گراں ۔ نقار خانہ میں طوطی کی آواز ۔
گوزن ۔ بارہ سنگھا ۔
گئوسالہ ۔ بچھڑا ۔
گوسپند } بھیڑ ۔ بکری ۔
گوسفند }
گوسنگ ۔ شارک مچھلی ۔
گوش بُر ۔ ٹھگ ۔
گوش ۔ کان ۔
گوشت خر ۔ ناقص چیز ۔
گوش داشتن ۔ غور سے سُننا ۔ دل سے سننا ۔ متوجہ ہونا ۔

گوشک ۔ بندوق کا پایہ ۔
گوش گراں ۔ بہرا ۔ جو سنائی نہ دیتا ہو ۔ یا کم سنائی دیتا ہو
گوشمال ۔ سزا ۔
گوش ماہی ۔ گھونگا ۔ سیپی ۔
گوشوارہ ۔ بالی ۔ وہ کاغذ جس پر میزان یا خلاصہ ہو ۔
گوشہ ۔ کونا ۔
گوشۂ زنجیر ۔ زنجیر کا حلقہ ۔
گوشی ۔ کانوں کا کچا
گوک داغ ۔ کالا پہاڑ ۔
گوک سو ۔ کالا پانی ۔
گوکھرو ۔ مشہور دوائی گندھک
گوکھرو سُرخ ۔ سُرخ گندھک ۔
گول ۔ ناواقف ۔ نادان ۔ فریب
گوں ۔ رنگ ۔
گوناگوں ۔ رنگا رنگ قسم قسم
گونہ ۔ قسم ۔ رنگ ۔ طور ۔
گونیا ۔ بڑھی اور معماروں کا ایک آلہ جس سے دیوار کا سیدھا یا ٹیڑھا ہونا دیکھتے ہیں ۔

گوہر - موتی - عقل - خوبی -
گوہر سنج - جوہری - شاعر -
موتی پرکھنے والا -
گوہر یک دانہ بیش قیمت موتی
گوئے - گیند - کبھی آفتاب سے
بھی مراد ہوتی ہے -
گویا - بولتا - کلمہ تشبیہ -
گویائی - طاقت گویائی -
گوئے بُردن - بازی جیتنا -
سبقت لے جانا -
گوئے گریبان گریبان کی
گھنڈی -
گوئے بازی - ہاکی کھیلنا -
گوئے چشم - آنکھ کے ڈھیلے
گہ - وقت - جگہ -
گہ گیلان - گبریلا -
گہر - موتی -
گہوارہ - بچوں کا ہنڈولہ
گیاہ - گھاس -
گیج - نشہ میں مدہوش -
گیج کردن - پریشان کرنا -
گیتی - دنیا - جہان -
گید - چیل - گدھ -
گیدی - بے عزت - بے شرم -
بے غیرت -
گیرا - پکڑنے والا -
گیرمال - ہڈی جوڑنے والا -
گیرودار - حکومت - لڑائی -
زلف -
گیلاس - شیشہ کا گلاس -
آلو بالو -
گیلان - جیلان - بغداد کے
نزدیک ایک قصبہ -
گیلی - ملک گیل کا رہنے والا
مغلوں کی ایک قوم -
گیو - ایران کا ایک مشہور
پہلوان - گودرز کا بیٹا -
گیوہ - سفید کپڑے کا جوتا -
گیہ - رس بھری -
گیہان - زمانہ - جہان -

# باب لام

لَا - نہیں -
لا - قینچی - پردہ -
لاُابالی - بے باک - بے پروا -
لابث - دیر کرنے والا -
لابُد - ضروری - لازمی -
لابُد ساختن - مجبور کرنا -
لا برایتو - لیاریٹری -
لا بر لا - تہ پرتہ -
لابن - دُودھ والا -
لابہ - خوشامد - چاپلوسی -
دغا - فریب -
لات ایک بُت کا نام جس
کو حضرت شعیب علیہ السلام
کی قوم خدا سمجھ کر پوجتی تھی -
لاتری - لاٹری -
لات ولوت - مُفلس -
لاہم - چوسنے والا -
لاجرم - مجبوری - ضروری ناچار
لاجورد - کبود رنگ کا ایک
پتھر جس کے نگینے بنتے ہیں -
لاجوردی بساط - آسمان -
لاحِب - روشن راہ -
لاحق } جو پیچھے سے آ کر ملے -
لاحقہ } ملنا -
لاحل - جو حل نہ ہو سکے -
لاحَول - کلمہ نفرت و بیزاری -
لاخ - جگہ اور انبوہ کے معنوں
میں آتا ہے جیسے سنگلاخ -
لاخراج - جس پر سرکاری محصول
نہ ہو -
لادعویٰ - بے دعویٰ -
لادغ - لادغ - کاٹنے والا -
ڈنک مارنے والا -
لادن - افیون کا عرق -
لاریب - بے شک -
لازب - چپکنے والا -
لازق - لازقہ - چپکنے والی چیز
مثل سریش -
لازال - ہمیشہ

لازم - وہ جس میں مفعول کی حاجت نہ ہو - چمٹا ہوا - ضروری -
لازمہ - ضروری اسباب -
لازوال - جس کو تنزل نہ ہو - اللہ تعالیٰ کی ذات -
لاستیک - الاسٹک -
لاشک - بے شک -
لاشہ - زبون - مردہ - لاغر -
لاصق - ملا ہوا - لگا ہوا -
لاطائل - بے فائدہ - بے سود -
لاطازا - متعدی مرض کا بیمار -
لاعب - کھیلنے والا -
لاف - ڈھینگ - گپ شپ -
لافیدن - فضول بکنا -
لافس - عیب کرنے والا -
لاکلام - بے شک - جس میں کچھ قیل وقال کی گنجائش نہ ہو -
لاکن - لیکن -
لال - لعل -
لالا - بندہ - زرخرید غلام - روشن -
لالا - لالٹین -
لالنگ - بچا ہوا کھانا - جوٹھا
لالہ - ایک سرخ رنگ پھول -
لالہ باشی - جنگی اتالیق -
لآلی - جمع لؤلؤ - موتی قیمتی موتی -
لام - زلف سے تشبیہ دیتے ہیں بدن - جسم - ایک طرز کی فقیروں کی ٹوپی -
لام - جمع لامہ - زرہیں -
لامپ - لیمپ -
لامپا - لیمپ -
لامان - بیوفائی - فریب -
لامانی - زرہ پوش - دروغگو -
لامحالہ - مجبور - ناچار - ضرور
لامس - چھونے والا -
لامسہ - چھونے کی قوت -
لامع - روشن - چمکنے والا -
لامہ - لوہے کی زرہیں -
لانسلم - میں تسلیم نہیں کرتا - مجھے قبول نہیں -
لانہ - پرندوں کا جھونجھ - بھڑوں کا چھتہ

لا د - کیچڑ جس سے دیواریں پوتی جاتی ہیں - سفید -
لا دا - سختی - مصیبت - آتش فشاں پہاڑوں سے جو سیال گرم مادہ نکلتا ہے -
لا ولد - جس کا کوئی بیٹا نہ ہو -
لا و نعم - انکار و اقرار -
لا دَہ - گلی ڈنڈے کا کھیل -
لاہب - سانپ -
لاہف - ظلم سے بے تاب سخت بیقرار - رنجیدہ -
لاہُوت - ذات الٰہی کا عالم جس میں سالکان طریقت کو مقام فنا فی اللہ حاصل ہوتا ہے
لائے - پانی کی تہ - پانی کی تہ میں جمی ہوئی سیاہ مٹی -
لائب - پیاسا -
لائح - چمکنے والا - روشن ظاہر
لازوال - دایم - ہمیشہ - بے زوال - اللہ تعالےٰ کی صفت کنایہ اللہ تعالےٰ سے -

لایحہ - فہرست - پروگرام -
لا یعقل } بے عقل و بے علم -
لا یعلم } نادان - کنایہ حیوان سے ہے -
لا یعنی - مُہمل - بیہودہ بے سود
لائق ریش شدن - شایان شایاں -
لائِم - ملامت کرنیوالا -
لا یمُوت - جس کو کبھی موت نہ ہو - اللہ تعالےٰ -
لا ینبغی - نامناسب -
لائیدن - شور کرنا - شیخی کرنا - بیہودگی -
لب - ہونٹ - کنارہ -
لُبّ - عقل - خلاصہ - جوہر - روغن
لباب - خالص مغز - ہر چیز کا جوہر - خلاصہ -
لباج - سُست احمق آدمی -
لبادہ - بارانی چغہ - بارش میں پہننے کا لباس -
لباد - ہل کا جُوا -

لباس نظامی - وردی -
لباس رسمی - درباری لباس -
لباسات - خوشامد - چاپلوسی -
لبالب - کناروں تک بھرا ہوا -
لبان - دایہ کا بچہ کو دودھ پلانا -
لبّان - اینٹ بنانے والا -
لبانت - آرزو - خواہش - حاجت
لب چش - کسی چیز کی چاشنی چکھنا
لبس - پوشاک پہننا -
لُبس - پہننے کی پوشاک -
لب شیرین کردن - مسکرانا -
کسی چیز کا ذائقہ چکھنا -
لبق - عقلمندی - چاپلوسی - چرب زبانی
لبک - بانسری -
لبلاب - عشق بیچان کی بیل -
لبلبہ - لبلبی -
لبن - دودھ -
لبان - سینہ -
لبنان - ایک پہاڑ کا نام جو
ملک شام میں ہے -
لبنہ - کچی اینٹ -

لبُوب - خلاصہ - مغز -
لبوتناں - چقندر اور شلغم -
لبُوس - لباس - زرہ -
لبُون - شیردار -
لبیب - زیرک - عقلمند -
لبیبہ - عقلمند عورت -
لبیق - چرب زبان - ہوشیار -
لبّیک - میں آپ کی خدمت
میں حاضر ہوں - یہ لفظ حاجی
لوگ حج کے موقع برمقام عرفات
میں بار بار کہتے ہیں - خادم اپنے
آقا کے بلانے پر اس کلمہ سے جواب
دیتا ہے -
مُلبین - دودھ پلایا ہوا - پالا ہوا
لُپ - چُلو
لپچہ - لقمہ -
لپہ یا لپُو - تنور میں روٹیاں لگانے کا گدّہ
لت ابنان } پیٹو - بہت
لت ابنار } کھانے والا -
لتہ - کپڑے کا ٹکڑا - چیتھڑا -
لثق - تر ہونا - ہوا کا نمناک ہونا

لثم - بوسہ لینا - نقاب مُنہ پر ڈالنا -
لثوم - بوسہ لینا - چومنا -
لثہ - دانت کا مسُوڑھا -
لجاج - جنگ کرنا -
لجاجت - لڑنا - جنگ کرنا - مبالغہ کرنا -
لجام - لگام -
لجج - جمع لجہ - بھنور -
لجلاج - ہکلا - پارہ -
لجن - کیچڑ - دَلدل -
لجنہ - کانفرس -
لجوج - ضدی - جھگڑنے والا - بڑا لڑنے والا -
لُجہّ - بھنور - وہ جگہ جہاں دریا بہت گہرا ہو -
لُجہّ - شور و غوغا -
لجّی - بہت بڑا اور گہرا دریا -
لُجین - خالص چاندی -
لِچ - ننگا - برہنہ -
لِچ - چہرہ - رخسار -
لچک - ترکون اُلٹ کر اوڑھنے کا رومال - دوپٹہ - چادر قد - الاسٹک پن -
لُچّہ - ننگا - بدکار شخص -
لچن - حرامکار - زانی عورت - بازاری عورت -
لُحام - سونے یا چاندی کا تمغہ -
لَحّام - گوشت بیچنے والا - بُوچڑ
لحد - قبر کا وہ شگاف جس میں مردہ رکھا جاتا ہے -
لحظہ - تھوڑی دیر دیکھنا گھڑی پَل -
لَحف - کسی کپڑے سے ڈھانکنا -
لَحق - شامل کرنا - ملانا -
لحقہ - پیچھے سے ملنے والے -
لحم - گوشت -
لحن - پسندیدہ آواز - آواز خوش آئند - گلا - حلق -
لُحوق - شامل ہونا - لگنا - ملنا -
لُحوم - جمع لحم - گوشت -
لحیان - لمبی ڈاڑھی والا -

لحیم - جسیم - موٹا - فربہ -
لحیہ - داڑھی -
لخ - ایک قسم کی گھاس -
لخت - ٹکڑا - گرز آہنی -
لختے - تھوڑا - کچھ قدرے -
لخجہ - آگ کا شعلہ - دہکتا ہؤا کوئلہ - انگارا -
لخشہ - انگارا -
لخشیدن - پھسلنا -
لخلخہ - چند خوشبودار چیزوں کو ملا کر سونگھتے ہیں -
لدغ - ڈنک مارنا - کاٹنا -
لدن - نزدیک -
لدنی - وہ علم یا واقفیت جو اللہ تعالےٰ کسی شخص کو محض اپنی مہربانی سے بغیر کسی کوشش اور سیکھنے کے عطا کرے - جیسے انبیاء کرام میں سے کسی کا بھی کوئی استاد نہ تھا - اور انہیں علم لدنی حاصل تھا -

لدیغ - وہ شخص جس کو سانپ یا بچھو وغیرہ نے کاٹ کھایا ہو -
لذائذ - جمع لذّت -
لذع - جلن - سوزش -
لُر - جنگلی آدمیوں کا گروہ - دیہاتی گنوار لوگ -
لَرد - لارڈ -
لردمرد - لارڈ میئر -
لرزہ - کانپنا - کپکپی -
لرزیدن - کانپنا -
لزاب - بڑا چپکنے والا -
لزب - چمٹنا - چپکنا -
لزبہ - قحط سالی مصیبت رنج -
لزج - لیسدار چیز جیسے سریش -
لزوجیت - چیپ - چپیدن
لزوق - چسپاں ہونا -
لزوم - لازم ہونا -
لزیق - نہ جدا ہونے والا ساتھی
لشرج - ایک آنکھ سے اندھا - کانا
لس - خوشگوار مزہ -

لَساس - سبزہ -
لَسام - ذائقہ - تھوڑی چیز -
لِسان - لغت - محاورہ - زبان
لسان - فصیح زبان -
لسان الحجر - اُوٹریاں پیستان -
لسان الثور - گاؤزبان -
لسان الحمل - کیلا - کیلا کا پتّہ
لسان الصدق - سچی تعریف -
لسان القوم - ترجمان -
لسانیت - فصاحت - چرب زبانی
لِسع - ڈنگ مارنا - کاٹنا -
لَسِن - زبان آور -
لسن - فصاحت -
لشکرکش - سپہ سالار - سردار فوج
لشکر نویس - بخشی فوج -
لَص - دروازہ بند کر دینا -
لِص - ڈاکو - رہزن - چور -
لصاصت - قزاقی -
لُصُوص - جمع لِص - چور - ڈاکو
لصُوق - چپکنا -
لَصبق - پڑوس - قربت -

لطافت - باریکی - نرمی - پاکیزگی
نازک ہونا -
لطائف - جمع لطیفہ -
لطائف الحِیَل - حیلوں کی
خوبی -
لطخ - آلودہ ہونا - ساکن ہونا -
لطم - تھپڑ مارنا -
لطمہ - تھپڑ -
لطیف - نرم - باریک - پاکیزہ -
عمدہ -
لُعاب - آب دہن - مُنہ کا پانی -
تھوک - رس -
لعاب الشمس - سورج کی کرن -
لعاب النحل - شہد -
لعا عثہ - اچھی آواز بنانا -
لِعان - باہم نفرین کرنا - خاوند
کا اپنی زوجہ پر جھوٹی تہمت
لگانا - اور اس کا گواہ نہ ہونے
کی وجہ سے قاضی کا ہمیشہ
کے لئے دونوں کو جدا کر دینا
لَعّان - بڑا لعنت کرنیوالا -

لَعِب ۔ کھیل ۔
لعبَت ۔ کھلونا ۔ گڑیا ۔
لعبت فرزی ۔ کمانی دار کھلونا ۔
لَعَلّ ۔ حرف امید و تمنا ۔
لَعل ۔ ایک سُرخ رنگ بیش قیمت جواہر ۔
لعل ۔ سُرخ انگوری شراب ۔
لعین ۔ لعنت کیا گیا ۔
لِغات ۔ جمع لُغت ۔
لُغت ۔ کسی قوم کی اصطلاح میں وہ لفظ جس کے معنی مشہور نہ ہوں ۔
لُغز ۔ مُعمّا ۔ کلام مبہم ۔ جنگلی چُوہے کا بِل ۔
لغزش ۔ غلطی ۔ پھسلنا ۔
لغزیدن ۔ پھسلنا ۔
لغو ۔ فضول بات ۔ باطل ۔
لغو ۔ قوم کی زبان ۔
لغوی ۔ لُغت کا ۔
لِغوی ۔ بیہودہ ۔ مُہمل ۔
لَف ۔ لپٹنا ۔
لِفافہ ۔ خول ۔ کفن ۔ غلاف ۔
لفچ ۔ گوشت کا ٹکڑا ۔ ہونٹھ ۔
لفچہ ۔ لُقمہ ۔
لفچن ۔ موٹے ہونٹھ ۔
لفظ ۔ حروف کا بامعنی مرکب ۔ وہ بات جو مُنہ سے نکلے ۔
لفن ۔ دو کپڑوں کے درزوں کو ملا کر سینا ۔
لفہ ۔ عمامہ جو عربی لوگ ٹوپی پر پہنتے ہیں ۔
لفیف ۔ وہ کلمہ جس میں دو حرف علّت ہوں ۔ دوست ۔ و لپٹی ہوئی چیز ۔
لَق ۔ بے بالوں کا ۔ صاف ۔
لِقا ۔ دیدار ۔ ملاپ ۔ پہنچنا ۔
لِقا ۔ جماع ۔
لقا ۔ بُرا ساتھی ۔
لِقاح ۔ حاملہ ہونا ۔
لقب ۔ وہ نام جس میں تعریف یا تذمیم ہو ۔
لَقط ۔ گری ہوئی چیز کو اٹھانا ۔

لَقلَق - سارس - ایک آبی جانور جو مچھلی اور سانپ کا شکار کرتا ہے -
لقلقہ - لق لق کا کڑی آواز سے بولنا -
لُقمہ - نوالہ -
لَقِن - جلد سمجھ لینا -
لِقن - بڑا عقلمند -
لقوماجیس - ایک حکیم کا نام جو ارسطو کا باپ تھا -
لق ودق - سنسان بیابان - بے آب وگیاہ جنگل -
لقوہ - ایک مشہور بیماری جس میں مُنہ ٹیڑھا ہو جاتا ہے -
لُقیہ - ملاقات -
لَکَ - تیرے واسطے -
لَکش - لاکھ - بیوقوف -
لک - ایک لاکھ -
لکاتہ - بدذات عورت پُرشہوت عورت
لَکَد - ٹانگ - لات -
لکد کوب - لات مارنا -
لک لک - آبی پرندہ لق لق - سارس - لمڈھینگ -
لُکَن - توتلاپن -
اَلکَن - توتلا - ہکلا -
لکوک - لاکھوں -
لَکّہ - ٹکڑا - داغ -
لِکہ - دبکی چال -
لگن - طشت - شمعدان -
لگنچہ - چھوٹی لگن -
لِلّٰہ الحمد - اللہ کا شکر - خدا کی تعریف -
للہ - غلام -
لم - حرف نفی -
لِمَ - کس واسطے - کیوں ؟
لِما - ہرگاہ -
لُمبہ - دنبے کی دُم -
لمحہ - چشم زدن - بجلی کا چمکنا - بہت تھوڑی دیر -
لمد - مارنا - گڑگڑانا -
لمس - چھونا - حاجت -
لمش - فضول کام - بیہودہ -

لمط - حیران و پریشان - مضطرب
لمع - روشنی - چمک -
لمعات - روشنیاں -
لمعان - چمکنا -
لمعہ - روشنی -
لم یزل - ہمیشہ برقرار - بےزوال
خدا سے کنایہ ہے -
لن ترانی - تو مجھ کو ہرگز نہیں دیکھیگا
اپنے مُنہ سے میاں مٹھو بننا -
لنتر - لالٹین -
لنبہ - دُنبے کی چکی -
لنج - ناز سے اٹھلا کر چلنا -
لُنج و شل - اپاہج - لُنجا -
لند لند کردن - آہستہ آہستہ
بڑبڑانا -
لنگ - لنگڑا -
لُنگ - لنگوٹ -
لندھور - لمبا آدمی -
لنگ نمودن - ٹھہرنا -
لنگر - وُہ وزن جس سے سمندر میں
کشتی کو چلنے سے روک لیتے ہیں

لنگر انداختن - کسی جگہ
قیام کرنا -
لنگری - بڑا طشت - جام شراب
لنگش نیست - وہ بے نظیر
آدمی ہے -
لنگہ در - دروازہ کا پٹ -
لنگیدن - لنگڑانا -
لوا - علم - جھنڈا -
لواحق - جمع لاحق -
لوازم } جمع لازمہ -
لوازمہ
لواطت - قبیح کام - اغلام کرنا
یا کرانا -
لوامع } روشن - چمکیلی چیزیں
لوامعہ
لوامہ - بڑا ملامت کرنیوالا -
لواہب - بھڑکتی ہوئی آگ -
لوایح - روشنیاں -
لوائم - ملامت کرنے والے -
لوت پوت - ایک بیماری -
قسم قسم کے کھانے -

لَوث - آلودگی - گندگی - آمیزش
لُوج - کسی چیز کو منہ میں پھرانا -
لَوچ - ننگا - برہنہ - بے شرم -
لَوح - تختی -
لوحِ سنگی - سلیٹ -
لوحش اللہ - کلمۂ تحسین و تعجب
لوح طلسم - ایک تختی جس پر جادوگر مختلف قسم کے سحر لکھ کر رکھ دیتے ہیں -
لُوخ - ایک قسم کی گھاس جو بوریا بنانے کے کام آتی ہے -
لُوذ - ملاذ سے - پناہ لینا -
لوذع } زیرک - زود فہم - بڑا دانا
لوذعی }
لُوری - بیشرم - ایک جنگلوں میں رہنے والی قوم جو گلی کوچوں میں گا کر بھیک مانگتے ہیں -
لوریاں - جمع لوری -
لوز - بادام -
لوزیات - بادام کا حلوہ -
لوزینہ - لوزیات -
لُوس - چاپلوسی - خوشامد -
لُوط - ایک پیغمبر علیہ السلام کا نام ہے جن کی قوم لونڈے باز ہونے اور پیغمبر کے سمجھانے سے نہ سمجھنے کی وجہ سے مورد عتاب الٰہی ہوئی -
لُوطی - لونڈے باز - قلندر -
لوطی اجلافی کردن - ڈینگ مارنا -
لوطی بازار - فساد بھیڑ -
لوطی باشی - درباری مسخرا -
لُول - بے شرم بے حیا -
لولاک - اُس حدیث شریف کی طرف اشارہ ہے - جس میں اللہ تعالےٰ نے فرمایا ہے کہ "اے رسول صلعم اگر تو نہ ہوتا تو میں کبھی زمین اور آسمان کو پیدا نہ کرتا"۔
لُولُو - آبدار موتی -
لولہ - بندوق کی نالی -

لولہ باد - غلولہ -
لوغیدن - دوہنا - بلیا -
لولہ کاغذ - کاغذ کا مٹھا -
لوفت - گڑیا -
لوک - چشم دار اونٹ -
لوکانده - ہوٹل -
لوکوموتیو - انجن - موٹر -
لوکومتیف - انجن - پیئے دار انجن
لولی - کسبی عورت - فاحشہ
عورت - حرامکار -
لُوم - ملامت کرنا - کنجوسی -
لُومتہ - ملامت کرنا -
لون - رنگ -
لوند - بدمعاش -
لہ - نرم -
لہ کردن - کوٹنا
لہَاب - آگ کا شعلے مارنا -
سخت بھڑکنا -
لہب - آگ کی لپٹ تشنہ ہونا
لہم - محاورہ - زبان -
لہو - کھیل کود -

لہو ولعب - کھیل کود -
لہیف - رنجیدہ - غمگین -
لیالی - جمع لیل - راتیں -
لیام - جمع لئیم - کنجوس اور
بخیل لوگ -
لیامت - ملامت کرنا -
لَیت - کلمہ تمنّا -
لیت ولعل - ٹال مٹول کرنا -
درنگ سستی وتساہل کرنا -
لیث - شیر درندہ -
لیدر - لیڈر -
لیره - پونڈ -
لیز - کیچلی -
لیزم - بہت نرم کمان جس
پر تیراندازی کی مشق کرتے ہیں
لیسیدن - چاٹنا -
لیشن - کالی مٹی -
لیف - کھجور کے ریشے کا بُرش
خرما کے درخت کی چھال -
لیق } صُوف - دوات کا صُوف
لیقہ }

لیلا } سیہ فام۔ قیس کی
لیلیٰ } معشوقہ کا نام۔
لیلام۔ نیلام۔
لیلۃ اسریٰ۔ شب معراج۔
لیلۃ البدر۔ چاند کے مہینہ کی چودھویں رات۔
لیلۃ القدر۔ رمضان کے مہینہ میں ایک بابرکت رات ہوتی ہے جس رات میں جو دعا اللہ تعالےٰ سے مانگی جائے قبول ہوتی ہے اور اُس رات کی عبادت ہزار مہینہ کی عبادت سے بہتر ہوتی ہے۔ اکثر کے نزدیک یہ رات مہینہ رمضان کے آخر عشرہ خصوصاً ستائیسویں تاریخ کو ہوتی ہے۔
لیلوپر۔ نیلوفر۔
لیموں نادرہ۔ لیمونیڈ۔
لیین۔ نرمی۔
لینت } نرمی۔
لینہ }
لُھوس۔ بے شرم۔ بے غیرت ذلیل۔
لئیم۔ حریص۔ لالچی۔ کنجوس۔ بخیل۔
لئیماں۔ جمع لئیم۔
لیون سرٹک۔

# باب المیم

ما۔ نہیں۔ جو۔ کیا۔
ما۔ ہم۔
ماء۔ پانی۔ میاہ جمع۔
ماءالجُبن۔ دُودھ کو پھاڑ کر پانی حاصل کیا ہُوا۔ دودھ کا پانی۔
ماءالوَرد۔ عرق گلاب۔
ماءمعین۔ آب رواں۔ چلتا ہُوا پانی جو صاف ہو۔
مآب۔ وہ جگہ جہاں آدمی لوٹ کر جاوے۔
مابعدالطبیعۃ۔ علم الٰہی۔

**مابقی** - بقایا - باقی بچا ہؤا
**مابون** - اغلام کرانے والا -
**مابین** - درمیان -
**مات** - شکست - مرگیا -
**مات** } سو - صد - ۱۰۰ -
**مائۃ** }
**مأت** - سینکڑوں -
**ماتی** - مبہوتی -
**ماتح** - کنواں پانی نکالنے والا
**ماتقدم** - گذشتہ - جو پہلے ہؤا ہو -
**ماتم** - مردہ کے مرجانے کے افسوس میں رونا پیٹنا - آہ وزاری -
**مآثر** - اچھے کاموں کی نشانیاں
**مآثرہ** - جمع مآثر - اور - آباؤ اجداد کی بزرگی -
**مآخرالعرب** - اہل عرب کی بزرگیاں -
**مآثل** - مکان کا مٹا ہؤا نشان -
**ماثم** - گناہ -
**ماثور** - نقل شدہ - اثر پکڑنے والا -
**ماثورہ** - منقولہ -

**ماثوم** - گناہ گار -
**ماج** - چاند -
**ماجد** - بزرگوار آدمی -
**ماجدہ** - بزرگوار عورت -
**ماجن** - نڈر - بے باک - دلیر - مسخرہ -
**ماجوج** - ایک زبردست قوم تاتاری لوگ جو آدمیوں کو کھا جایا کرتے تھے - اور ابن نوح کی اولاد جو یاجوج وماجوج کے نام سے مشہور ہے اور سد سکندری کے پار قید ہے -
**ماجور** - نیک بدلہ دیا گیا جزا دیا گیا
**ماجور یا میثر در** - میجر -
**ماچ** } بوسہ - چومنا -
**موچ** }
**ماچ کردن** - بوسہ لینا -
**ماچہ** - مادہ -
**ماچہ خر** - گدھی -
**ماچین** - ہندوستان کے مشرق میں ایک ملک کا نام - چومی ہوئی چیز

ماح - انڈے کی سفیدی -
ماحصل - حاصل شدہ -
ماحضر - جیسا کھانا موجود ہو -
ماحی - نابود کرنے والا - محو کر دینے والا -
ماخذ - اخذ کرنے کی جگہ -
ماخوذ - پکڑا گیا -
ماخول - ماخولیا - ایک سوداوی مرض جس کا تعلق دماغ سے ہے - مالیخولیا -
مادام - ہمیشہ -
مادح - مدح خواں - تعریف کرنیوالا
مادخ - بزرگ و برتر -
مادر - والدہ -
مادر بخطا - ایک گالی - حرامکار عورت کا بچہ -
مادر زاد - وُہ عیب یا خُوبی جو پیدائشی ہو -
مادرِ مادر - نانی -
مادری - ماں کا - (ی نسبتی)
مادر ندر - سوتیلی ماں -
مادر اندر - سوتیلی ماں -
مادَہ - نر کا مقابل -
مادّہ - استعداد - محسوس ہونے والی چیز - ہیولیٰ - باب -
مادہ آبلہ - ٹیکہ لگانے کی دوائی -
مادوں - سوائے - علاوہ - بغیر -
مادّی - مادّہ کا -
مادیان - گھوڑی -
ماذون - اجازت دیا گیا -
مار - سانپ -
مارکفچہ دار - کالا کوبرا -
مارافسا - سانپوں کا افسون گر سپیرا - پنجابی ماندری -
مارب - مطلب -
مآرب - مقاصد - جمع مارب -
مارپیچ - پرچم - جھنڈے کا پھریرا
مارج - آتش بے دُود -
مارحمیری - ضحاک جو حمیری خاندان کا تھا - اور جس کے کندھوں پر دو سانپ تھے -
مارسیل - مارسیلز -

مارق - خارج - گمراہ -
مارک - جرمنی کا ایک سکہ -
مارن - سربینی -
ماروت - ایک فرشتہ کا نام ہے
جو انسانی شکل میں نازل ہوا
اور زہرہ رقاصہ پر فریفتہ ہو کر
مورد عتاب الٰہی ہوا -
مارورۃ - نازک بدن لڑکی -
مارُوض - زکام کا مریض -
ماریہ - سفید رنگ عورت - گوری
مازن - ایک قبیلہ کا نام -
چیونٹی کا انڈا -
مازندران - فارس کا ایک صوبہ
مازو - مازو ایک مشہور دوائی -
ماژورینہ - مجاریٹی -
ماس - الماس - چالاک - نرم
ماسبق - گذشتہ -
ماست - دہی - جغرات -
ماست بند - پنیر بنانے والا -
ماسخ - پھیکا -
ماسِک - بخیل - مرکز - مانع
ماسکہ - ایک قوت کا نام ہے
جو غذا کو معدہ میں پکنے کے
لئے ٹھہرائے رکھتی ہے -
ماسوا - سوا - علاوہ - مخلوقات
ماسہ - باریک ریت -
ماسی - بے خوف - بے باک -
ماش - مُونگ -
ماشطہ - کنگھی کرنے والی عورت -
مشاطہ - نائن -
ماشہ - سنسی - بندوق کا توڑا -
آٹھ رتی کے برابر وزن -
ماشور - چھوٹی کشتی پنجابی مچھوا
ماشور - غربال - چھلنی -
ماشولہ - جلاہے کی نلی -
ماشی - پیدل چلنے والا -
ماشین - ریل گاڑی -
ماشینچی - ڈرائیور -
ماص - چُوسنے والا -
ماصدق - مضمون -
ماضغہ - چبانے کی قوت
ماضی - گذشتہ زمانہ -

ماطِر - برسنے والا -
ماعِج - تیز چلنے والا -
ماعز - بکرا -
ماعزہ - بکری -
ماعِض - پُرغضب -
ماعون - مدد طلب کرنے کی چیز - گھر کا اسباب جو ضروریاتِ زندگی کے کام آئے -
ماعَون - کاغذوں کا رم -
مافات - گذشتہ - جو فوت ہو گیا ہو
مافوق - اُوپر -
ماق - آنکھ کا ناک کی طرف کا کونا
ماقبل - پہلے -
ماکر - مکر کرنے والا - فریبی - دغاباز
ماکارونی - سویاں -
ماکس - عشر لینے والا -
مآکل - کھانے کی چیز -
ماکول - خوردنی -
مالُوم - الم دیدہ - غمگین -
ماکیاں - مُرغی -
مآل - انجام کار - لوٹنے کی جگہ - جائے رجوع -

مال - دولت - خچر - سواری کا جانور
مالا کلام - لا کلام -
مالا یطاق - وہ کام جس کے کرنے کی قوت نہ ہو -
مالا ینحل - حل ہونے کے ناقابل بہت مشکل -
مالا یعنی - بے معنی - بے فائدہ
مالتا - مالٹا - جزیرہ مالٹا -
مالح - نمکین -
مالخ - سودا - مالیخولیا -
مالِش - جی متلانا - طبیعت کا قے پر میلان ہونا سَلنا -
مال ضامن - وہ ضامن جو یہ اقرار کرے کہ اگر یہ شخص چلا جاوے - تو اس قدر زرو مال سرکار میں حاضر کر دونگا -
مال ضامنی - مال کی ضمانت دینا
مالک الحزین - بگلا -
مالکانہ - مالک ہونے کا حق -
مالگذاری - لگان - زمین کا محصول
مالُوف - خوگر - دوست - الفت کیا گیا

مالی - پُر کرنے یا ہونے والا -
مالیخولیا - ایک قسم کا جنون - ایک دماغی بیماری -
مالیدہ - ملا ہؤا -
مام - ماں -
ماما - بڈھی عورت - دایہ -
ماماچہ - دایہ -
مامک - پیار کا لفظ - والدہ - دایہ
مامضا - جو گذر گیا -
مامن - آرام کی جگہ -
مامن رضا - مشہد مقدس جہاں پر امام علی موسٰے رضا کا مزار ہے - وہاں پر کسی کو تکلیف نہیں دی جاتی -
ماموت - وقت اور مدت مقررہ
مامور - امر کیا گیا -
مامُوس - آگ -
مامُول - امید کیا گیا (امل سے) -
مامُوم - دماغ کا زخمی -
مامُون - امن کیا گیا - محفوظ - خلفائے عباسیہ میں سے ایک خلیفہ کا نام جو ہارون رشید کا بیٹا تھا -
مان - مثل - مانند - اسباب خانہ -
مانا - شاید - تحقیق - مثل -
مانح - سخی - دانا -
ماندن - رہنا -
ماندہ - بچا ہؤا - تھکا ہؤا -
مانستن - مشابہ ہونا -
مانع - منع کرنے والا - روکنے والا
مانوس - مرغوب - جس سے اُنس و محبت ہو گیا ہو -
مانی - ایک چینی نقاش مصنف کتاب ارژنگ کا نام ہے -
مانیدر - سوتیلی ماں -
ماوا - لوٹنے کی جگہ - جائے پناہ -
ماورا - علاوہ -
ماوراء النہر - دریائے جیہوں کے اس پار کا علاقہ - ملک توران -
ماؤف - آفت رسیدہ - ورم دار
ماؤل - تاویل کیا گیا -

ماہانہ - ماہواری -
ماہتاب - چاند -
ماہ جلالی - شمسی مہینہ شمسی مہینے جلال الدین شاہ سلجوقی نے جاری کئے -
ماہیچ - پتلا دودھ -
ماہیچہ - چاند کی مانند - فوج کے جھنڈے پر چاندی یا سونے کا نشان -
ماہ در عقرب - چاند کا بُرج عقرب میں ہونا - جس میں شادی وغیرہ اچھے کام نہیں کرتے -
ماہ کنعان - حضرت یوسف علیہ السلام
ماہ مقنع - } مصنوعی چاند جو ابن
ماہ نخشب } مقنع نے چند اجزا سیماب وغیرہ سے ملا کر بنایا تھا
ماہر - بڑا کامل - استاد - کسی کام کی پوری پوری واقفیت رکھنے والا
ماہرُو - خوبصورت - معشوق -
ماہن - خدمتگار - ملازم -
ماہوت - بانات -

ماہول - آباد - بستی - مکان -
ماہمہ - سوراخ کرنے کا برما - ماشہ
ماہی - وہ مچھلی جس نے زمین اٹھایا ہوا ہے
ماہی ریز - چھوٹی مچھلی -
ماہیت - حقیقت - اصلیت
ماہی گیر - مچھلیاں پکڑنیوالا - بگلا
ماہیچہ - سوئیاں - پنڈلی یا بازو کی مچھلی -
مائی - آبی -
مائیت - مرنے والا -
ماء الشعیر - ستو -
مایحتاج - انسان کی ضرورت کی چیز
مائدہ - دسترخوان -
مائع - بہنے والی چیز - جیسے دُودھ - تیل - پانی وغیرہ -
ماء یقرأ - ایسا لکھا ہوا جو پڑھا جا سکے
مائل - میل رکھنے والا خواہشمند - شائق
مائمتہ - بیوہ ہونے کے سبب -
ماین - سینکڑوں -
مایوس - ناامید -
مایہ - پونجی - سامان -

مائتہ - ایک سو - ۱۰۰ -
مائتین - دو سو - ۲۰۰ -
ماین - جھوٹا -
میاہ - رہنے کی جگہ - رحم - بچہ دان -
مبات - شب باشی - رات گذارنے کی جگہ -
مُباح - حلال - جائز -
مباحثہ - باہم بحث کرنا -
مباداہ - ظاہر کرنا -
مبادر - پہل کرنیوالا جلدی کرنیوالا
مبادست - دلیری کرنا -
مبادل - ہمسایہ - رفیق مصاحب
مبادلہ - بدلہ کرنے والا -
مبادی - ابتدا کی باتیں -
مباذرہ - فضول خرچی - اسراف -
مبارز - فرداً فرداً جنگ کرنیوالا سپاہی
مبارزت - وہ جنگ جس میں پہلوان ایک دوسرے سے فرداً فرداً جنگ کریں -
مباسطت - پھیلانا - کشادگی -
مباسکت - حملہ کرنا شجاعت کرنا
مباشرت - جماع کرنا - انتظام خوشخبری دینا -
مباشر - منیجر - منتظم -
مباعدت - مفارقت - جدائی
مباعلتہ - سمدھی ہونے کی رشتہ داری کرنا - جماع کرنا -
مباغا - زنا کرنا -
مباغتتہ - کسی کو اچانک پکڑنا -
مباغضہ - باہم عداوت رکھنا
مباقل - ترکاری بونے کے کھیت
مباکرہ - صبح کے وقت آنا -
مُبال - عورت و مرد کے مخصوص مقام - شرمگاہ -
مبالات - پردہ رکھنا - اندیشہ رکھنا
مبالغہ - کسی کام میں سخت کوشش کرنا - کسی چیز کے اوصاف یا نقائص کو اصل سے بڑھ کر بیان کرنا -
مبانی - بنیادیں -
مباہات - باہم فخر کرنا -

مباہجہ - باہم فخر کرنا -
مباہلہ - ایک دوسرے کو نفرین کرنا - ایک دوسرے کے حق میں بددعا کرنا -
مباہی - فخر کرنے والا -
مبائعت - تابع ہونا -
مباینت - ایکدوسرے سے علیحدہ ہونا
مَبدا - ابتدا کی جگہ -
مبتدا - مسند الیہ - شروع -
مبتدع - بدعتی - بدعت کرنیوالا -
مبتدی - ابتدا کرنے والا -
مُبتذِل - ذلیل و خوار -
مُبتسِم - ہنسنے کھیلنے والا -
مبتہج - خوش -
مبحث - مقام بحث - مضمون زیر بحث
مبخر - بھاپ اُٹھانے والی -
مبدأ فیض - اللہ تعالیٰ فیض رسان
مبدع - بے مادے کے کسی چیز کو بنانے والا -
مبدّل - بدل دیا گیا -
مبذر - فضول خرچ -

مُبرّا - پاک - برائیوں سے بیزار
مبرّد - سردی دینے والا -
مبرّدات - سردی کرنیوالی دوائیں
مبرّدہ - سرد کرنے والی چیز -
مبرّز - روشن - بزرگ -
مَتبرز - مقعد - پاخانے کی جگہ -
مبرّم - مضبوط -
مبرہن - دلیل سے ثابت کیا گیا
مبرور - پاک - نکوئی کردہ شدہ -
مبسُوط - پھیلا ہوا - کشادہ -
مبسوط - فراخ - غیر مرکب چیز -
مبشّر - خوشخبری پہنچانے والا -
مُبصّر - پہنچانے والا - دانا -
مبضع - فصد کھولنے والا نشتر -
مبطان - توندوالا جس کا پیٹ بڑا ہو
مُبطل - باطل کرنے والا -
مُبطن - جس کا پیٹ سکڑا ہوا ہو -
مبطون - وہ آدمی جس کو پیٹ کی بیماری ہو -
مبعُوث - برانگیختہ کیا گیا - پیغمبر - رسُول -

مبعوضہ - زیادہ مچھروالی رات -
مبل - ترک کرنے والا -
مبل - فرنیچر -
مبلغ - تبلیغ کرنے والا - مقام - حدود
مبلغ - پہنچایا گیا - رقم - زرنقد -
مبتی - منحصر -
مبہج - خوش کرنے والا -
مبہم - مشتبہ - وہ کلام جس کا مطلب پورے طور پر سمجھ میں نہ آئے - درپیشہ -
مبہوت - حیران - حواس باختہ -
مبہی - قوت باہ پیدا کرنے والا -
مبیت - شب باشی کرنا -
مبیع - خرید کی ہوئی چیز
مبین - بیان کرنے والا -
مبین - ظاہر - روشن -
متی - کس وقت - جس وقت -
متاب - جائے بازگشت -
متابعت - تابعداری -
متاثر - اثر قبول کرنے والا -
متاجرت - باہم سوداگری کرنا -
متاح - جس کی قدر معین ہو -
متاخر - پیچھے رہ گیا ہوا - پیچھے آنے والا -
متاخرین - جمع متاخر -
متادی - پہنچانے والا -
متاذی - اذیت پانے والا -
متاسف - افسوس کرنے والا -
متاع - پونجی - رخت - سامان -
متاعب - جمع تعب - رنج والم
متالف - تالیف کیا گیا -
متالم - المناک - رنجیدہ -
متامل - غور کرنے والا - تامل کرنیوالا
متانت - سنجیدگی - استواری -
متانف - سبزہ زار جس میں چرندے نہ ہوں -
متاوج - ٹوپی پہننے والا -
متبادر - ذہن میں جلد آجانیوالا
متبائن - باہم جدا ہونا -
متبحر - بڑا عالم - علامہ -
متبخر - بخارات بنایا گیا -
متبرک - برکت یافتہ - برکت والا -

مُتبسّم ۔ مُسکرانے والا ۔
مُتبلّد ۔ کُند ذہن ۔ بیوقوف
مُتبنّی ۔ فرزندی میں لیا ہُوا ۔
متبُوع ۔ سردار ۔
متجاوز ۔ گذرنے والا ۔
متجاہل ۔ جان بوجھ کر انجان بننے والا ۔
متجسّس ۔ ڈھونڈنے والا ۔
مُتجلّی ۔ روشن ۔ ظاہر ۔
مُتحتّم ۔ واجب ہونیوالا ۔ یقینی ۔
مُتحد ۔ مِلا ہُوا ۔ اتحاد کرنیوالا
مُتحرّک ۔ حرکت کرنے والا ۔
مُتحصّن ۔ قلعہ نشین ۔
مُتحف ۔ تحفہ دینے والا ۔
مُتحف ۔ عجائب خانہ ۔
متحقّق ۔ تحقیق شدہ ۔ درست
مُتحلّی ۔ زیور سے آراستہ ۔
متحمّل ۔ برداشت کرنیوالا ۔
مُتحیّر ۔ حیران ۔
مُتخاصم ۔ جھگڑالو ۔ دشمنی کرنیوالا
متخاصمین ۔ مدعی اور مدعا علیہ

متخفّد ۔ ٹیڑھا ہونے والا ۔ خمیدہ ہونے والا ۔
مُتخلّل ۔ خلل ڈالنے والا ۔
مُتخیّلہ ۔ دماغ اور قوت خیال ۔
متداولہ ۔ مروّج ۔ جاری ساری ۔
مُتدیّن ۔ دیانت دار ۔
متر ۔ میٹر ۔
مترادف ۔ ہم معنی ۔
مترانی ۔ منتر پڑھنے والا ۔
متراکم ۔ جمع ہونے والا ۔
مترتب ۔ ترتیب دیا گیا ۔ درست کیا گیا ۔
مُترجَم ۔ ترجمہ
مُترجِم ۔ ترجمہ کرنیوالا ۔
متردّد ۔ متفکّر ۔ آنے جانے والا
مترس ۔ لکڑیوں کا باڑا ۔ دھوکا ۔ جانوروں کو ڈرانے کے لئے کھیتوں کا بناوٹی چوکیدار
مترسّل ۔ ارسال کرنے والا ۔ خط بھیجنے والا ۔
مترسّم ۔ لکھنے والا ۔

متنیرش ۔ڈاڑھی منڈوانے والا۔
متنرشح ۔ تراوندہ ۔
متنرصّد۔ امیدوار۔
متیرف ۔نازپروردہ ۔ظالم ۔
متیرقب ۔ منتظر ۔ امیدوار۔
مترقب ۔ انتظار کیا گیا۔امید کیا گیا ۔
مترقی ۔ ترقی کرنے والا ۔
مترنّم ۔ گانے والا۔
متروک ۔ ترک کیا گیا ۔
متزاید ۔بڑھنے والا۔
متزلزل ۔کانپنے والا۔ڈگمگانیوالا
متساقط ۔نیچے گرنیوالا ۔
متساوی ۔ باہم برابر۔
متسلط ۔ غلبہ کرنے والا۔
متشابہ ۔ مخفی المعنی ۔مثل۔ مانند۔ہمشکل ۔
متشاعر۔جو شاعر تو نہ ہو۔مگر اپنے آپ کو شاعر بتائے ۔
متشکل ۔شکل اختیار کرنا ۔
متشکی ۔ شکائت کرنے والا۔
متصدع ۔چڑھنے والا۔
متصدّی ۔چڑھنے والا ۔
متصرّف ۔ قابض ۔
متصرف ۔لاٹ صاحب ۔گورنر
متصف ۔ موصوف ۔
متصل ۔ قریب ۔پاس ۔نزدیک
متصوّر۔خیال کیا گیا ۔
متضاد ۔ ایک دوسرے کی ضد۔ برعکس ۔ برخلاف ۔
متضرّر ۔ضرر پانے والا۔
متضرّر ۔جس کو ضرر پہنچا ہو ۔
متضعف ۔ضعیف کرنے والا۔ کمزور کرنے والا ۔
متضمن ۔ضمن میں لینے والا۔شامل
متظلم ۔جس پر ظلم کیا گیا ہو۔ فریادی ۔
متعادی ۔ناہموار زمین ۔
متعارف ۔معروف ۔مشہور۔
متعاقب ۔ پیچھے سے آنیوالا۔
متعال ۔ بلند ۔
متعبد۔عبادت کرنیوالا۔پجاری

متعدّی - وُہ فعل جو مفعول کو بھی چاہے پھیلنے والی بیماری
متعذب - مزہ دار - خوشگوار -
متعذر - دشوار مشکل - عذر کرنیوالا -
متعرّب - غیر عربی جو عربوں میں داخل ہو جاوے -
متعرض - پیش آنیوالا - مزاحم -
متعسّر - مشکل - دشوار -
مُتعشکل - خرما - بہت خوشہ والا
متعصّب - تعصّب کرنے والا رعایت کرنے والا - مناسب کی طرفداری کرنیوالا -
مُتعطش - پیاسا -
مُتعلِم - طالب علم -
مُتعنِت - عیب بین -
مُتعند - عناد رکھنے والا - دشمن -
مُتعیب - عیب کرنیوالا - غلطی کرنیوالا
مُتعنِف - ملامت کرنیوالا -
متعوب - غمدیدہ - رنج کشیدہ -
متعوّد - خوگر - عادی -
متعہد - مشغول - ذمہ دار -

متعیّن - مقرر کیا گیا -
متغذم - بہت کھانے والا -
متغیر - بدلا گیا -
متغیل - وحشت ناک جنگلوں میں ثابت قدم رہنے والا -
مُتفاوت - فرق کیا گیا -
متفاول - فال لینے والا -
متفحص - جوئندہ - تلاش کرنیوالا
متفتش - تفتیش کرنے والا -
متفرج - جائے سیر و تماشا -
متفرع - شاخ کیا گیا -
متفرق - فرق کیا گیا - جُدا جُدا
متقارب - عروض کی ایک بحر -
متقاضی - تقاضا کرنے والا -
متقاعدہ - تقاعد قبول کرنیوالا - سست
متقدم - پیش ہونے والا - آگے بڑھنے والا -
متقفط - مستعد و آمادہ -
متقذی - ناز سے اٹھلا کر چلنے والا
متقشّف - معمولی خوراک اور لباس پر کفائت کرنیوالا -

متقن - استوار مضبوط تکیہ کرنیوالا
متکائف - گاڑھا -
مُتکا - تکیہ گاہ -
مُتکبر - انکسار کرنے والا -
متکفل - ضامن - کفیل -
متکلف - تکلیف کرنیوالا -
متکلم - کلام کرنے والا -
متلاطم - موجزن - موجیں پیدا کرنے والا -
مُتلطخ - آلودہ -
متلبس - پنہاں - لباس پہننے والا -
متلذذ - لذت اٹھانے والا
متلقی - ملاقات کرنے والا -
متلون - رنگ اختیار کرنے والا - بدلنے والا -
متمادی - لمبا -
متمش - جاری ہونیوالی -
متمتع - فائدہ اٹھانے والا -
متمرد - سرکش - باغی -
متمم - تمام کرنے والا -
متمنی - تمنا کرنے والا -
متمنےٰ - آرزو کیا گیا -
متموج - موجزن -
متمکن - جاگزین - طاقتور - باشندہ
متن - پیٹھ - استوار - بلند -
متن الطریق - میان راہ -
متناعم - نازک -
متناہی - انتہا کو پہنچنے والا -
متنبل - تیر انداز -
متنبہ - آگاہ - خبردار - مطلع -
متنبی - نبوت کا مدعی -
متنعم - نازو نعمت میں پلا ہوا -
متنوع - نوع بنوع شوندہ - گوناگوں - رنگارنگ - قسم قسم کا ہونے والا -
متواتر - پے درپے -
متواری - چھپنے والا -
متوازی - مقابل - برابر -
متواضع - تواضع کرنے والا - عاجزی کرنے والا -
متواطد - مضبوط - استوار

متوافر - زیادتی اختیار کرنیوالا
متوائم - موافق - لائق -
متوالی یمتواتر - پے درپے آنیوالا
متوّج - تاج پہنایا گیا -
مُتوحش - وحشت اختیار کرنے
والا - بھاگنے والا - خوفزدہ -
مُتورع - پرہیزگار -
متوزع - پریشان - پراگندہ -
متوسل - وسیلہ ڈھونڈنے والا
متوسل شدن - التماس کرنا
متوصّل - وصل اختیار کرنیوالا
متوضا - پاخانہ -
متوطن - باشندہ -
متوفی - فوت شدہ - مرا ہُوا -
متوقف - توقف کرنے والا -
متوکل - خدا پر بھروسہ کرنیوالا -
متولد - پیدا ہونے والا -
متولی - کام پر رہنے والا - والی
مالک -
متوہَم - وہم کیا گیا -
متوہِم - وہم کرنے والا -

متہ - سوراخ کرنیکا برمہ -
متوید - نظربد -
متہاون - کاہل - خوار و ذلیل
متہم - جس پر تہمت لگائی گئی ہو.
متین - سنجیدہ - استوار -
مثاب - ثواب دیا گیا -
مثابہ - مشابہ - مانند -
مثانہ - پُھکنا - پیشاب جمع
رہنے کا کیسہ -
مثانی - سورۃ فاتحہ -
مثبت - ثابت کیا گیا لکھا گیا
مثبّت - برقرار کیا گیا -
مثقال - ایک وزن قریبًا
ساڑھے چار ماشے -
مَثَل - داستان - مثال -
مثِل - مانند - طرح -
مثلث - سہ گوشہ - تکون تین
مستقیم خطوں سے گھری ہوئی
شکل - سہ حرفی کلمہ - عیسائی
قوم جو تین خدا مانتی ہے - دو
زانو بیٹھنا -

**مثلث نشین** - دوزانو بیٹھنے والا
**مُثلہ** - عذاب کرنا - اعضا بریدہ -
**مثمر** - پھل دینے والا -
**مثمن** - ہشت پہلو - ہشت بہشت
**مثمن روضہ** - ہشت بہشت -
**مثمُود** - وہ غنی جو کثرت سخاوت سے مفلس ہو گیا ہو -
**مثمور** - زیادہ - کثیر
**مَثنیٰ** - دو کیا گیا -
**مُثنیٰ** - دوم کیا گیا -
**مثنوی** - دو والا - وہ نظم جس کے ہر بیت میں دونوں مصرعوں میں قافیہ ہو -
**مثوب** - ثواب دیا گیا -
**مثوبات** - بھلائیوں کے بدلے - ثواب
**مثوی** - قرارگاہ -
**مثیب** - ثواب دینے والا -
**مثیل** - مانند و مثل -
**مجاب** - جواب دیا گیا - قبول کیا گیا
**مجادل** - لڑنے والا -
**مجادلہ** - باہم جنگ کرنا -

**مجاذیب** - جمع مجذوب - خدا کی محبت میں کھینچے ہوئے - وہ شخص جو خدا کی محبت میں دنیا و مافیہا سے غافل ہو چکا ہو -
**مجارستان** - ہنگری -
**مجاری** - جمع مجری - گذرنے کی جگہیں
**مجاز** - غیر حقیقی - مرادی معنی -
**مجازات** } بدلہ دینا - عوضانہ دینا
**مجازاً** } مراد کے طور پر -
**مجاعت** - بھوک -
**مجالحت** - ٹکرانا - محنت کی مزدوری دینا -
**مجال** - تاب و طاقت - جولانگاہ
**مجال** - فرصت -
**مجالس** - ہم نشین - جلیس -
**مجالس** - جمع مجلس -
**مجالست** - ہم نشین -
**مجال** - جلوہ کی جگہیں - آئینے -
**مَجامع** - جمع ہونے کی جگہیں -
**مُجامع** - جماع کرنے والا -
**مجامعت** - جماع کرنا -

